# واقعاتِ عالم

قبل از مسیح سے دورِ حاضر تک

مصنف: عدنان رشید چوہدری



**العصر پبلیکیشنز**
5۔شوکت پلازہ،16-B ٹیمپل روڈ، صفانوالہ چوک
لاہور۔042-7005287, 042-6302904
alasrpublications@yahoo.com

کتاب کا نام : واقعاتِ عالم
مصنف : عدنان رشید چوہدری
ناشر : **العصر پبلیکیشنز**
5 شوکت پلازہ' 16-B ٹیمپل روڈ'
صفانوالہ چوک' لاہور 042-7005287
اہتمام : ایم جمیل انجم
پرنٹرز : زین نعمان پرنٹرز' 042-7112194
سالِ اشاعت : جنوری 2008ء
قیمت : **200 روپے**

# فہرست

# جنوری

## یکم جنوری

- یکم جنوری ۱۷۸۸ء کو برطانیہ کا قدیم ترین اخبار ''ٹائمز'' اپنے نئے نام کے ساتھ پہلی بار منظر عام پر آیا۔اس سے قبل یہ اخبار تین سال تک ڈیلی یونیورسل رجسٹر کے نام سے شائع ہوتا رہا۔یہ اخبار گزشتہ ۲۱۹ سال سے مسلسل شائع ہورہا ہے۔
- یکم جنوری ۱۸۷۷ء کو برطانیہ کی ملکہ وکٹوریہ کو ہندوستان کی ملکہ بھی بنانے کا اعلان کر دیا گیا۔
- یکم جنوری ۱۸۰۳ء کو ہیٹی نے فرانس سے آزادی کا اعلان کردیا۔
- یکم جنوری ۱۹۴۲ء کو اقوام متحدہ کا قیام عمل میں آیا۔اسی روز امریکی صدر روز ویلٹ' برطانوی وزیر اعظم چرچل اور ۲۶ دیگر ممالک کے نمائندوں نے ایک اعلامیے پر دستخط کیے جس کے تحت دوسری جنگِ عظیم کے بعد بین الاقوامی سطح پر امن قائم رکھنے کے لیے ایک تنظیم کے قیام کی منظوری ہوئی۔
- یکم جنوری ۱۹۵۸ء کو یورپی اقتصادی برادری کا قیام عمل میں آیا۔
- یکم جنوری ۱۹۹۳ء کو مشرقی یورپ میں کمیونزم کے زوال کے بعد چیکوسلواکیہ پرامن طور پر دو علیحدہ مملکتوں میں تقسیم ہو گیا جن کے نام چیک ری پبلک اور سلوواکیہ ہیں۔

## ۲ جنوری

- ۲ جنوری ۱۴۹۲ء کو ہسپانیہ پر عربوں کے سات سو سالہ اقتدار کا سورج غروب ہوا۔ اس روز ہسپانوی مسلمانوں کی مزاحمت کا آخری گڑھ غرناطہ مسلمانوں کے قبضے سے نکل گیا اور عیسائی ملکہ ازابیلا اول کی فوجوں نے غرناطہ کا کنٹرول سنبھال لیا۔
- ۲ جنوری ۱۸۳۹ء کو فرانس کے لوئی ڈاگیورے نے جسے فوٹوگرافی کا بانی کہا جاتا ہے' چاند کی پہلی تصویر لی۔
- ۲ جنوری ۱۹۰۶ء کو ولس ہیولی لینڈ کیریئر نامی شخص کو ''ہوا کی ٹریٹمنٹ کرنے والے'' کے پیٹنٹ حقوق دے دیئے گئے۔ اس آلے کو آج ایئر کنڈیشنر کے نام سے جانا جاتا ہے۔
- ۲ جنوری ۱۹۴۲ء کو دوسری جنگِ عظیم کے دوران جاپانی افواج نے فلپائن کے دارالحکومت منیلا پر قبضہ کرلیا۔ جاپانی طیارے کی دو روز بمباری کے بعد جاپانی فوجیوں نے کیویٹ میں قائم امریکی بحری اڈے پر بھی قبضہ کرلیا۔
- ۲ جنوری ۱۹۵۹ء کو سوویت یونین نے خلائی جہاز ''لیونا اول'' روانہ کیا۔ یہ زمین کی کشش کے حصار کو توڑ کر باہر خلا میں پہنچنے والا پہلا خلائی جہاز تھا جو چاند کے قریب سے گزرا اور بالآخر ایک شمسی مدار کا حصہ بن گیا۔
- ۲ جنوری ۱۹۷۹ء کو امریکا نے روس سے اپنا سفیر واپس بلانے اور ایٹمی ہتھیار تیار کرنے والے معاہدے ''سالٹ ٹو'' پر ہونے والے مذاکرات معطل کرنے کا اعلان کیا۔ یہ افغانستان میں روسی افواج کے داخل ہونے پر امریکی ردِعمل تھا۔

## ۳ جنوری

- ۳ جنوری ۱۹۱۸ء کو معرف سائنس دان ارنسٹ رتھر فورڈ نے اعلان کیا کہ وہ تاریخ میں پہلی مرتبہ ایٹم کو توڑنے میں کامیاب ہوگئے ہیں۔
- ۳ جنوری ۱۹۵۷ء کو دس برس کی تحقیق کے بعد ہملٹن واچ کمپنی نے اعلان کیا کہ اس نے دنیا میں پہلی بار بجلی سے چلنے والی گھڑیوں کی تیاری شروع کر دی ہے۔



- ۳ جنوری ۱۹۵۸ء کو برطانوی مہم جو ایڈمنڈ ہلیری پہلی بار قطب جنوبی تک پہنچے۔
- ۳ جنوری ۱۹۸۳ء کو بین الاقوامی جریدے ٹائم نے سال گزشتہ کی اہم شخصیت کے طور پر انتخاب کیا پرسنل کمپیوٹر کا۔ یہ گویا اس بات کی پیشگوئی تھی کہ آنے والے برسوں میں پرسنل کمپیوٹر زندگی کا رخ بدل ڈالے گا۔
- ۳ جنوری ۱۹۹۰ء کو پانامہ کے معزول حکمران جنرل مینوئل نوریگا نے دس روز تک ویٹی کن کے سفارت خانے میں پناہ لینے کے بعد خود کو امریکی فوجیوں کے حوالے کر دیا۔ ان پر منشیات کی اسمگلنگ کا الزام تھا۔

## ۴ جنوری

- ۴ جنوری ۱۶۴۲ء کو برطانیہ سے تعلق رکھنے والے مشہور ماہر طبیعات وحساب آئزک نیوٹن نے جنم لیا۔ کشش ثقل دریافت کرنے اور سیاروں کے مدار کو نظریہ کی شکل دینے کے ساتھ نیوٹن نے پہلی بار مصنوعی سیاروں کے امکان کا جائزہ لیا۔
- ۴ جنوری ۱۸۰۹ء کو لوئی بریل پیدا ہوا۔ فرانس سے تعلق رکھنے والے لوئی بریل نے بریل سسٹم ایجاد کیا جس کی مدد سے نابینا افراد بھی پڑھ سکتے تھے۔
- ۴ جنوری ۱۹۴۸ء کو برما نے آزادی حاصل کی۔ ہندوستان کی طرح برما بھی برطانیہ کی نوآبادی تھا۔
- ۴ جنوری ۱۹۵۸ء کو روس کا خلائی سیارہ اسپوتنک اول ۹۲ دن تک زمین کے گرد چکر لگانے کے بعد واپس زمین پر آ گیا۔
- ۴ جنوری ۱۹۶۲ء کو امریکی شہر نیویارک میں پہلی بار ایسی خود کار زیرِ زمین ٹرین سروس شروع ہوئی جو ٹرین ڈرائیور کے بغیر چلتی تھی۔
- ۴ جنوری ۱۹۶۵ء کو نوبل انعام یافتہ شاعر اور نقاد ٹی ایس ایلیٹ کا لندن میں انتقال ہوگیا۔
- ۴ جنوری ۱۹۹۹ء کو یورپ کے گیارہ ممالک میں ایک نئی کرنسی کا استعمال شروع ہوا جس کا نام ''یورو'' تجویز کیا گیا۔

## ۵جنوری

- ۵ جنوری ۱۵۹۲ء مشہور مغل بادشاہ شاہ جہان کی تاریخ پیدائش۔ ۱۶۲۸ء سے لے کر ۱۶۵۸ء تک تیس برس ہندوستان پر حکومت کرنے والے اس بادشاہ کو دنیا بھر میں تاج محل بنانے والے کی حیثیت سے پہچانا جاتا ہے۔
- ۵ جنوری ۱۹۰۰ء کو ایک امریکی طبیعیات دان ہنری آگسٹس رولینڈ نے کرۂ ارض میں موجود مقناطیسی قوت کا سبب دریافت کیا۔
- ۵ جنوری ۱۹۱۹ء کو ایک جرمن شخص نے جرمنی میں جرمن ورکرز پارٹی کی بنیاد رکھی۔ ترتیب کے حساب سے اس تنظیم کا رکن بننے والے ساتویں شخص کا نام اڈولف ہٹلر تھا۔
- ۵ جنوری ۱۹۴۰ء کو امریکا کے فیڈرل کمیونی کیشن کمیشن کے سامنے پہلی بار ایف ایم ریڈیو کی نشریات کا مظاہرہ کیا گیا۔
- ۵ جنوری ۱۹۷۱ء کو دنیا کا پہلا ایک روزہ کرکٹ میچ کھیلا گیا۔
- ۵ جنوری ۱۹۷۶ء کو کمبوڈیا کے حکمران پول پوٹ نے ملک کا نام کمپوچیا کرنے اور اس کی کمیونسٹ حکومت کو قانونی حیثیت دینے کا اعلان کیا۔ اس اعلان کے بعد اگلے تین برس میں لگ بھگ دس لاکھ افراد ہلاک ہو گئے۔

## ۶جنوری

- ۶ جنوری ۱۹۸۸ء کو دنیا میں پہلی بار ٹیلی گراف سسٹم کا مظاہرہ کیا گیا۔ سیموئیل مورس کی اس انقلابی ایجاد کو الیکٹرومیگنیٹ ٹیلی گراف کہا گیا۔ اس ایجاد کے ذریعے بجلی کی رو کو آگے بڑھایا جاتا ہے جس سے کہیں دور واقع الیکٹرومیگنیٹ کام کرنے لگتا ہے اور ایک چھوٹا سا آہنی پنجہ، ایک پنسل کی مدد سے نقطے اور لکیر بنانے لگتا ہے۔ اس کوڈ کے ذریعے کوئی پیغام دور تک بھیجا جاسکتا ہے۔



- ۶ جنوری ۱۸۸۳ء لبنان سے تعلق رکھنے والے مشہور دانشور، مصور، فلسفی اور ادیب خلیل جبران کا یوم پیدائش۔
- ۶ جنوری ۱۹۱۹ء کو دوبارہ امریکی صدارت کا اعزاز حاصل کرنے والے سیاستدان تھیوڈور روز ویلٹ کا انتقال ہو گیا۔ روس اور جاپان میں مصالحت کرانے پر انہیں امن کا نوبل انعام مل چکا تھا۔

## ۷جنوری

- ۷ جنوری ۱۶۱۰ء کو اٹلی کے مشہور ماہر نجوم اور سائنس دان گیلیلیو نے پہلی بار اپنی دوربین کے ذریعے مشتری کے گرد گردش کرنے والے تین چاند دیکھے۔ پہلے گیلیلیو نے انہیں نئے ستارے سمجھا تاہم بعد میں اس نے دریافت کیا کہ یہ چاند دراصل سیارے کے ساتھ ہی حرکت کر رہے ہیں۔
- ۷ جنوری ۱۷۱۴ء کو برطانیہ کے موجد ہنری مل نے دنیا کے پہلے ٹائپ رائٹر کے پیٹنٹ حقوق اپنے نام محفوظ کر لیے۔
- ۷ جنوری ۱۷۸۹ء کو امریکا میں پہلی بار ریاستی نمائندوں کے انتخابات منعقد ہوئے۔ ووٹ دینے کا حق صرف ان سفید فام افراد کو تھا جو جائیداد کے مالک ہوں۔
- ۷ جنوری ۱۹۲۷ء کو امریکا سے بحر اوقیانوس کے پار واقع برطانیہ کے لیے پہلی بار کمرشل ٹیلی فون سروس شروع ہوئی۔ نیویارک کی ایک فون کمپنی کے صدر نے برطانوی پوسٹ آفس کے سیکرٹری کو پہلا فون کیا۔ اس وقت تین منٹ کی فون کال کی قیمت ۲۵ ڈالرز تھی۔
- ۷ جنوری ۱۹۵۳ء کو امریکی صدر ہیری ٹرومین نے اعلان کیا کہ امریکہ نے پہلا ہائیڈروجن بم بنالیا ہے۔ فیوژن کے فارمولے پر بنائے جانے والے اس بم کا تجربہ ایک برس قبل کیا جا چکا تھا۔
- ۷ جنوری ۱۹۸۹ء کو جاپان کے ۱۲۴ ویں شہنشاہ ہیرو ہیٹو انتقال کر گئے۔ ان کے انتقال کے بعد ان کے اکلوتے بیٹے آکی ہیٹو کو جاپان کا شہنشاہ بنا دیا گیا۔

## ۸جنوری

- ۸ جنوری ۱۸۸۹ء کو امریکا میں ڈاکٹر ہرمن ہوبرتھ نے بجلی سے چلنے والی حساب کتاب کی مشین کے پیٹنٹ حقوق اپنے نام محفوظ کرالیے۔ یہ دنیا میں کمپیوٹر کی ایجاد کی جانب گویا پہلا قدم تھا۔ ڈاکٹر ہرمن کی کمپنی کا نام بدل گیا اور اسے آئی بی ایم کہا جانے لگا۔
- ۸ جنوری ۱۶۴۲ء کو اطالوی (اٹلی) حساب داں ماہر نجوم گیلیلیو کا انتقال ہوگیا۔ وہ کوپرنیکس کے اس نظریہ کا آخری وقت تک حامی رہا کہ زمین سورج کے گرد گردش کرتی ہے۔ انجیل کی تعلیمات کے خلاف اس نظریہ کی حمایت کرنے پر اسے عمر قید کی سزا سنائی گئی تاہم اس نے اس نظریہ سے تائب ہونے سے انکار کردیا۔
- ۸ جنوری ۱۹۲۶ء کو عبدالعزیز ابن سعود حجاز کے بادشاہ بن گئے۔ چھ برس بعد انہوں نے نجد کو بھی اپنی حکمرانی میں شامل کرلیا اور نئے ملک کا نام سعودی عرب رکھا گیا۔
- ۸ جنوری ۱۹۳۵ء کو مشہور امریکی گلوکار اور اداکار ایلوس پریسلے کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۸ جنوری ۱۹۵۹ء کو چارلس ڈیگال نے فرانس کے صدر کی حیثیت سے حلف اٹھالیا۔
- ۸ جنوری ۱۹۷۶ء کو چین کے رہنما چو این لائی کا ۷۷ برس کی عمر میں انتقال ہوگیا۔ وہ ماؤزے تنگ کے نائب تھے اور ۱۹۴۹ء سے چین کے وزیرِ اعظم بنے۔
- ۸ جنوری ۱۹۹۸ء کو رمزی یوسف کو امریکا میں عمر قید کی سزا سنا دی گئی۔ رمزی یوسف پر ۱۹۹۳ء میں ورلڈ ٹریڈ سینٹر کو بم کا نشانہ بنانے کا الزام تھا۔

## ۹جنوری

- ۹ جنوری ۱۷۶۸ء کو برطانیہ میں پہلی بار سرکس نے کام شروع کیا۔ یہ برطانیہ کے شہر لندن میں ہوئی۔ اس سرکس کے بانی فلپ ایسٹلے تھے۔
- ۹ جنوری ۱۹۱۳ء امریکا کے ۳۷ ویں صدر رچرڈ نکسن کی تاریخ پیدائش' یہ امریکہ کی تاریخ کے واحد صدر ہیں جنہیں اپنے عہدہ صدارت کے دوران استعفیٰ دینا پڑا۔
- ۹ جنوری ۱۹۴۴ء کو دوسری جنگِ عظیم کے دوران برطانوی اور ہندوستانی افواج نے



برما کے شہر مواِنگ ڈو پر قبضہ کرلیا۔

- ۹ جنوری ۱۹۶۰ء کو جنوبی مصر میں دریائے نیل پر متنازعہ اسوان ڈیم کی تعمیر کا آغاز ہوا۔ روس کی مدد سے تعمیر کیا جانے والا یہ ڈیم ۱۹۷۱ء میں مکمل ہوا۔

## ۱۰جنوری

- ۱۰ جنوری ۱۸۳۹ء کو برطانیہ پہلی بار چائے کے ذائقہ سے آشنا ہوا۔ چائے کی یہ پتیاں ہندوستان سے برطانیہ گئی تھیں۔
- ۱۰ جنوری ۱۸۷۸ء کو امریکی ریاست کیلیفورنیا کے ایک سینیٹر نے ایک نئی آئینی ترمیم متعارف کرائی جس کے تحت عورتوں کو ووٹ دینے کی توثیق کی گئی تھی تاہم امریکا میں عورتوں کو ووٹ دینے کا حق ملنے میں مزید ۴۲ برس لگ گئے۔
- ۱۰ جنوری ۱۹۴۲ء کو امریکا کی فورڈ موٹر کمپنی نے امریکی افواج کے لیے ایک نئی وضع کی فوجی گاڑی بنائی جسے آج دنیا بھر میں جیپ کے نام سے جانا جاتا ہے۔
- ۱۰ جنوری ۱۹۴۶ء کو اقوام متحدہ کی پہلی جنرل اسمبلی برطانوی دارالحکومت لندن میں منعقد ہوئی۔ اس اجلاس میں ۵۱ ممالک نے شرکت کی۔
- ۱۰ جنوری ۱۹۶۸ء کو امریکی خلائی سیارہ ''سرویئر۷'' چاند کی سطح پر اتر گیا اور اس نے چاند کی تصویریں زمین کو ارسال کرنا شروع کردیں۔

## ۱۱جنوری

- ۱۱ جنوری ۱۹۲۸ء کو کمیونسٹ انقلاب کے نہایت اہم رہنما لیون ٹراٹسکی کو سوویت رہنما جوزف اسٹالن نے ایک دور دراز شہر الما تا میں جلاوطن کردیا بعد میں ٹراٹسکی کو سوویت یونین سے نکال دیا گیا انہوں نے چار سال ترکی میں گزارے اور پھر وہاں سے فرانس چلے گئے۔ بعدازاں انہیں میکسیکو نے سیاسی پناہ دی۔
- ۱۱ جنوری ۱۹۴۲ء کو دوسری جنگِ عظیم کے دوران جاپانی افواج نے بورنیو کے جزیرے پر حملہ کر کے قبضہ کرلیا۔
- ۱۱ جنوری ۱۹۶۴ء کو امریکا میں پہلی بار سرجن جنرل کی طرف سے یہ سرکاری انتباہ

منظر عام پر آیا کہ سگریٹ نوشی ہلاکت خیز ثابت ہو سکتی ہے۔

## ۱۲ جنوری

- ۱۲ جنوری ۱۹۲۶ء کو فرانس کے دارالحکومت پیرس میں پیسچر انسٹی ٹیوٹ نے اعلان کیا کہ انہوں نے خراب ہو جانے والے زخموں کا علاج کرنے کے لیے ایک نیا مادہ دریافت کرلیا ہے۔
- ۱۲ جنوری ۱۹۷۶ء کو مشہور خاتون کہانی نویس اگاتھا کرسٹی کا ۸۵ برس کی عمر میں انتقال ہوگیا۔ برطانیہ سے تعلق رکھنے والی اگاتھا کرسٹی نے اپنی پراسرار کہانیوں کی بدولت بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔
- ۱۲ جنوری ۱۹۹۰ء کو رومانیہ میں کمیونسٹ پارٹی کو غیر قانونی قرار دے دیا گیا۔
- ۱۲ جنوری ۱۹۹۱ء کو امریکی کانگریس نے عراق کے خلاف فوجی کارروائی کی منظوری دے دی۔ یاد رہے کہ ان دنوں عراق نے کویت پر قبضہ کرلیا تھا۔

## ۱۳ جنوری

- ۱۳ جنوری ۱۸۴۲ء کو برطانوی فوج کا ایک ڈاکٹر اپنی جان بچا کر افغانستان کے شہر جلال آباد میں قائم برطانوی فوجی چوکی پر پہنچنے میں کامیاب ہوا۔ یہ ڈاکٹر ۱۶ ہزار فوجیوں پر مشتمل اس برطانوی دستے میں زندہ بچنے والا واحد فرد تھا جسے کابل کی طرف روانہ کیا گیا تھا۔ دستے میں شامل ۱۶ ہزار فوجی کابل پر قبضے میں ناکامی کے بعد مارے گئے۔
- ۱۳ جنوری ۱۹۲۸ء کو دنیا میں پہلی بار ٹیلی ویژن کی کامیاب پبلک نشریات کا آغاز امریکی شہر نیویارک میں ہوا۔ اس موقع پر تین گھروں میں تین چھوٹے چھوٹے ٹیلی ویژن سیٹس نصب کئے گئے تھے جن کی اسکرین صرف ڈیڑھ انچ کی تھی۔
- ۱۳ جنوری ۱۹۴۱ء کو مشہور انگریزی ادیب جیمز جوائس کا سوئٹزرلینڈ میں ۵۸ برس کی عمر میں انتقال ہوگیا۔ جیمز جوائس نے اپنی شاہکار تخلیق ''یولیس'' کے ذریعے عالمی شہرت حاصل کی۔



- ۱۳ جنوری ۱۹۷۲ء کو امریکی صدر رچرڈ نکسن نے اعلان کیا کہ جنوبی ویت نام میں تعینات ۷۰ ہزار مزید امریکی فوجی تین ماہ میں وطن واپس بلالئے جائیں گے۔

## ۱۴ جنوری

- ۱۴ جنوری ۱۷۹۷ء کو نپولین بونا پارٹ کی فوجوں نے اٹلی میں آسٹریا کی فوج کو شکست دے دی۔
- ۱۴ جنوری ۱۹۱۹ء کو پہلی جنگِ عظیم ختم ہو جانے پر جرمنی نے تمام اتحادی جنگی قیدیوں کو رہا کردیا۔
- ۱۴ جنوری ۱۹۸۰ء کو اقوام متحدہ کی جنرل اسمبلی نے افغانستان میں روسی مداخلت کی مذمت کرنے والی قرارداد ۱۸ ووٹوں کے مقابلے میں ۱۰۴ ووٹوں سے منظور کرلی۔

## ۱۵ جنوری

- ۱۵ جنوری ۱۹۱۸ء مصر کے رہنما جمال عبدالناصر کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۱۵ جنوری ۱۹۲۹ء کو امریکا کے سیاہ فام رہنما مارٹن لوتھر کنگ جونیر کی تاریخ پیدائش ہے۔ انہیں شہری حقوق کے لیے جدوجہد کرنے پر امن کا نوبل انعام دیا گیا۔
- ۱۵ جنوری ۱۹۷۰ء کو لیبیا کی فوج کے نوجوان کیپٹن معمر قذافی کو لیبیا کی پیپلز کانگریس نے ملک کا نیا سربراہ مقرر کرنے کا اعلان کیا۔ قوم پرست رہنما معمر قذافی اور ان کے فوجی ساتھیوں نے یکم ستمبر ۱۹۶۹ء کو لیبیا میں شہنشاہیت کا خاتمہ کرکے نئی حکومت قائم کی تھی۔
- ۱۵ جنوری ۱۹۹۲ء کو ورلڈ وائڈ ویب (www) کے موجد ٹم برنرز لی نے انٹرنیٹ پر دنیا کا پہلا ویب براؤزر ریلیز کیا۔

## ۱۶ جنوری

- ۱۶ جنوری ۱۹۴۵ء کو دوسری جنگ عظیم کے آخری مرحلے میں جرمنی کے حکمران ایڈولف ہٹلر اپنے زیرزمین تہہ خانے میں منتقل ہوگئے۔ وہ ''۱۰۵'' دن تک اس

تہہ خانے میں موجود رہے اور بالآخر انہوں نے خودکشی کرلی۔

- ۱۶ جنوری ۱۹۵۹ء کو کیوبا میں فیڈل کاسترو کی انقلابی افواج نے ''بٹیا'' حکومت کا خاتمہ کرکے کیوبا کا اقتدار سنبھال لیا۔ اس موقع پر مینول یوروشا کو ملک کا عبوری صدر مقرر کیا گیا جبکہ فیڈل کاسترو کو کیوبا کی فوج کا سربراہ بنایا گیا۔
- ۱۶ جنوری ۱۹۷۹ء کو ایران کے شہنشاہ رضا شاہ پہلوی ۳۸ برس تک ملک پر حکومت کرنے کے بعد زبردست عوامی احتجاجی مظاہروں کے نتیجے میں ملک سے فرار ہونے پر مجبور ہوگئے۔ اس واقعے کے ''۱۴'' روز بعد اسلامی انقلاب تحریک کے روحانی پیشوا آیت اللہ روح اللہ خمینی ''۱۵'' سال کی جلاوطنی کے بعد وطن واپس پہنچے اور ایران کا کنٹرول سنبھال لیا۔
- ۱۶ جنوری ۱۹۹۱ء کو کویت پر قابض عراقی افواج کی واپسی کے لیے اقوام متحدہ کی جانب سے دی گئی ڈیڈ لائن ختم ہوگئی اور چند گھنٹوں کے اندر اندر لڑاکا طیاروں نے عراقی فوجوں پر بمباری شروع کردی۔

## ۱۷ جنوری

- ۱۷ جنوری ۱۹۲۳ء کو اسپین کے شہر گیتاف میں ایک نئی وضع کے چھوٹے سے طیارے ''آٹو گیرو'' کی کامیاب پرواز پر پہلی بار یہ ثابت ہوا کہ ہوابازی کے افق پر نمودار ہونے والے ہیلی کاپٹر مستقبل میں بے حد کامیاب ثابت ہوں گے۔
- ۱۷ جنوری ۱۹۴۲ء کو مشہور امریکی باکسر محمد علی کی تاریخ پیدائش ہے۔ وہ تین بار عالمی ہیوی ویٹ چمپئن شپ کا اعزاز جیت کر اور بے مثال کارکردگی کی وجہ سے عالمی شہرت کے حامل ہیں۔
- ۱۷ جنوری ۱۹۶۲ء کو ہالی وڈ کے مشہور مزاحیہ اداکار جم کیری کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۱۷ جنوری ۱۹۹۴ء کو امریکہ کی ریاست کیلیفورنیا میں زبردست زلزلہ آیا جس کے نتیجے میں نارتھ ریج شہر کی متعدد عمارتیں اور پل زمین بوس ہوگئے۔



## ۱۸ جنوری

- ۱۸ جنوری ۱۹۱۲ء کو مشہور برطانوی مہم جو رابرٹ ایف اسکاٹ کی ایک ٹیم دو ماہ کی سخت جدوجہد کے بعد پہلی بار قطب جنوبی تک پہنچنے میں کامیاب ہوئی مگر وہاں پہنچ کر ان کو ایک صدمے سے دوچار ہونا پڑا۔ ان کو پتہ چلا کہ ناروے کے مہم جوؤں کی ایک ٹیم ایک ماہ قبل ہی یہاں پہنچ چکی تھی۔ رابرٹ اسکاٹ کی ٹیم کے ارکان مایوس ہوکر واپس روانہ ہوئے لیکن بیس کیمپ تک پہنچنے سے پہلے ہی برف کے طوفان میں پھنس کر ہلاک ہوگئے۔
- ۱۸ جنوری ۱۹۱۸ء کو روسی رہنما ولادی میر لینن نے سوویت یونین کے باقاعدہ قیام کا اعلان کیا۔
- ۱۸ جنوری ۱۹۴۳ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران سوویت فوج نے اعلان کیا کہ لینن گراڈ کا طویل محاصرہ بالآخر توڑ دیا گیا ہے۔

## ۱۹ جنوری

- ۱۹ جنوری ۱۹۰۴ء کو مشہور موجد تھامس ایڈیسن نے دنیا کی پہلی بجلی سے چلنے والی کار کی ایجاد کے حقوق اپنے نام محفوظ کرائے۔
- ۱۹ جنوری ۱۹۰۷ء کو تہران میں محمد علی مرزا کو شاہ ایران کی حیثیت سے تاج پہنایا گیا۔
- ۱۹ جنوری ۱۹۳۶ء کو نوبل انعام یافتہ برطانوی شاعر رڈیارڈ کپلنگ کا ۷۰ برس کی عمر میں انتقال ہوگیا۔
- ۱۹ جنوری ۱۹۵۰ء کو عوامی جمہوریہ چین نے شمالی ویت نام کو تسلیم کرلیا اور ہوچی منہ کی حکومت کے ساتھ سفارتی تعلقات قائم کرلیے۔
- ۱۹ جنوری ۱۹۶۶ء کو بھارتی وزیراعظم لال بہادر شاستری کے انتقال کے بعد اندرا گاندھی بھارت کی نئی وزیراعظم اور حکمراں کانگریس پارٹی کی صدر بن گئی۔ بھارت کے پہلے وزیراعظم جواہر لال نہرو کی صاحبزادی اندرا گاندھی بھارت کی پہلی خاتون وزیراعظم تھی۔

## ۲۰ جنوری

- ۲۰ جنوری ۱۸۹۲ء کو دنیا کا پہلا باسکٹ بال میچ کھیلا گیا۔ یہ میچ امریکی ریاست میساچوسٹس کے وائی ایم سی اے تربیتی اسکول کے طالب علموں کے درمیان ہوا تھا۔
- ۲۰ جنوری ۱۹۳۶ء کو برطانیہ کے شاہ جارج پنجم ۷۱ برس کی عمر میں انتقال کر گئے۔ وہ ۲۶ برس تک برسراقتدار رہے۔ ان کے انتقال کے بعد ایڈورڈ ہشتم ان کے جانشین بنے۔
- ۲۰ جنوری ۱۹۶۱ء کو امریکہ کی تاریخ کے سب سے کم عمر صدر جان ایف کینیڈی نے اپنا عہدہ سنبھالا۔ لگ بھگ تین برس بعد ان کو قتل کر دیا گیا۔
- ۲۰ جنوری ۱۹۸۱ء کو ایران کے دارالحکومت تہران میں واقع امریکی سفارت خانے میں ۴۴۴ دن سے قید ۵۲ امریکیوں کو رہا کر دیا گیا۔ عین اسی روز امریکہ میں رونالڈ ریگن نے ملک کے ۴۰ ویں صدر کی حیثیت سے عہدہ سنبھالا تھا۔
- ۲۰ جنوری ۱۹۸۶ء کو برطانیہ اور فرانس نے اعلان کیا کہ وہ سمندر میں دونوں ممالک کے درمیان موجود رودبار انگلستان میں ایک سرنگ تعمیر کریں گے۔
- ۲۰ جنوری ۱۹۹۶ء کو یاسر عرفات کو فلسطینی نیشنل کونسل کا صدر منتخب کر لیا گیا۔ انتخابات میں ان کو ۸۸ فیصد ووٹ ملے اور وہ فلسطینی عوام کے پہلے جمہوری طور پر منتخب ہونے والے رہنما بن گئے۔

## ۲۱ جنوری

- ۲۱ جنوری ۱۹۲۴ء کو سوویت انقلاب کے بانی اور سوویت یونین کے پہلے رہنما لینن ۵۴ سال کی عمر میں برین ہیمرج کی وجہ سے انتقال کر گئے۔
- ۲۱ جنوری ۱۹۵۹ء کو مشہور امریکی ہدایت کار سیسل بی ڈی میل ۷۸ برس کی عمر میں انتقال کر گئے۔ انہوں نے اپنے طویل کیریئر میں لگ بھگ ۷۰ فلمیں بنائیں جن میں سے بعض فلموں کو بین الاقوامی شہرت حاصل ہوئی ان کی بنائی ہوئی فلموں میں ''قلوپطرہ'' اور ''دی ٹین کمانڈمنٹس'' جیسی معرکۃ الآرا فلمیں شامل ہیں۔



## ۲۲ جنوری

- ۲۲ جنوری ۱۹۰۱ء کو برطانیہ کی ملکہ وکٹوریہ کا انتقال ہو گیا۔ وہ ۶۳ برس تک برطانیہ کی ملکہ رہیں۔ اتنے طویل عرصے تک برطانوی تاریخ میں کسی ملکہ نے حکمرانی نہیں کی۔
- ۲۲ جنوری ۱۹۰۳ء کو کولمبیا نے پانامہ کینال کی تعمیر کے حقوق امریکا کے ہاتھ فروخت کر دیئے۔
- ۲۳ جنوری ۱۹۰۹ء کو اقوام متحدہ کے سابق سیکرٹری جنرل اوتھانٹ کی پیدائش ہے۔ برما سے تعلق رکھنے والے اوتھانٹ ۱۹۶۲ء سے ۱۹۷۱ء تک اقوام متحدہ کے سیکرٹری جنرل رہے۔
- ۲۲ جنوری ۱۹۳۹ء کو امریکا کی کولمبیا یونیورسٹی میں سائنس دانوں نے پہلی بار یورینیم کے ایک ایٹم کو توڑنے میں کامیابی حاصل کی۔ اس کامیاب تجربے نے ایٹم بم کی تیاری کے عمل کا آغاز کیا۔
- ۲۲ جنوری ۱۹۸۰ء کو سوویت سائنس دان آندرے سخاروف کو ماسکو میں گرفتار کر لیا گیا۔ اس نے افغانستان میں روس کی فوجی مداخلت پر کڑی تنقید کی تھی۔ آندرے سخاروف نے روس کا پہلا ہائیڈروجن بم بنانے میں اہم کردار ادا کیا۔

## ۲۳ جنوری

- ۲۳ جنوری ۱۹۱۱ء کو فرانس کی اکیڈمی آف سائنس نے نوبل انعام یافتہ خاتون سائنس دان میری کیوری کو رکنیت دینے سے انکار کر دیا کیونکہ اکیڈمی کے باقی تمام ارکان مرد تھے۔
- ۲۳ جنوری ۱۹۳۰ء کو امریکی ستارہ شناس کلائیڈ ٹام باگ نے پہلی بار سیارہ پلوٹو کی تصویر کھینچی۔
- ۲۳ جنوری ۱۹۴۳ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران برطانوی افواج نے لیبیا کے شہر طرابلس پر قبضہ کر لیا۔
- ۲۳ جنوری ۱۹۷۳ء کو عالمی ہیوی ویٹ باکسنگ چیمپئن شپ کے مقابلے میں جارج

فورمین نے جوفریزئیر کوشکست دے کر عالمی اعزاز حاصل کرلیا۔

## ۲۴ جنوری

⊙ ۲۴ جنوری ۱۹۳۵ء کو اٹلی کے حکمران مسولینی نے اطالوی کابینہ کے تمام وزراء کو ایک ساتھ برخاست کر دیا۔

⊙ ۲۴ جنوری ۱۹۶۴ء کو دنیا میں تبدیلی قلب کا پہلا آپریشن ہوا جس میں ۵۸ سالہ بوائڈ رش نامی مریض کے سینے میں ایک بندر کا دل لگایا گیا۔ آپریشن کے بعد مریض ۳ گھنٹے تک زندہ رہا۔

⊙ ۲۴ جنوری ۱۹۶۵ء کو برطانوی رہنما سرونسٹن چرچل لندن میں ۹۰ سال کی عمر میں انتقال کر گئے۔

⊙ ۲۴ جنوری ۱۹۷۲ء کو گوام میں کاشت کاروں نے اچانک ایک جاپانی فوجی یوکوئی کو ڈھونڈ نکالا جو ۲۸ برس سے جنگلوں میں چھپا ہوا تھا اور اسے پتہ ہی نہیں تھا کہ دوسری جنگ عظیم ۲۷ برس پہلے ختم ہو چکی ہے۔

⊙ ۲۴ جنوری ۱۹۸۴ء کو امریکا میں پہلے میکنٹوش کمپیوٹرز کی فروخت شروع ہوئی۔ اس کمپیوٹر کی قیمت لگ بھگ ڈھائی ہزار ڈالر تھی۔

## ۲۵ جنوری

⊙ ۲۵ جنوری ۱۸۳۹ء کو مشہور برطانوی سائنس دان مائیکل فیراڈے نے اعلان کیا کہ میں نے فوٹوگرافی کا نیا طریقہ دریافت کرلیا ہے۔

⊙ ۲۵ جنوری ۱۹۴۷ء کو امریکا میں شکاگو کے مشہور بدمعاش اور سب سے بڑے گینگ لیڈر ال کپون کا ۴۸ برس کی عمر میں انتقال ہو گیا۔

⊙ ۲۵ جنوری ۱۹۷۱ء کو یوگنڈا میں عیدی امین نے ایک فوجی انقلاب کے ذریعے اقتدار پر قبضہ کرلیا۔

⊙ ۲۵ جنوری ۱۹۷۴ء کو جنوبی افریقہ کے سرجن ڈاکٹر کرسٹیان برنارڈ نے انسانی تبدیلی قلب کا پہلا آپریشن کیا۔



⊙ ۲۵ جنوری ۱۹۸۱ء کو چین میں مشہور چینی رہنما ماؤزے تنگ کی بیوہ جیانگ چنگ کو ثقافتی انقلاب کے دوران انقلاب مخالف سرگرمیوں پر سزائے موت سنائی گئی تاہم دو سال بعد اسے عمر قید میں بدل گیا۔ ۱۹۹۱ء میں ان کا جیل میں انتقال ہو گیا۔

## ۲۶ جنوری

⊙ ۲۶ جنوری ۱۹۰۵ء کو جنوبی افریقہ کے شہر پریٹوریا میں ہیروں کی ایک کان سے دنیا کا سب سے بڑا ہیرا ''کولینان'' دریافت ہوا جو ۳۱۰۶ قیراط کا تھا بعد میں اسے کاٹ کر ۱۰۶ پالشڈ ہیرے بنائے گئے جن میں ۵۳۰ قیراط کا ''اسٹار آف افریقہ اوّل'' نامی ہیرا بھی شامل تھا جسے دنیا کا سب سے بڑا بے رنگ ہیرا قرار دیا جاتا ہے۔

⊙ ۲۶ جنوری ۱۹۸۱ء کو رومانیہ کے سابقہ سربراہ نکولائی چاؤشسکو کی تاریخ پیدائش ہے وہ ۱۹۶۵ء سے ۱۹۸۹ء تک رومانیہ پر حکمراں رہے اور ۱۹۸۹ء کے انقلاب کے دوران معزول ہونے کے بعد قتل کر دیئے گئے۔

⊙ ۲۶ جنوری ۱۹۴۰ء کو ۲۹ سال امریکی اداکار رونالڈ ریگن نے اداکارہ جین وائمین سے شادی کرلی۔ یہ شادی ۸ سال تک برقرار رہی۔ اس کے بعد ۱۹۵۲ء میں رونالڈ ریگن نے سابق اداکارہ نینسی ڈیوس سے شادی کرلی۔

⊙ ۲۶ جنوری ۱۹۵۰ء کو بھارت کو ایک جمہوریہ قرار دے دیا گیا۔ آزادی حاصل کرنے کے بعد لگ بھگ دو برس بعد بھارت نے اپنا پہلا آئین منظور کیا تھا۔

⊙ ۲۶ جنوری ۱۹۸۰ء کو امریکہ اولمپک کمیٹی نے ماسکو میں ہونے والے اولمپک مقابلوں کو منسوخ کرنے یا کسی اور جگہ منتقل کرنے کے حق میں ووٹ دیا کیونکہ روس نے افغانستان پر قبضہ کرلیا تھا۔ ماسکو اولمپکس شیڈول کے مطابق منعقد ہوئے تاہم ان مقابلوں میں متعدد ممالک شریک نہیں ہوئے۔

## ۲۷ جنوری

⊙ ۲۷ جنوری ۱۹۴۴ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران سوویت افواج نے بالآخر روسی شہر لینن گراڈ کے گرد جرمن افواج کا محاصرہ توڑ دیا۔ یہ محاصرہ ۸۷۲ دن تک جاری

رہا اور اس جنگ میں لاکھوں روسی ہلاک ہوئے۔

- ۲۷ جنوری ۱۹۵۱ء کو فرانس نے عوامی جمہوریہ چین کو تسلیم کر لیا۔
- ۲۷ جنوری ۱۹۷۳ء کو امریکا اور شمالی ویت نام نے پیرس امن معاہدے پر دستخط کیے جس کے تحت سرکاری طور پر ویت نام کی جنگ میں امریکا کی شمولیت اختتام کو پہنچی۔ تاہم اس معاہدے کی وجہ سے ویت نام کی جنگ فوری طور پر بند ہوگئی۔

## ۲۸ جنوری

- ۲۸ جنوری ۱۶۱۳ء کو مشہور اطالوی ستارہ شناس اور سائنس دان گیلیلیو نے ایک نئے سیارے کا سراغ لگایا جو غالباً نیپچون تھا۔ تاہم بادلوں کی وجہ سے وہ اس کا مکمل مشاہدہ نہ کر سکے۔ سیارہ نیپچون کی موجودگی کی تصدیق ۲ صدی بعد ۱۸۴۶ء میں ہوئی۔
- ۲۸ جنوری ۱۸۰۷ء کو دنیا میں پہلی بار کسی شاہراہ کو گیس کی مدد سے جلنے والی روشنیوں کے ذریعے منور کیا گیا۔ یہ واقعہ لندن میں پیش آیا۔
- ۲۸ جنوری ۱۹۲۱ء کو مشہور جرمن سائنس دان البرٹ آئن اسٹائن نے پہلی بار یہ نظریہ پیش کیا کہ کائنات کی وسعت کا سائنسی طور پر درست اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔
- ۲۸ جنوری ۱۹۸۶ء کو امریکی خلائی شٹل ''چیلنجر'' خلا میں جانے کے لیے روانہ ہوئی مگر صرف ۷۳ سیکنڈ کے بعد ایک دھماکے سے پھٹ گئی جس سے خلائی شٹل کے عملے کے تمام ارکان ہلاک ہو گئے۔

## ۲۹ جنوری

- ۲۹ جنوری ۱۸۶۰ء مشہور روسی ادیب انٹون چیخوف کی تاریخ پیدائش ہے چیخوف کو دنیا کے معروف ترین افسانہ نگار کی حیثیت سے جانا جاتا ہے۔
- ۲۹ جنوری ۱۸۸۶ء کو جرمنی کے معروف انجینئر کارل بینز نے تین پہیوں پر چلنے والی ایک گاڑی ''موٹر ویگن'' کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے یہ دنیا کی پہلی گاڑی تھی جس میں نئی وضع کا انٹرنل کمبسن انجن استعمال کیا گیا۔
- ۲۹ جنوری ۱۹۴۲ء کو ایران نے برطانیہ اور سوویت یونین کے ساتھ ایک معاہدہ کیا



جس کے تحت دوسری جنگ عظیم کے دوران روس کو رسد کی فراہمی کے لیے ایران نے راہداری فراہم کرنے کا وعدہ کیا اور اس کے ساتھ اچھے تعلقات قائم کرنے کی ضمانت دی۔

- ۲۹ جنوری ۱۹۷۹ء کو چین کے کمیونسٹ لیڈر ڈینگ ژیاؤ پنگ نے امریکی صدر جمی کارٹر سے ملاقات کی اور دونوں ممالک کے درمیان نئے معاہدوں پر دستخط ہوئے۔ یہ دونوں ممالک کے درمیان کئی عشروں پر پھیلی دشمنی کے خاتمے کا اعلان تھا۔

## ۳۰ جنوری

- ۳۰ جنوری ۱۹۳۳ء کو جرمنی کی نازی پارٹی کے رہنما ایڈولف ہٹلر جرمنی کے چانسلر بن گئے۔
- ۳۰ جنوری ۱۹۴۸ء کو نئی دہلی میں ایک انتہا پسند ہندو نے بھارت کے رہنما مہاتما گاندھی کو گولی مار کر ہلاک کر دیا۔ مہاتما گاندھی پوجا کے لیے جا رہے تھے جب ناتھو رام گوڈسے نامی ہندو نے ان پر قریب سے فائر کیا اور مہاتما گاندھی ہلاک ہو گئے۔
- ۳۰ جنوری ۱۹۷۹ء کو شاہ ایران کے ملک سے فرار ہو جانے کے بعد ایران کی نئی سویلین حکومت نے اعلان کیا کہ آیت اللہ روح اللہ خمینی جب چاہیں فرانس میں اپنی جلاوطنی ختم کر کے ملک واپس آ سکتے ہیں۔

## ۳۱ جنوری

- ۳۱ جنوری ۱۸۶۵ء کو امریکی ایوان نمائندگان نے آئین کی تیرہویں ترمیم منظور کی جس کے تحت امریکا میں غلامی کو ختم کر دیا گیا۔
- ۳۱ جنوری ۱۹۰۶ء کو ایکواڈور کے ساحل پر گزشتہ صدی کا پانچواں سب سے بڑا زلزلہ آیا جس کی وجہ سے ہر طرف تباہی پھیل گئی۔ ریکٹر اسکیل پر اس کی شدت ۸.۸ ریکارڈ کی گئی۔
- ۳۱ جنوری ۱۹۱۵ء کو پہلی جنگ عظیم کے دوران روس کے محاذ پر جرمنی نے پہلی بار زہریلی گیس استعمال کی۔

۳۱ جنوری ۱۹۵۰ء کو امریکی صدر ہیری ٹرومین نے ہائیڈروجن بم کی تیاری کے احکامات جاری کئے۔

☆☆☆





# فروری

# فروری

## یکم فروری

- یکم فروری ۱۸۸۷ء کو امریکا میں ایک معروف اسٹیٹ ایجنٹ ہاروے ولکوکس نے جنوبی کیلیفورنیا میں ایک سو بیس (۱۲۰) ایکڑ کی علیحدہ بستی آباد کی اور اس بستی کا نام ہالی وُڈ رکھا۔
- یکم فروری ۱۹۱۹ء کو پیرس امن کانفرنس میں امریکا' برطانیہ' اٹلی اور فرانس ایک نئی عالمی تنظیم ''لیگ آف نیشنز'' قائم کرنے پر متفق ہو گئے۔
- یکم فروری ۱۹۶۰ء کو امریکا نے پہلی بار بین البر اعظمی بیلسٹک میزائلوں کا تجربہ کیا۔
- یکم فروری ۱۹۶۵ء کو امریکا کی ریاست الاباما میں پولیس نے شہری حقوق کے لیے مظاہرہ کرنے والے سیاہ فام رہنما مارٹن لوتھر کنگ اور ۷۰۰ دیگر افراد کو گرفتار کر لیا۔
- یکم فروری ۱۹۷۹ء کو ایران کے مذہبی رہنما آیت اللہ خمینی پندرہ سال کی جلاوطنی کے بعد وطن واپس آئے تو ان کا شاندار استقبال ہوا۔
- یکم فروری ۲۰۰۳ء کو امریکی خلائی شٹل ''کولمبیا'' اپنے مشن کی تکمیل کے بعد زمین کی فضا میں داخل ہوتے ہوئے ٹیکساس کے اوپر دو لاکھ فٹ کی بلندی پر ایک دھماکے سے تباہ ہو گیا۔ خلائی شٹل پر سوار ساتوں (۷) خلا باز ہلاک ہو گئے جس وقت یہ حادثہ پیش آیا' یہ خلائی شٹل ساڑھے بارہ ہزار میل فی گھنٹے کی رفتار سے زمین کی طرف آ رہی تھی۔

## ۲ فروری

۲ فروری ۱۵۵۶ء کو چین کے دو صوبوں شانگ زی ہینان میں خوفناک زلزلہ آیا جس

کے نتیجے میں ۸ لاکھ سے زائد افراد ہلاک ہوئے۔

- ۲ فروری ۱۶۲۴ء کو ولندیزی آبادکاروں نے امریکا کے ایک ساحلی جزیرے مین ہٹن کے جنوب میں ایک نئی بستی ''نیوایمسٹرڈیم'' قائم کی' بعد میں برطانویوں نے اس بستی کا نام بدل ڈالا۔ آج ساری دنیا اسے نیویارک کے نام سے جانتی ہے۔
- ۲ فروری ۱۸۹۲ء کو باکسنگ کے جدید قوانین کے تحت ہونے والا دنیا کا طویل ترین مقابلہ ہیری شارپ اور فرینک کراسی کے درمیان ۷۷ راؤنڈز تک جاری رہا۔
- ۲ فروری ۱۹۳۳ء کو جرمنی کے نومنتخب چانسلر ایڈولف ہٹلر نے اقتدار سنبھالنے کے صرف دو دن بعد پارلیمنٹ کو برخاست کر دیا۔
- ۲ فروری ۱۹۳۵ء کو دنیا میں پہلی بار جھوٹ کا سراغ لگانے والی مشین استعمال کی گئی۔ یہ تجربہ اس مشین کے امریکی موجد لیونارڈ کیلر نے کیا۔
- ۲ فروری ۱۹۴۹ء کو ایک امریکی بی ۵۰ بمبار طیارہ کہیں رکے بغیر کرہ ارض کا چکر لگانے میں کامیاب ہو گیا۔ طیارے نے ۹۴ گھنٹے کی پرواز کے دوران چار مرتبہ فضا میں ہی ایندھن بھروایا اور مجموعی طور پر ۲۳۴۵۲ میل کا فاصلہ طے کیا۔
- ۲ فروری ۱۹۷۰ء کو مشہور برطانوی فلسفی اور نوبل انعام یافتہ ادیب برٹرینڈ رسل کا ۹۷ برس کی عمر میں انتقال ہو گیا۔

## ۳ فروری

- ۳ فروری ۱۶۹۰ء کو دنیا میں پہلی بار کاغذ کی بنی ہوئی کرنسی جاری کی گئی۔ یہ واقعہ امریکا میں پیش آیا۔ جب میساچوسٹس بے کالونی نے اپنے فوجیوں کو تنخواہ ادا کرنے کے لیے کاغذی کرنسی جاری کی۔
- ۳ فروری ۱۹۴۴ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران امریکی فوجیوں نے جاپان کے مارشل جزائر پر حملہ کر کے قبضہ کر لیا۔
- ۳ فروری ۱۹۶۶ء کو سوویت یونین کا خلائی جہاز ''لیونا ۹'' چاند کی سطح پر اتر گیا۔ اس خلائی جہاز میں کوئی انسان سوار نہیں تھا۔



- ۳ فروری ۱۹۹۴ء کو امریکی صدر بل کلنٹن نے ویت نام کے خلاف عائد تجارتی پابندیاں ۱۹ برس کے بعد ختم کر دیں۔

## ۴ فروری

- ۴ فروری ۱۷۸۹ء کو امریکی افواج کے کمانڈر جارج واشنگٹن کو پہلا امریکی صدر منتخب کر لیا گیا۔
- ۴ فروری ۱۷۹۵ء کو فرانس نے ملک سے غلامی ختم کرنے کا اعلان کرتے ہوئے کہا کہ سابق غلاموں کو فرانس کی شہرت پیش کی جائے گی۔
- ۴ فروری ۱۹۰۶ء کو امریکا میں نیویارک سٹی کی پولیس نے پہلی بار انگلیوں کے نشانات سے انسانوں کو شناخت کرنے کا سلسلہ شروع کیا۔
- ۴ فروری ۱۹۵۱ء کو طبی تاریخ کا سب سے طویل آپریشن چار دن تک جاری رہا جس کے دوران ایک مریضہ کے بدن سے ۳۰۸ پونڈ وزنی رسولی نکالی گئی۔

## ۵ فروری

- ۵ فروری ۱۹۰۱ء کو امریکا میں ایڈ بریسکوٹ نے اونچی نیچی چھوٹی پٹریوں پر چلنے والی ایک گاڑی ایجاد کی۔ آج دنیا بھر کے بڑے تفریحی پارکوں میں نصب ان گاڑیوں کو رولر کوسٹر کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔
- ۵ فروری ۱۹۱۷ء کو امریکی کانگریس نے تارکین وطن کے لیے پہلی بار امیگریشن ایکٹ منظور کیا جس کے تحت تارکین وطن کے لیے خواندگی کا امتحان پاس کرنا ضروری قرار دیا گیا۔
- ۵ فروری ۱۹۲۴ء کو بی بی سی ریڈیو نے پہلی بار رات ساڑھے نو بجے گرین وچ کا ٹائم سگنل نشر کیا۔ گرین وچ کا وقت عالمی سطح پر ایک پیمانہ تصور کیا جاتا ہے۔
- ۵ فروری ۱۹۸۹ء کو سوویت یونین کی افواج افغانستان سے رخصت ہو گئیں۔ یوں افغانستان کی دس سالہ جنگ اختتام کو پہنچی جس کے دوران سوویت یونین کے لگ بھگ ۱۳ ہزار فوجی ہلاک اور ۲۲ ہزار فوجی زخمی ہوئے۔

## ۶ فروری

- ۶ فروری ۱۶۵۹ء کو برطانیہ کے ایک بینک کے لیے دنیا کا پہلا چیک لکھا گیا جس کا ریکارڈ اب تک موجود ہے۔
- ۶ فروری ۱۹۱۱ء کو امریکا کے ۴۰ ویں صدر رونالڈ ریگن کی تاریخ پیدائش ہے۔ وہ ۱۹۸۱ء سے لے کر ۱۹۸۹ء تک امریکا کے صدر رہے۔
- ۶ فروری ۱۹۷۱ء کو ۳۰ سال سے زائد عمر کی تمام خواتین کو برطانیہ میں ووٹ دینے کا حق دیا گیا۔
- ۶ فروری ۱۹۳۶ء کو جرمنی کے شہر میونخ میں ایڈولف ہٹلر نے چوتھے سرمائی اولمپک کھیلوں کا افتتاح کیا۔
- ۶ فروری ۱۹۴۱ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران برطانوی افواج نے لیبیا کی بندرگاہ بن غازی پر قبضہ کر لیا۔
- ۶ فروری ۱۹۵۲ء کو برطانوی شہنشاہ جارج ششم کی ۲۶ سالہ بیٹی شہزادی الزبتھ اپنے والد کے انتقال کے بعد برطانیہ کی نئی ملکہ بن گئی۔
- ۶ فروری ۱۹۵۹ء کو امریکا نے پہلی بار ایک ایسے بین البراعظمی میزائل کا تجربہ کیا جو ساڑھے چار میگاٹن ایٹمی مادہ لے کر اپنے ہدف تک جا سکتا تھا۔

## ۷ فروری

- ۷ فروری ۱۷۸۸ء کو برطانیہ کے بحری جہازوں کے ذریعے ۷۵۰ قیدیوں کو آسٹریلیا کے جنوب مشرقی ساحل پر ایک نئی آبادی میں بسانے کا اہتمام کیا گیا۔ یہی چھوٹی سی بستی آج مشہور شہر سڈنی کہلاتا ہے۔
- ۷ فروری ۱۸۱۲ء مشہور برطانوی ادیب چارلیس ڈکنز کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۷ فروری ۱۸۹۶ء کو برطانیہ میں ایک نوجوان لڑکے کے سر میں پھنسی ہوئی گولی کو تلاش کرنے کے لیے پہلی بار ایکسرے کا استعمال کیا گیا۔ یاد رہے کہ چند ہفتے پہلے ہی ایکسرے کی نئی ٹیکنالوجی منظر عام پر آئی تھی۔



- ۷ فروری ۱۹۱۴ء کو برطانوی اداکار چارلی چیپلن نے پہلی بار ایک فلم میں اپنے مخصوص گٹ اپ کے ساتھ اداکاری کا مظاہرہ کیا۔ چھوٹی مونچھوں، ہیٹ اور چھڑی کے ساتھ، یہی گٹ اپ چارلی چیپلن کی پہچان بنا۔
- ۷ فروری ۱۹۴۲ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران امریکی حکومت نے گاڑیاں بنانے والے تمام کارخانوں کو حکم دیا کہ وہ کاریں بنانا بند کر دیں اور ٹینک بنانا شروع کریں۔ حکومت کی جانب سے ان کارخانوں کو باقاعدہ منافع فراہم کرنے کی ضمانت دی گئی۔
- ۷ فروری ۱۹۸۴ء کو امریکی خلا باز بروس میکنڈلیس اس وقت دنیا کا پہلا ''انسانی سیارہ'' بن گئے جب وہ خلائی شٹل ''چیلنجر'' سے نکل کر کسی مدد کے بغیر خلا میں تھوڑی دیر کے لیے پرواز کرتے رہے۔ اس پرواز کے لیے انہوں نے ایک مخصوص جیٹ ہاورڈ لباس پہن رکھا تھا۔

## ۸ فروری

- ۸ فروری ۱۸۹۸ء کو امریکی موجد جان شرمین نے لفافوں کو تہہ کرنے اور ان پر گوند لگانے کی پہلی مشین کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔ ان کی اس ایجاد کی بدولت لفافہ بنانے کی لاگت آٹھ گنا کم ہو گئی۔
- ۸ فروری ۱۹۰۸ء کو امریکی موجد بھائیوں آلیور رائٹ اور ولبر رائٹ نے پہلی بار امریکی فوج کو اپنا بنایا ہوا ایک طیارہ فروخت کرنے کا معاہدہ کیا۔ طیارے کی قیمت ۲۵ ہزار ڈالر مقرر کی گئی۔ امریکی فوج نے کہا کہ اگر طیارہ ۴۰ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے زیادہ پرواز کرے گا تو رائٹ برادران کو مزید ۵ ہزار ڈالر بونس کے طور پر دیئے جائیں گے۔
- ۸ فروری ۱۹۲۸ء کو ٹیلی ویژن کے موجد جان لوگی بیئرڈ نے پہلی بار ٹیلی ویژن کی ایک تصویر کو ایک براعظم سے دوسرے براعظم بھیجنے کا تجربہ کیا۔ یہ تصویر برطانیہ سے امریکا بھیجی گئی۔

- ۸ فروری ۱۹۹۳ء کو ایران میں زائرین کو مشہد لے جانے والا ایک جیٹ طیارہ ایک فوجی طیارے سے ٹکرا گیا اس حادثے میں طیارے میں سوار تمام ۱۳۲ افراد ہلاک ہوگئے۔

## ۹ فروری

- ۹ فروری ۱۹۰۰ء کو ٹینس کا ڈیوس کپ پہلی بار مقابلے کے لیے منظر عام پر آیا۔ جب امریکا کے کالج ٹینس چیمپئن نے برطانوی کھلاڑیوں کو مقابلے کا چیلنج دیا۔
- ۹ فروری ۱۹۱۶ء کو برطانیہ میں ۱۸ سے ۴۱ برس تک کے مردوں کی لازمی فوجی بھرتی شروع ہوگئی۔ پہلی جنگ عظیم کے دوران ۴۵ لاکھ برطانویوں نے فوجی خدمات انجام دیں۔ ۹ فروری ۱۹۶۵ء کو امریکا نے پہلی بار اپنے فوجی دستے جنوبی ویت نام بھیجنے کا اعلان کیا۔ یہ گویا ویت نام کی جنگ میں امریکا کی شمولیت کا پہلا قدم تھا۔
- ۹ فروری ۱۹۹۱ء کو جاپان میں ملکی تاریخ کا بدترین ایٹمی سانحہ رونما ہوا جب ایک جنریٹر کا پائپ پھٹنے سے لگ بھگ ۵۵ ٹن تابکار پانی ایک دوسرے جنریٹنگ یونٹ میں داخل ہوگیا۔

## ۱۰ فروری

- ۱۰ فروری ۱۲۵۸ء کو چنگیز خان کے پوتے ہولیگو کی قیادت میں منگول افواج نے بغداد پر قبضہ کرلیا۔
- ۱۰ فروری ۱۸۱۴ء کو فرانسیسی جنرل نپولین بوناپارٹ نے پیرس کی جانب پیش قدمی کرنے والے روسی فوجی دستوں پر حملہ کرکے انہیں شکست دے دی۔
- ۱۰ فروری ۱۸۹۰ء مشہور روسی ادیب بورس پاسترناک کی تاریخ پیدائش ہے۔ انہوں نے اپنی تخلیق ''ڈاکٹر ژواگو'' کے ذریعے بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔
- ۱۰ فروری ۱۹۹۶ء کو شطرنج کے عالمی چیمپئن گیری کاسپروف اور ایک کمپیوٹر کے مابین شطرنج کا مقابلہ شروع ہوا۔ یہ کمپیوٹر ایک سیکنڈ میں ۲۰ کروڑ چالوں کے بارے میں اندازہ لگانے کی صلاحیت رکھتا تھا۔ ۶ میچوں پر مبنی اس مقابلے میں کاسپروف پہلا



میچ ہار گئے۔ دو مقابلے برابر رہے اور تین میچ کاسپروف نے جیت لیے یوں انسان نے بے حد ترقی یافتہ کمپیوٹر کو شکست دے دی۔

## ۱۱ فروری

- ۱۱ فروری ۱۸۴۷ء مشہور امریکی موجد تھامس ایلوا ایڈیسن کی تاریخ پیدائش ہے۔ ایڈیسن نے اپنی زندگی میں ایک ہزار سے زائد چیزیں ایجاد کیں جن میں بجلی کا بلب' فونوگراف' کائنیٹوسکوپ اور متعدد دیگر ایجادات شامل ہیں۔
- ۱۱ فروری ۱۹۲۰ء مصر کے آخری شہنشاہ شاہ فاروق اول کی تاریخ پیدائش ہے۔ وہ ۱۹۳۶ء سے ۱۹۵۲ء تک مصر پر حکمراں رہے۔
- ۱۱ فروری ۱۹۴۵ء کو دوسری جنگ عظیم ختم ہونے کے بعد اتحادی ممالک کے تین بڑے رہنماؤں روز ویلٹ' چرچل اور اسٹالن نے یالٹا کانفرنس میں شرکت کی۔ اس کانفرنس میں جرمنی اور پولینڈ کو مشرقی اور مغربی حصوں میں تقسیم کرنے کا فیصلہ کیا گیا۔
- ۱۱ فروری ۱۹۷۰ء کو جاپان دنیا کی چوتھی خلائی قوت بن گیا۔ اس روز جاپان نے اپنا پہلا سیارہ مدار میں بھیجا۔
- ۱۱ فروری ۱۹۷۵ء کو مارگریٹ تھیچر برطانیہ کی تاریخ میں کسی سیاسی جماعت کی سربراہ منتخب ہونے والی پہلی خاتون بن گئی۔ انہوں نے کنزرویٹو پارٹی کے انتخابات میں چار مرد امیدواروں کو شکست دی اور چار سال بعد برطانیہ کی پہلی خاتون وزیراعظم بن گئی۔
- ۱۱ فروری ۱۹۹۰ء کو جنوبی افریقہ کے رہنما نیلسن منڈیلا کو جیل سے رہا کر دیا گیا۔ انہوں نے اپنی زندگی کے ۲۷ برس جیل میں گزارے۔

## ۱۲ فروری

- ۱۲ فروری ۱۸۰۹ء تاریخ کی دو بے حد اہم شخصیات کی تاریخ پیدائش ہے۔ اس روز برطانیہ کے معروف سائنس دان چارلس ڈارون پیدا ہوئے۔ جنہیں ان کے نظریہ ارتقاء کی بدولت عالمی شہرت حاصل ہوئی۔ اسی روز امریکا کے ابراہام لنکن پیدا

ہوئے جو بعد میں ملک کے سولہویں صدر بنے۔

⊙ ۱۲ فروری ۱۸۷۷ء کو امریکی اخبار ''بوسٹن گلوب'' کو ٹیلی فون کے ذریعے پہلی بار خبریں موصول ہوئیں۔ اس کا اہتمام ٹیلی فون کے امریکی موجد الیگزینڈر گراہم بیل نے کیا تھا۔

⊙ ۱۲ فروری ۱۹۱۲ء کو چین کے آخری شہنشاہ چھ سالہ سوآن تنگ نے سن یات سین کے جمہوری انقلاب کی وجہ سے اقتدار چھوڑ دیا۔ یوں چین میں دو ہزار سالہ شہنشاہیت کا خاتمہ ہوگیا۔

⊙ ۱۲ فروری ۱۹۷۳ء کو شمالی ویت نام نے ۵۹۱ امریکی قیدیوں کی رہائی کا سلسلہ شروع کیا جن کو ویت نام کی جنگ کے دوران قید کر لیا تھا۔

⊙ ۱۲ فروری ۱۹۹۹ء کو امریکی سینٹ نے صدر بل کلنٹن کے خلاف مواخذے کی پانچ ہفتے پر محیط کارروائی کے بعد مونیکا لیونسکی سے ان کے معاشقے پر انہیں بری کر دیا۔ صدر بل کلنٹن پر الزام تھا کہ انہوں نے اس معاشقے کو چھپانے کے لیے انصاف کی راہ میں رکاوٹیں کھڑی کیں۔

## ۱۳ فروری

⊙ ۱۳ فروری ۱۶۳۳ء کو اٹلی کے مشہور ستارہ شناس گیلیلیو کو مقدمے کے لیے روم لایا گیا۔ ان پر الزام تھا کہ وہ اس عقیدے کا پرچار کر رہے ہیں کہ زمین سورج کے گرد گھومتی ہے۔

⊙ ۱۳ فروری کو اسکاٹ لینڈ کے سائنس دان الگزینڈر فلیمنگ نے اپنے ایک سائنسی مقالے میں بعض ایسے جرثوموں کو دریافت کیا جو بیکٹیریا کو ختم کرتے ہیں۔ اس دریافت کی بدولت دنیا میں پہلی بار ایک اینٹی بایوٹک دوا پنسلین بنی۔ اس دریافت کی بدولت اسکو ایک اور سائنس دان کے ساتھ ۱۹۴۵ء کا طب کا نوبل انعام دیا گیا۔

⊙ ۱۳ فروری ۱۹۴۵ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران سوویت فوجوں نے ہنگری کے دارالحکومت بوڈاپسٹ پر قبضہ کر لیا۔



⊙ ۱۳ فروری ۱۹۶۰ء کو فرانس نے ایٹم بم کا پہلا تجربہ کیا۔ یہ تجربہ صحرائے صحارا میں ایک دور دراز مقام پر کیا گیا۔ اس کا نام ''جیربوس بلیو'' اور طاقت ۶۰ کلوٹن تھی۔

⊙ ۱۴ فروری ۱۸۷۶ء کو امریکا میں دو حریف موجدوں الیگزینڈر گراہم بیل اور ایلیشا گرے نے ایک ساتھ ٹیلی فون کی ایجاد کے حقوق اپنے نام پیٹنٹ کرانے کی درخواست کی۔

## ۱۴ فروری

⊙ ۱۴ فروری ۱۹۲۷ء کو برطانوی ڈائریکٹر الفریڈ ہچکاک کی پہلی سسپنس فلم ''دی لاجر'' نمائش کے لیے پیش کی گئی۔

⊙ ۱۴ فروری ۱۹۵۶ء کو سوویت کمیونسٹ پارٹی کی سالانہ کانگریس میں نکیتا خروشیف نے پہلی بار ایک نسبتاً نرم سوویت خارجہ پالیسی کا اعلان کیا۔

⊙ ۱۴ فروری ۱۹۷۸ء کو امریکا کی ایک کمپنی ٹیکساس انسٹرومنٹس نے دنیا کے پہلے مائیکرو چپ کی ایجاد کی۔

⊙ ۱۴ فروری ۱۹۹۰ء کو امریکی خلائی جہاز ''وائیجر اول'' نے پہلی بار پورے نظام شمسی کی تصویر لی۔

## ۱۵ فروری

⊙ ۱۵ فروری ۳۳۹ قبل مسیح کو یونانی فلسفی سقراط کو سزائے موت دے دی گئی۔

⊙ ۱۵ فروری ۱۵۶۴ء کو مشہور اطالوی سائنس دان اور ستارہ شناس گیلیلیو کی تاریخ پیدائش ہے۔

⊙ ۱۵ فروری ۱۸۷۹ء کو امریکی کانگریس نے پہلی بار خاتون وکلاء کو سپریم کورٹ میں مقدمہ لڑنے کی اجازت دی۔

⊙ ۱۵ فروری ۱۹۲۲ء کو بین الاقوامی عدالت انصاف کا پہلا اجلاس ہوا۔ یہ اجلاس ہالینڈ کے شہر ہیگ میں ہوا۔

⊙ ۱۵ فروری ۱۹۵۰ء کو سوویت یونین اور چین نے باہمی دفاع اور تعاون کے معاہدوں

پر دستخط کیے۔

- ۱۵ فروری ۱۹۹۹ء کو ترکی سے تعلق رکھنے والی سیکورٹی افواج نے کینیا کے دارالحکومت نیروبی میں واقع یونانی سفارت خانے سے باغی کرد رہنما عبداللہ اوکلان کو گرفتار کرلیا۔

## ۱۶ فروری

- ۱۶ فروری ۱۹۳۷ء کو ڈیو پونٹ کمپنی کے ایک کیمسٹ ویلس کیروتھرز نے ایک نئی وضع کے مصنوعی مواد کی ایجاد کے حقوق اپنے نام پیٹنٹ کرائے جس کا نام ''نائیلون'' رکھا گیا۔
- ۱۶ فروری ۱۹۴۶ء کو دنیا کے پہلے کمرشل ہیلی کاپٹر نے ابتدائی پرواز کی۔ ''سیکورسکی ایس ۵۱'' نامی یہ ہیلی کاپٹر ۱۰۰ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے لگ بھگ ڈھائی سو کلومیٹر پرواز کرنے کی صلاحیت رکھتا تھا۔
- ۱۶ فروری ۱۹۵۹ء کو کیوبا کے انقلابی رہنما فیڈل کاسترو نے ملک کے نئے وزیراعظم کی حیثیت سے حلف اٹھالیا۔
- ۱۶ فروری ۱۹۹۲ء کو ایک اسرائیلی ہیلی کاپٹر کے حملے کے نتیجے میں حزب اللہ کے سیکرٹری جنرل عباس المصوی جاں بحق ہوگئے۔

## ۱۷ فروری

- ۱۷ فروری ۱۶۰۰ء کو اطالوی سائنس دان اور فلسفی برونو کو جلا کر ہلاک کردیا گیا۔ برونو نے ایک لامحدود کائنات کی موجودگی کا نظریہ پیش کیا تھا جبکہ ان دنوں کوپرنیکس کا یہ نظریہ رائج تھا کہ کائنات محدود ہے اور صرف سورج کے گرد موجود ہے۔
- ۱۷ فروری ۱۹۱۱ء کو امریکا میں کیڈلاک کمپنی نے پہلی بار ایک ایسی کار متعارف کرائی جس میں سیلف اسٹارٹنگ انجن موجود تھا۔
- ۱۷ فروری ۱۹۴۷ء کو امریکا کے سرکاری ریڈیو ''وائس آف امریکا'' نے پہلی بار ایسی نشریات کا آغاز کیا جنہیں سوویت یونین کے اندر سنا جاسکتا تھا۔



- ۱۷ فروری ۱۹۵۲ء کو برطانیہ کے وزیراعظم چرچل نے اعلان کیا کہ برطانیہ ایٹم بم تیار کررہا ہے۔ اس سے پہلے امریکا اور سوویت یونین ایٹم بم کا دھماکہ کرچکے تھے۔
- ۱۷ فروری ۱۹۷۹ء کو چینی فوجوں نے ویت نام پر حملہ کردیا۔ یہ جنوری میں کمبوڈیا پر ویت نام کے حملے کا جواب تھا۔ ۹ دن کی سخت جنگ کے بعد چینی افواج کو پسپا ہونا پڑا۔

## ۱۸ فروری

- ۱۸ فروری ۱۵۶۴ء کو اٹلی سے تعلق رکھنے والے عظیم آرٹسٹ مائیکل اینجلو کا روم میں انتقال ہوگیا۔
- ۱۸ فروری ۱۸۸۵ء کو مشہور ادیب مارک ٹوئن نے اپنی تاریخی تخلیق ''ایڈونچرز آف ہیکل بیری فن'' شائع کی۔
- ۱۸ فروری ۱۹۶۷ء کو مشہور امریکی ماہر طبیعات رابرٹ اوپن ہائیمر کا ۶۲ برس کی عمر میں انتقال ہوگیا۔ وہ امریکی ایٹم بم بنانے والی کمپنی کے سربراہ تھے۔ اس کمیٹی کے بنائے ہوئے ایٹم بم ہی دوسری جنگ عظیم کے دوران جاپان کے دو شہروں ناگاساکی اور ہیروشیما پر گرائے گئے۔
- ۱۸ فروری ۱۵۶۴ء کو عالمی شہرت یافتہ مصور مائیکل اینجلو کا روم میں انتقال ہوگیا۔ اطالوی مصور مائیکل اینجلو خود کو ایک مجسمہ ساز قرار دیتا تھا۔ اس کی پینٹنگز اور اس کی تعمیرات آج تک دنیا کی مقبول ترین تخلیقات قرار دی جاتی ہیں۔
- ۱۸ فروری ۱۹۳۰ء کو نظام شمسی کا نواں سیارہ پلوٹو دریافت کیا گیا۔ یہ کارنامہ امریکی ستارہ شناس کلائیڈ ٹام باگھ نے انجام دیا۔
- ۱۸ فروری ۱۹۷۷ء کو پہلی امریکی خلائی شٹل ''انٹرپرائز'' کا تجربہ کیا گیا۔

## ۱۹ فروری

- ۱۹ فروری ۱۴۷۳ء پولینڈ کے مشہور ماہر نجوم نکولس کوپرنیکس کا یوم پیدائش ہے جس نے پہلی بار یہ نظریہ پیش کیا کہ زمین اپنے محور پر گھومتی ہے اور سورج کے گرد بھی گردش کرتی ہے۔
- ۱۹ فروری ۱۹۵۵ء کو فرانس کی اکیڈمی آف سائنسز میں پہلی مرتبہ موسم کا ایک باقاعدہ

نقشہ پیش کیا گیا۔

- ۱۹ فروری ۱۸۷۸ء کو معروف امریکی موجد تھامس ایلوا ایڈیسن نے اپنی ایجاد فوٹو گراف کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۱۹ فروری ۱۹۷۰ء کو ویت نام کی جنگ کے خلاف احتجاج کرنے والے سات امریکی باشندوں پر فساد برپا کرنے کے الزام میں مقدمہ درج کیا گیا۔ ''شکاگو سیون'' کے نام سے مشہور ہونے والے ان امریکی شہریوں نے دو سال قبل ڈیموکریٹک پارٹی کے کنونشن میں ویت نام کی جنگ کے خلاف احتجاج کیا تھا۔ تاہم بعد میں ان کو ایک اعلیٰ عدالت نے بری کر دیا۔

## ۲۰ فروری

- ۲۰ فروری ۱۹۰۴ء مشہور سوویت رہنما الیکسی کوسیجن کی تاریخ پیدائش ہے جو ۱۹۶۴ء سے لے کر ۱۹۸۰ء تک سوویت یونین کے سربراہ رہے۔
- ۲۰ فروری ۱۹۰۷ء کو مشہور روسی کیمیا دان دمیتری مانڈیلیو کا انتقال ہو گیا۔ اس نے مختلف عناصر کا ''پیریاڈک ٹیبل'' ترتیب دیا تھا جس میں ان کی موت کے وقت کئی عناصر کی جگہ خالی تھی اور اس نے مرنے سے پہلے درست پیشین گوئی کی تھی کہ اس پریاڈک ٹیبل میں موجود خالی جگہوں کو ان عناصر کے نام سے پر کیا جائے گا جنہیں اس وقت تک دریافت نہیں کیا جا سکا تھا۔
- ۲۰ فروری ۱۹۲۱ء کو ایران کے ایک فوجی افسر رضا خان پہلوی نے ایک فوجی انقلاب کے ذریعے اقتدار پر قبضہ کر کے ملک کی فوج کا کنٹرول سنبھال لیا۔ بعد میں وہ ایران کے شہنشاہ بن گئے۔
- ۲۰ فروری ۱۹۸۶ء کو سوویت یونین نے پہلا خلائی اسٹیشن ''میر'' خلا میں روانہ کیا جو لگ بھگ ۴۳ فٹ لمبا تھا اور اس کا قطر ۱۴ فٹ تھا۔

## ۲۱ فروری

- ۲۱ فروری ۱۷۰۷ء کو ہندوستان کے مغل شہنشاہ اورنگزیب کا انتقال ہو گیا۔ اورنگزیب نے ۴۹ سال تک ہندوستان پر حکومت کی۔



- ۲۱ فروری ۱۸۴۸ء کو کارل مارکس نے ''کمیونسٹ منشور'' شائع کیا جسے تاریخ کا سب سے موثر سیاسی پمفلٹ کہا جاتا ہے۔ مارکس کے اس پمفلٹ کی بدولت آنے والے انقلاب کے نتیجے میں شہنشاہ کو اقتدار چھوڑنا پڑا۔
- ۲۱ فروری ۱۹۷۰ء کو ویت نام کی جنگ کے دوران امریکی قومی سلامتی کے مشیر ہنری کسنگر نے فرانس میں شمالی ویت نام کے نمائندے سے خفیہ امن مذاکرات شروع کیے۔

## ۲۲ فروری

- ۲۲ فروری ۱۷۳۲ء کو امریکا کے پہلے صدر جارج واشنگٹن پیدا ہوئے۔
- ۲۲ فروری ۱۷۸۸ء میں مشہور جرمن فلسفی آرتھر شوپن ہار نے جنم لیا۔
- ۲۲ فروری ۱۸۱۰ء کو پولینڈ کے عالمی شہرت یافتہ موسیقار شوپن پیدا ہوئے۔
- ۲۲ فروری ۱۸۵۷ء کو مشہور جرمن سائنس دان ہینرخ ہرٹز نے جنم لیا۔ جنہوں نے پہلی بار ریڈیائی لہریں نشر کرنے اور وصول کرنے کا اعزاز حاصل کیا تھا۔ اسی روز بوائے اسکاؤٹس اور گرلز گائیڈ تحریک کے بانی لارڈ رابرٹ بیڈن پاول کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۲۲ فروری ۱۹۱۳ء کو میکسیکو کے صدر اور انقلابی رہنما فرانسسکو مڈیرو کو ایک فوجی انقلاب کے دوران گرفتار کر کے قتل کر دیا گیا۔
- ۲۲ فروری ۱۹۶۵ء کو ویت نام کی جنگ کے دوران وہاں موجود امریکی فضائی اڈے کی حفاظت کے لیے امریکی کمانڈر نے درخواست کی کہ کم از کم دو بٹالین فوجی وہاں بھیجے جائیں۔ چار سال کے اندر جنوبی ویت نام میں امریکی فوجیوں کی تعداد ۵ لاکھ ۴۰ ہزار ہو چکی تھی۔
- ۲۲ فروری ۱۹۶۷ء کو انڈونیشیا کے صدر سوئیکارنو نے اپنے تمام اختیارات نئے فوجی حکمران جنرل سوہارتو کے حوالے کر دیئے۔

## ۲۳ فروری

- ۲۳ فروری ۱۷۶۸ء کو ہندوستان کی ریاست حیدرآباد کے نظام نے مسولی پٹم کے معاہدے پر دستخط کر دیئے اور یوں ریاست حیدرآباد دکن برطانیہ کے کنٹرول میں آ گئی۔

- ۲۳ فروری ۱۸۲۱ء کو مشہور برطانوی شاعر جان کیٹس کا روم میں صرف ۲۵ برس کی عمر میں انتقال ہوگیا۔ ان کی ہلاکت کا سبب ٹی بی بنا۔
- ۲۳ فروری ۱۸۷۴ء کو لندن کے میجر والٹر ونگ فیلڈ نے ایک نئی طرح کے کھیل کی ایجاد کے حقوق اپنے نام محفوظ کرائے۔ جسے انہوں نے ''اسفیر سٹائک'' کا نام دیا تھا۔ آج اس کھیل کو ہم سب لان ٹینس کے نام سے جانتے ہیں۔
- ۲۳ فروری ۱۸۹۳ء کو جرمنی کے روڈلف ڈیزل نے ڈیزل انجن کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔

## ۲۴ فروری

- ۲۴ فروری ۱۶۵۸ء کو ہندوستان میں بہادر پور کی جنگ میں سلیمان شکوہ نے اپنے چچا شاہ شجاع کی فوجوں کو شکست دے دی۔ مغل شہنشاہ شاہ جہاں کے انتقال کے بعد ان کے بیٹوں میں اقتدار کی جنگ چھڑ گئی تھی۔ سلیمان شکوہ بالآخر اقتدار حاصل کرنے میں ناکام رہا۔ اورنگزیب نے اس کا سر قلم کردیا۔
- ۲۴ فروری ۱۷۳۹ء کو ایرانی بادشاہ نادر شاہ نے ہندوستان کے مغل شہنشاہ کو کرنال کی جنگ میں شکست دے کر دہلی میں قتل عام کیا اور بہت کچھ لوٹ کر واپس چلا گیا۔ کہا جاتا ہے کہ وہ اپنے ساتھ شاہ جہاں کا تخت طاؤس بھی ایران لے گیا تھا۔
- ۲۴ فروری ۱۹۷۵ء کو نیپال میں بریندرا بیر بکرم شاہ دیو کو نیپال کے شہنشاہ کی حیثیت سے تاج پہنایا گیا۔
- ۲۴ فروری ۱۹۹۱ء کو کویت کی جنگ کے دوران عراق کے خلاف چھ ہفتے تک زبردست بمباری کرنے کے بعد امریکی اتحادی افواج نے زمینی حملے کا آغاز کیا۔

## ۲۵ فروری

- ۲۵ فروری ۱۸۳۷ء کو امریکی موجد تھامس ڈیون پورٹ نے دنیا کی پہلی بجلی سے چلنے والی موٹر کے حقوق اپنے نام محفوظ کرائے۔
- ۲۵ فروری ۱۹۰۹ء کو امریکا کے بیشتر فلم اسٹوڈیوز نے اپنی بنائی ہوئی فلمیں نیویارک



میں قائم سنسر شپ بورڈ کو پیش کرنی شروع کیں۔ یہ سنسر بورڈ خود فلم اسٹوڈیوز کے مالکان نے قائم کیا تھا تاکہ وہ سرکاری سنسر شپ سے محفوظ رہ سکیں۔
- ۲۵ فروری ۱۹۶۴ء وہ تاریخی دن تھا جب امریکا کے ایک باکسر کیسیس کلے نے عالمی ہیوی ویٹ چیمپئن سونی لسٹن کو ساتویں راؤنڈ میں ٹیکنیکل ناک آؤٹ کی بنیاد پر شکست دے دی اور ساری دنیا کو حیران کردیا۔ اس تاریخی فتح کے دو ہفتے بعد کیسیس کلے نے اعلان کیا کہ اس نے اسلام قبول کرلیا۔ اور اپنا نام محمد علی رکھ لیا۔
- ۲۵ فروری ۱۹۳۸ء کو امریکی شہر میامی میں پہلے ڈرائیوان سینما کا افتتاح کیا۔ اگلے ۲۵ برس میں ڈرائیوان سینما اتنے مقبول ہوئے کہ امریکہ میں لگ بھگ ساڑھے تین ہزار سینما قائم کردیئے گئے۔

## ۲۶ فروری

- ۲۶ فروری ۱۸۰۲ء کو مشہور فرانسیسی ادیب وکٹر ہیوگو کی تاریخ پیدائش ہے۔ انہوں نے اپنی تخلیق ''دی ہنچ بیک آف ناٹرے ڈیم'' کے ذریعے بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔
- ۲۶ فروری ۱۸۱۵ء کو فرانس کے جنرل نپولین بوناپارٹ اپنی جلاوطنی ختم کرکے واپس فرانس چلے گئے۔
- ۲۶ فروری ۱۹۳۵ء کو برطانیہ میں پہلے ریڈار کی آزمائش کی گئی۔ اس ریڈار کے ذریعے برطانوی فضائیہ کے بمبار طیارے کی آمد کا سراغ لگایا گیا۔ ریڈار کی ایجاد نے دوسری جنگ عظیم کے دوران برطانیہ کے دفاع میں بہت اہم کردار ادا کیا۔
- ۲۶ فروری ۱۹۹۳ء کو نیویارک کے ورلڈ ٹریڈ سنٹر میں ایک خوفناک بم دھماکہ ہوا جس کے نتیجے میں ۶ افراد ہلاک اور ایک ہزار سے زیادہ زخمی ہوگئے۔ تاہم ورلڈ ٹریڈ سینٹر کی بلند و بالا عمارت کے ڈھانچے کو کوئی بڑا نقصان نہ ہوا اس بم دھماکے کی ذمہ داری رمزی احمد یوسف پر ڈالی گئی۔

## ۲۷ فروری

- ۲۷ فروری ۱۸۷۹ء کو امریکا کی جان ہاپکنز یونیورسٹی میں کانسٹنٹائن فاہیل برگ

نے پہلی بار مٹھاس پیدا کرنے والا مصنوعی مادہ شکرین دریافت کیا۔

- ۲۷ فروری ۱۹۰۲ء مشہور امریکی ادیب جان اسٹین بیک کی تاریخ پیدائش ہے۔ انہیں اعلیٰ ادبی کارکردگی پر ادب کا نوبل انعام بھی دیا گیا۔
- ۲۷ فروری ۱۹۳۲ء ہالی وڈ کی مشہور اداکارہ ایلزبتھ ٹیلر کی تاریخ پیدائش ہے۔ برطانیہ میں پیدا ہونے والی یہ آسکر ایوارڈ یافتہ اداکارہ اپنی خوبصورتی اور بے مثال اداکاری کی وجہ سے ایک مدت تک ہالی وڈ میں راج کرتی رہی۔
- ۲۷ فروری ۱۹۳۲ء کو ہی برطانیہ میں کیمبرج یونیورسٹی کے ماہر طبیعیات جیمز چیڈوک نے پہلی بار نیوٹرون کو دریافت کیا۔ انہیں بعد میں طبیعیات کا نوبل انعام بھی دیا گیا۔
- ۲۷ فروری ۱۹۶۴ء کو اٹلی نے اعلان کیا کہ مشہور عالم ٹاور آف پیسا جھک رہا ہے اور اس کو گرنے سے بچانے کے لیے عالمی ماہرین کا مشورہ درکار ہے۔ ۱۸۰ فٹ اونچا یہ ٹاور لگ بھگ ۱۷ فٹ جھک چکا تھا اور اس کا جھکاؤ بڑھتا جا رہا تھا۔ تاہم اس کو بحال کرنے کا کام ۱۹۹۹ء میں شروع ہوا۔

## ۲۸ فروری

- ۲۸ فروری ۱۹۳۲ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران جاپانی فوجیوں نے جاوا پر قبضہ کر لیا۔
- ۲۸ فروری ۱۹۸۷ء کو سوویت رہنما میخائل گورباچوف نے پہلی بار یہ اعلان کیا کہ سوویت یونین ایسے معاہدے کے لیے تیار ہے جس کے تحت یورپ میں موجود درمیانی مار رکھنے والے تمام ایٹمی میزائل ختم کر دیئے جائیں۔
- ۲۸ فروری ۲۰۰۲ء کو وہ تاریخی دن تھا جب یورپ کے بارہ ممالک میں ایک ہی کرنسی رائج ہو گئی۔ نئی کرنسی کا نام ''یورو'' رکھا گیا ہے۔ پہلے مرحلے میں یہ کرنسی جرمنی، فرانس، اٹلی، اسپین، پرتگال، بلجیم، لگژمبرگ، ہالینڈ، آسٹریا، فن لینڈ، یونان اور آئرلینڈ میں رائج ہوئی ہے اور دوسرے مرحلے میں یہ کرنسی برطانیہ، ڈنمارک اور سویڈن میں رائج ہو گئی۔

☆☆☆

# مارچ

# مارچ

## یکم مارچ

- یکم مارچ ۱۸۶۴ء کو فرانسیسی موجد لوئی ڈوکوس ہارن نے متحرک فلمیں بنانے اور دکھانے کی ایک مشین ایجاد کی تاہم وہ یہ مشین بڑے پیمانے پر بنانے میں ناکام رہے۔
- یکم مارچ ۱۸۹۶ء کو ایتھوپیا کی فوج نے قبضے کی غرض سے حملہ آور ہونے والی اطالوی فوج کو ایک خوفناک جنگ کے بعد شکست دی۔
- یکم مارچ ۱۹۶۶ء کو سوویت یونین کا تحقیقی خلائی جہاز ''وینیرا III'' حادثاتی طور پر سیارہ زہرہ کی سرزمین سے ٹکرا کر تباہ ہوگیا۔ یہ دنیا کا پہلا خلائی جہاز تھا جو کسی دوسرے سیارے تک جانے میں کامیاب ہوگیا تھا۔

## ۲ مارچ

- ۲ مارچ ۱۴۹۸ء کو مشہور پرتگیزی مہم جو واسکوڈی گاما اپنے سفر کے دوران ہندوستان جاتے ہوئے موزمبیق کے جزیرے تک چلے گئے وہاں جا کر انہیں پتہ چلا کہ عرب ممالک کے تجارتی بحری جہاز افریقہ کے مشرقی ساحل کے ساتھ ساتھ سفر کرتے ہیں۔
- ۲ مارچ ۱۸۹۶ء کو فرانسیسی سائنس دان ہینری بیکیورل نے پہلی بار یورینیم کے ایک مادے سے نکلنے والی ایسی شعاعوں کا ذکر کیا جو کئی چیزوں میں سے گزرتی تھیں۔ یہ دنیا میں تابکاری کی موجودگی کا پہلا انکشاف تھا۔

- ۲ مارچ ۱۹۴۶ء کو جمہوریہ ویت نام میں ہوچی منہہ کو ملک کا صدر منتخب کر لیا گیا۔
- ۲ مارچ ۱۹۴۹ء کو امریکی فضائیہ کے ایک طیارے نے پہلی بار رکے بغیر دنیا کے گرد چکر لگانے میں کامیابی حاصل کی۔
- ۲ مارچ ۱۹۶۲ء کو برما کے جنرل نے وِن نے ایک فوجی انقلاب کے ذریعے منتخب حکومت کو برطرف کر کے ملک کا اقتدار سنبھال لیا۔

## ۳ مارچ

- ۳ مارچ ۱۵۷۵ء کو مغل شہنشاہ جلال الدین نے سلطان بنگال داؤد خان کی فوجوں کو شکست دے دی۔
- ۳ مارچ ۱۸۴۷ء کو مشہور امریکی موجد الیگزینڈر گراہم بیل کا سب سے بڑا کارنامہ ٹیلی فون کی ایجاد ہے۔
- ۳ مارچ ۱۹۲۴ء کو ترک جمہوریہ نے عثمانی سلطان عبدالمجید کو جلاوطن کر دیا اور خلیفہ کا عہدہ ختم کر دیا۔
- ۳ مارچ ۱۹۹۸ء کو پاکستان کے صوبہ بلوچستان میں اچانک آ جانے والے سیلاب کی وجہ سے لگ بھگ ۲ ہزار افراد ہلاک ہوئے اور ۲۵ ہزار سے زیادہ بے گھر ہو گئے۔

## ۴ مارچ

- ۴ مارچ ۱۸۴۰ء کو امریکی شہر نیویارک میں دنیا کا پہلا کمرشل فوٹوگرافی اسٹوڈیو کھل گیا جہاں لوگوں کی تصویریں کھینچی جاتی تھیں۔
- ۴ مارچ ۱۸۶۱ء کو خانہ جنگی کی دہلیز پر کھڑے ہوئے ملک امریکا میں ابراہام لنکن کو ملک کا سولہواں صدر منتخب کر لیا گیا۔
- ۴ مارچ ۱۸۸۷ء کو مشہور جرمن انجینئر گوٹلیب ڈیملر نے چار پہیوں پر چلنے والی پہلی گاڑی کو چلانے کا تجربہ کیا جس میں ایک سیلنڈر کا انجن تھا اور جس کی رفتار ۱۰ میل فی گھنٹہ تھی۔



- ۴ مارچ ۱۹۵۲ء کو معروف امریکی ناول نگار ارنسٹ ہیمنگوے نے اپنا ناول ''بوڑھا اور سمندر''، جس کو پوری دنیا میں مقبولیت حاصل ہوئی، مکمل کر لیا۔
- ۴ مارچ ۱۹۸۰ء کو نوزائیدہ ریاست زمبابوے میں رابرٹ موگابے کو ملک کا پہلا وزیر اعظم منتخب کر لیا گیا۔

## ۵ مارچ

- ۵ مارچ ۱۶۱۶ء کو رومن کیتھولک چرچ کے ایک حکم نامے میں ماہر طبیعیات کوپرنیکس کے نظریے کو غلط قرار دیتے ہوئے اعلان کیا گیا کہ آج کے بعد اس عقیدے پر یقین رکھنا یا اسے فروغ دینا ممنوع قرار دیا جائے گا کہ زمین سورج کے گرد گردش کرتی ہے۔
- ۵ مارچ ۱۸۲۷ء کو اٹلی کے شہر کومو میں دنیا کی پہلی الیکٹرک بیٹری ایجاد کرنے والے نامور سائنس دان الیسانڈرو وولٹا کا انتقال ہو گیا۔
- ۵ مارچ ۱۸۶۸ء کو انگلینڈ کے شہر برمنگھم میں سی ایچ گولڈ نامی شخص نے دنیا کے پہلے اسٹیپلر کی ایجاد کے حقوق اپنے نام محفوظ کرائے۔
- ۵ مارچ ۱۹۵۴ء کو سوویت یونین کے رہنما جوزف اسٹالن کا انتقال ہو گیا۔ لگ بھگ ۲۹ برس تک سوویت یونین پر حکمرانی کرنے والے جوزف اسٹالن ماسکو میں دل کا دورہ پڑنے سے انتقال کر گئے۔
- ۵ مارچ ۱۹۷۰ء کو ایٹمی عدم پھیلاؤ کا معاہدہ نافذ ہو گیا جس پر تمام ایٹمی طاقتوں سمیت ۱۴۵ اقوام نے دستخط کیے۔

## ۶ مارچ

- ۶ مارچ ۱۴۷۵ء کو مشہور اطالوی مصور اور مجسمہ ساز مائیکل اینجلو کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۶ مارچ ۱۸۹۹ء کو جرمنی کے دوا ساز کمپنی بائر نے پہلی بار ایک ایسی دوا ایجاد کی جس کو دنیا کی مقبول ترین دوا قرار دیا جاتا ہے۔ اس دوا کا نام اسپرین ہے۔

- ۶ مارچ ۱۹۳۰ء کو امریکا میں پہلی بار منجمد کھانوں کی فروخت کا آغاز ہوا۔
- ۶ مارچ ۱۹۴۱ء مشہور امریکی اداکار رابرٹ ڈی پرو کی تاریخ پیدائش ہے اسے اپنی عمدہ پرفارمنس پر اکیڈمی ایوارڈ دیا گیا۔
- ۶ مارچ ۱۹۵۱ء کو امریکا میں سوویت یونین کو ایٹمی راز فروخت کرنے کے الزام میں گرفتار ہونے والے امریکی جوڑے جولیس اور ایتھل روزن برگ پر غداری کے الزام میں مقدمے کا آغاز ہوا۔
- ۶ مارچ ۱۹۶۴ء کو امریکہ سے تعلق رکھنے والے عالمی ہیوی ویٹ باکسنگ چمپئن کیسیس کلے نے اسلام قبول کرنے کا اعلان کر کے اپنا نام محمد علی رکھ لیا۔
- ۶ مارچ ۱۹۴۹ء کو پاکستان کے وزیر اعظم شوکت عزیز پیدا ہوئے۔

## ۷ مارچ

- ۷ مارچ ۱۸۹۷ء کو امریکا کے رہنے والے ڈاکٹر جان کیلوگ نے ایک اسپتال میں مقیم ذہنی مریض کو پہلی بار کارن فلیکس پیش کیے۔
- ۷ مارچ ۱۹۱۶ء کو جرمنی کی دو بڑی کمپنیوں کا انضمام عمل میں آیا جس کے نتیجے میں طیاروں کے انجن بنانے والی ایک نئی کمپنی ''بی ایم ڈبلیو'' نے جنم لیا۔ اس کمپنی نے پہلی بار ۱۹۲۳ء میں موٹر سائیکل بنائی اور ۱۹۲۹ء میں پہلی بار کاریں بنانا شروع کیں۔
- ۷ مارچ ۱۹۷۳ء میں بنگلہ دیش کی عوام نے پہلے جمہوری انتخابات میں شیخ مجیب الرحمٰن کو بھاری اکثریت سے اپنا نیا وزیر اعظم منتخب کیا۔

## ۸ مارچ

- ۸ مارچ ۱۹۱۲ء کو ناروے کے مشہور مہم جو امنڈسن کا ایک ٹیلی گرام تسمانیہ سے موصول ہوا جس میں اس نے انکشاف کیا تھا کہ وہ ۱۴ دسمبر ۱۹۱۱ء کو قطب جنوبی پہنچنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔
- ۸ مارچ ۱۹۲۱ء کو اسپین کے وزیر اعظم ایڈورڈو ڈاڈو کو میڈرڈ میں قتل کر دیا گیا۔



- ۸ مارچ ۱۹۵۷ء کو مصر نے نہر سوئز کو ایک بار پھر کھول دیا۔ نہر سوئز بحران کی وجہ سے بند ہو گئی تھی جس کے بعد برطانیہ، فرانس اور اسرائیل کے فوجیوں نے اس علاقے پر حملہ کر کے یہاں قبضہ کر لیا تھا۔
- ۸ مارچ ۱۹۷۶ء کو چین کے علاقے جیلین میں فضا سے شہاب ثاقب زمین پر گرے جن میں ایک شہاب ثاقب کا وزن ۱۷۷۴ کلوگرام تھا۔ اطلاعات کے مطابق اس روز زمین پر جو شہاب ثاقب گرے ان سب کا مجموعی وزن ۴ ہزار کلوگرام تھا۔

## ۹ مارچ

- ۹ مارچ ۱۸۲۲ء کو امریکی شہر نیویارک کے رہنے والے چارلس گراہم نے دنیا میں پہلی بار مصنوعی دانتوں کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۹ مارچ ۱۹۱۶ء کو پہلی جنگ عظیم کے دوران جرمنی نے پرتگال کے خلاف اعلان جنگ کر دیا۔
- ۹ مارچ ۱۹۴۳ء شطرنج کے سابق عالمی چمپئن بوبی فشر کی تاریخ پیدائش ہے۔ وہ شطرنج کی عالمی چمپئن شپ جیتنے والے پہلے امریکی تھے۔
- ۹ مارچ ۱۹۷۴ء کو جاپانی سپاہی ہیرو اوناڈا نے ۲۹ برس تک فلپائن میں چھپے رہنے کے بعد بالآخر ہتھیار ڈال دیئے وہ دوسری جنگ عظیم کے دوران جنگل میں جا چھپا تھا۔ اس کو ۲۹ برس تک پتہ ہی نہیں چلا کہ جنگ ختم ہو چکی ہے۔

## ۱۰ مارچ

- ۱۰ مارچ ۱۸۷۶ء کو دنیا میں پہلی بار ٹیلی فون کے ذریعے انسانی آواز ایک جگہ سے دوسری جگہ سنائی دی۔ جب ٹیلی فون کے امریکی موجد الیگزینڈر گراہم بیل نے دوسرے کمرے میں موجود اپنے ایک اسسٹنٹ سے کہا ''مسٹر واٹسن! یہاں آیئے۔ مجھے آپ کی ضرورت ہے۔'' اس واقعے سے صرف تین دن پہلے گراہم بیل نے ٹیلی فون کی ایجاد کے حقوق اپنے نام پیٹنٹ کرائے تھے۔
- ۱۰ مارچ ۱۹۲۲ء کو ہندوستان کے معروف سیاسی رہنما موہن داس کرم چند گاندھی کو

گرفتار کرلیا گیا۔ ان پر بغاوت کے الزام میں مقدمہ چلایا گیا اور چھ سال قید کی سزا سنائی گئی۔ تاہم بعد میں انہیں دو سال بعد رہا کر دیا گیا۔

- ۱۰ مارچ ۱۹۲۳ء کو سوویت یونین کے وزیراعظم لینن پر فالج کا حملہ ہوا اور قوت گویائی سے محروم ہونے کے بعد انہوں نے تمام سیاسی سرگرمیاں ترک کر دیں۔ لگ بھگ نو ماہ بعد ان کا انتقال ہو گیا۔
- ۱۰ مارچ ۱۹۳۸ء کو ہالی وڈ کے مشہور آسکر ایوارڈ میں ایک نئی روایت کا آغاز ہوا جیتنے والوں کے نام آخری وقت تک راز میں رکھے جانے لگے یاد رہے کہ آسکر ایوارڈز کا سلسلہ ۱۹۲۷ء میں شروع ہوا تھا۔
- ۱۰ مارچ ۱۹۵۲ء کو جنرل بٹسٹا نے کیوبا کی حکومت کا تختہ الٹ کر اقتدار پر قبضہ کرلیا اس واقعے کے ایک سال بعد ہی فیڈل کاسترو نے جوابی انقلاب کی منصوبہ بندی شروع کردی اور ۱۹۵۹ء میں جنرل بٹسٹا کو اقتدار سے محروم کر دیا۔
- ۱۰ مارچ ۱۹۵۸ء مشہور امریکی اداکارہ شیرون اسٹون کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۱۰ مارچ ۱۹۵۹ء کو تبت کے عوام نے قابض چینی فوجوں کے خلاف بغاوت کا اعلان کر دیا۔ تبت کی عوام کو خدشہ تھا کہ ان کے روحانی پیشوا دلائی لامہ کو اغوا کر کے بیجنگ لے جایا جائے گا۔ دلائی لامہ کی حفاظت کے لیے تین لاکھ لوگوں نے ان کی رہائش گاہ کا محاصرہ کرلیا۔ بعد میں باقاعدہ لڑائی شروع ہوئی جس میں ہزاروں تبتی عوام ہلاک ہوئے اور دلائی لامہ کو اپنے ہزاروں پیروکاروں کے ساتھ فرار ہو کر بھارت جانا پڑا۔

## ۱۱ مارچ

- ۱۱ مارچ ۱۰۵ء کو چین میں ہان حکومت کے ایک اعلیٰ افسر سائی لن نے پہلی بار کاغذ ایجاد کیا۔ انہوں نے سبزیوں کے ریشوں کے ذریعے کاغذ بنایا تھا۔
- ۱۱ مارچ ۱۹۱۷ء کو پہلی جنگ عظیم کے دوران برطانوی افواج نے بغداد پر قبضہ کرلیا جو ان دنوں سلطنت عثمانیہ کا حصہ تھا۔ تین برس بعد جب نیا ملک عراق بنا تو بغداد کو اس



کا دارالحکومت بنا دیا گیا تاہم بغداد پر برطانوی اقتدار ۱۹۳۲ء تک رہا۔

- ۱۱ مارچ ۱۹۸۵ء کو میخائل گورباچوف سوویت یونین کے نئے رہنما اور حکمراں کمیونسٹ پارٹی کے نئے جنرل سیکرٹری منتخب ہو گئے۔
- ۱۱ مارچ ۱۹۹۰ء کو لیتھوانیا نے سوویت یونین سے آزادی کا اعلان کر دیا۔ اسکے جواب میں سوویت یونین کی حکومت نے نئے ملک کی اقتصادی ناکہ بندی کر دی اور بعد میں اپنے فوجی وہاں بھیج دیئے تاہم ۶ ستمبر ۱۹۹۱ء کو زوال پذیر سوویت یونین کی حکومت لیتھوانیا کو آزادی دینے پر رضامند ہو گئی۔

## ۱۲ مارچ

- ۱۲ مارچ ۱۷۵۵ء کو امریکا میں پہلی بار بھاپ سے چلنے والا انجن استعمال کیا گیا۔ برطانیہ سے درآمد کئے جانے والے اس انجن کا تانبے کی ایک کان میں، ایک پانی کا پمپ چلانے کے لیے استعمال کیا گیا۔
- ۱۲ مارچ ۱۸۸۱ء ترکی کے مشہور رہنما کمال اتاترک کا یوم پیدائش ہے۔
- ۱۲ مارچ ۱۸۸۸ء کو امریکی شہر نیویارک خوفناک برف باری اور طوفان کی زد میں آ گیا جس کے نتیجے میں سینکڑوں افراد ہلاک ہو گئے اور لاکھوں ڈالرز کی جائیدادیں تباہ ہو گئیں۔
- ۱۲ مارچ ۱۸۹۴ء کو امریکا میں پہلی بار کوکا کولا کی فروخت شروع ہوئی۔
- ۱۲ مارچ ۱۹۲۳ء کو امریکی شہر لاس اینجلس میں پہلی بار ایک ایسی فلم کی نمائش کی گئی جس میں ریکارڈ کی گئی آواز بھی موجود تھی۔ فلم میں ایک جوڑے کو موسیقی کی دھن پر رقص کرتے دکھایا گیا تھا۔ دھن وہیں موجود چار موسیقار بجا رہے تھے۔ اس فلم میں کوئی ڈائیلاگ نہیں تھے۔
- ۱۲ مارچ ۱۹۴۰ء کو روس اور فن لینڈ کے درمیان جاری جنگ میں روس کی فوجوں نے کامیابی حاصل کرلی۔ یہ جنگ دو ماہ سے جاری تھی۔
- ۱۲ مارچ ۱۸۷۲ء کو ویت نام کی جنگ کے دوران آسٹریلیا نے اپنے تمام فوجی ویت

نام سے واپس بلا لیے۔

## ۱۳ مارچ

- ۱۳ مارچ ۱۷۸۱ء کو مشہور ستارہ شناس ولیم ہرشل نے سورج کے گرد گردش کرنے والے ساتویں سیارے ''یورینس'' کو دریافت کرنے کا انکشاف کیا۔ یہ پہلا سیارہ تھا جسے انسان کی بنائی ہوئی دوربین نے دریافت کیا۔
- ۱۳ مارچ ۱۸۸۱ء کو روس کے بادشاہ زار الیگزینڈر دوم ایک بم دھماکے میں زخمی ہونے کے بعد زخموں کی تاب نہ لا کر ہلاک ہوگئے۔
- ۱۳ مارچ ۱۸۸۲ء کو برطانوی موجد ایڈورڈ موئی برج نے لندن میں اپنی نئی ایجاد زوپرا اسکوپ کا مظاہرہ کیا۔ یہ نئی ایجاد درحقیقت مستقبل کے فلم پروجیکٹر کی ابتدائی شکل تھی۔
- ۱۳ مارچ ۱۹۷۹ء کو گرینیڈا میں سوشلسٹ عناصر نے ایک پرامن انقلاب برپا کر کے ملک کا اقتدار سنبھال لیا۔

## ۱۴ مارچ

- ۱۴ مارچ ۱۸۷۹ء دنیا کے مشہور سائنس دان البرٹ آئن اسٹائن کی تاریخ پیدائش ہے۔ وہ جرمنی میں پیدا ہوئے اور ان کے پیش کئے ہوئے نظریات نے سائنس کی دنیا میں انقلاب برپا کر دیا۔ انہیں ۱۹۲۱ء میں نوبل پرائز دیا گیا۔ بعد ازاں وہ ۱۹۳۳ء میں جرمنی سے امریکا چلے گئے۔
- ۱۴ مارچ ۱۹۶۴ء کو امریکا میں جیک روبی کو سزائے موت کا مستحق قرار دے دیا گیا۔ جیک روبی نے امریکی صدر جان ایف کینیڈی کے قاتل لی ہاروے آسولڈ کو قتل کر دیا تھا۔ جیک روبی کو برقی کرسی کے ذریعے سزائے موت دینے کا اعلان کیا گیا۔ یہ وہ پہلا مقدمہ تھا جس کی کارروائی امریکا میں ٹیلی ویژن پر براہ راست دکھائی گئی۔
- ۱۴ مارچ ۱۹۷۱ء کو جنرل حافظ الاسد نے شام کے صدر کی حیثیت سے حلف اٹھالیا۔



## ۱۵ مارچ

- ۱۵ مارچ ۱۸۹۲ء کو نیویارک کے جیسی رینو نے دنیا میں پہلی بار بجلی کے ذریعے چلنے والی خودکار سیڑھیوں کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۱۵ مارچ ۱۹۰۷ء کو فن لینڈ نے عورتوں کو ووٹ دینے کا حق فراہم کرنے کا اعلان کر دیا۔ فن لینڈ یہ قدم اٹھانے والا پہلا یورپی ملک تھا۔
- ۱۵ مارچ ۱۹۳۹ء کو جرمنی کی افواج ایڈولف ہٹلر کی قیادت میں چیکوسلواکیہ کے دارالحکومت پراگ میں داخل ہوگئیں۔

## ۱۶ مارچ

- ۱۶ مارچ ۱۹۲۶ء مشہور امریکی مزاحیہ اداکار جیری لوئس کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۱۶ مارچ ۱۹۲۶ء ہی کو امریکی سائنسدان رابرٹ گوڈارڈ نے دنیا میں پہلی بار ایک ایسے راکٹ کو اڑانے کا تجربہ کیا جو مائع ایندھن سے چلتا تھا۔ ۶۰ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے روانہ ہونے والا یہ راکٹ صرف ڈھائی سیکنڈ تک پرواز کر سکا۔ یہ ۴۱ فٹ کی بلندی تک گیا اور ۱۸۴ فٹ دور جا گرا۔
- ۱۶ مارچ ۱۹۸۸ء کو امریکی صدر رونالڈ ریگن نے تین ہزار امریکی فوجیوں کو ہنڈراس میں اترنے کا حکم دیا۔ ان کا دعویٰ تھا کہ نکاراگوا کے فوجیوں نے ہنڈراس پر حملہ کر کے اس چھوٹے سے ملک پر قبضہ کر لیا ہے۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ ہنڈراس حکومت نے امریکی مدد طلب نہیں کی تھی اور اس بات کا بھی کوئی ثبوت نہیں تھا کہ نکالاگوا کے فوجی ہنڈراس میں داخل ہوئے ہیں۔

## ۱۷ مارچ

- ۱۷ مارچ ۱۹۴۵ء کو برطانیہ کے اسٹیفن پیری نے دنیا میں پہلی بار ربڑ بینڈ کی ایجاد کے حقوق اپنے نام پیٹنٹ کرائے۔
- ۱۷ مارچ ۱۸۹۸ء کو دنیا کی پہلی آبدوز ''یو ایس ایس ہالینڈ'' نے نیویارک کے قریب

ایک سومنٹ کا آزمائشی مظاہرہ کیا۔

- ۱۷ مارچ ۱۹۴۹ء کو جرمنی کے انجینئر فرڈینینڈ پورشے نے ایک نئی کار لوگوں کے سامنے پیش کی جس کا نام ''پورشے'' تھا یاد رہے کہ فرڈینینڈ پورشے نے ہی دوسری جنگ عظیم کے دوران ہٹلر کے کہنے پر ''فوکس ویگن'' کو ڈیزائن کیا تھا۔
- ۱۷ مارچ ۱۹۵۸ء کو امریکا نے اپنا پہلا مصنوعی سیارہ ''وینگارڈ اول'' فضا میں بھیجا۔ اس مصنوعی سیارے میں ریڈیو ٹرانسمیٹر لگے ہوئے تھے۔

## ۱۸ مارچ

- ۱۸ مارچ ۱۹۲۱ء کو خانہ جنگی کے نتیجے میں کمزور ہو جانے والے روس نے پولینڈ کے ساتھ ایک امن معاہدے پر دستخط کئے تا کہ باہمی اختلافات ختم کئے جا سکیں۔ اس معاہدے کے نتیجے میں روس کو بیلا روس کے بہت بڑے علاقے سے محروم ہونا پڑا۔
- ۱۸ مارچ ۱۹۴۴ء کو ہندوستانی رہنما سبھاش چندر بوس ۴۰ ہزار فوجیوں کے ساتھ مشرقی ہندوستان پہنچ گئے۔ کہا جاتا ہے کہ ان کی اس فوج کو جاپان نے تربیت دی تھی اور ان کو توقع تھی کہ وہ برطانویوں کو ہندوستان سے مار بھگائیں گے۔ تاہم بعد میں برطانوی فوجیوں نے اس فوج کو شکست دے کر واپس برما میں جانے پر مجبور کر دیا۔
- ۱۸ مارچ ۱۹۶۲ء کو فرانس نے الجزائری باغیوں کے ساتھ ایک امن معاہدے پر دستخط کر دیئے تا کہ ۱۷ سال سے جاری الجزائر کی جنگ اختتام کو پہنچے۔ یوں الجزائر پر ۱۳۰ سالہ فرانسیسی قبضہ ختم ہو گیا۔

## ۱۹ مارچ

- ۱۹ مارچ ۱۷۹۲ء کو ہندوستان میں برطانوی گورنر جنرل چارلس کارن والس نے ریاست میسور کے حکمراں ٹیپو سلطان کو ایک جنگ میں شکست دے دی۔ اس شکست کے نتیجے میں ٹیپو سلطان کو اپنی ریاست کا نصف حصہ برطانویوں کے حوالے کرنا پڑا۔



- ۱۹ مارچ ۱۸۷۷ء کو ترکی کے شہر استنبول میں عثمانی سلطنت کی پارلیمنٹ کا پہلا اجلاس منعقد ہوا۔ یہ نئی اسمبلی لگ بھگ ایک سال تک قائم رہی۔ جس کے بعد عثمانی حکومت نے اسے ختم کر دیا۔
- ۱۹ مارچ ۱۹۵۰ء کو مشہور کردار ٹارزن کے خالق، امریکی ناول نگار ایڈگر رائس بروز کا ۷۵ برس کی عمر میں انتقال ہو گیا۔ ان کے ۷۰ ناولوں کا ۵۶ زبانوں میں ترجمہ ہوا اور ان ناولوں کی دس کروڑ کاپیاں فروخت ہوئیں۔ اپنی مختصر فوجی ملازمت کے بعد ایڈگر رائس بروز نے ۱۹۶۲ء میں ٹارزن کے بارے میں پہلی کہانی لکھی۔ انہوں نے ٹارزن سیریز کے ۲۴ ناول لکھے۔ ناول کے مطابق ٹارزن ایک مشہور برطانوی خاندان کا ایک ایسا بچہ تھا جسے افریقہ کے جنگلات میں بن مانسوں نے پال پوس کر بڑا کیا تھا۔ ٹارزن کے کردار پر متعدد فلمیں بھی بنائی گئیں۔
- ۱۹ مارچ ۱۹۵۵ء ہالی وڈ کے مشہور اداکار بروس ولس کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۱۹ مارچ ۱۹۷۸ء کو اقوام متحدہ کی سلامتی کونسل نے قرارداد نمبر ۴۲۵ منظور کی جس کے تحت اسرائیل سے کہا گیا کہ وہ اپنی فوجیں لبنان سے واپس بلا لے لگ بھگ تین ماہ بعد اسرائیل نے اپنی فوجیں واپس بلا لیں۔

## ۲۰ مارچ

- ۲۰ مارچ ۷۱ء کو یونان میں مکمل سورج گرہن ہوا جس کے نتیجے میں پورا ملک اچانک اندھیرے میں ڈوب گیا اور سب لوگ گھبرا گئے۔ اس وقت لوگوں کو معلوم نہیں تھا کہ سورج گرہن کیا ہے۔
- ۲۰ مارچ ۱۶۰۲ء کو ولندیزی حکومت نے ڈچ ایسٹ انڈیا کمپنی کی بنیاد رکھی۔ اسکا مقصد بحر ہند میں اپنے تجارتی مفادات کو تحفظ دینا تھا۔
- ۲۰ مارچ ۱۷۲۷ء کو برطانیہ کے عالمی شہرت یافتہ سائنس دان آئزک نیوٹن کا لندن میں انتقال ہو گیا۔
- ۲۰ مارچ ۱۸۱۷ء کو امریکی صدر ووڈ رو ولسن نے جرمنی کے خلاف اعلان جنگ کرنے

کے لیے کانگرس کا خصوصی اجلاس طلب کرلیا۔ جرمنی نے ایک روز قبل ہی تین امریکی تجارتی بحری جہازوں کو ڈبو دیا تھا۔

- ۲۰ مارچ ۱۹۵۶ء کو تیونس نے فرانس سے مکمل آزادی حاصل کرلی۔
- ۲۰ مارچ ۱۹۹۵ء کو جاپان کے دارالحکومت ٹوکیو میں ایک مذہبی فرقے کے دہشت گردوں نے زیر زمین ریلوے کے ایک اسٹیشن میں زہریلی گیس پھیلا دی جس کے نتیجے میں ۱۲ افراد ہلاک اور ساڑھے ۵ ہزار سے زائد زخمی ہوئے۔
- ۲۰ مارچ ۲۰۰۳ء کو امریکا نے کروز میزائلوں اور فضائی بمباری کے ذریعے عراقی دارالحکومت بغداد کے اردگرد حملے شروع کردیئے۔

## ۲۱ مارچ

- ۲۱ مارچ ۱۸۷۷ء کو فرانس کے مشہور کیمیا دان لوئی پاسچر نے ایک نئی وضع کے اینتھریکس ویکسین کی تیاری پر کام شروع کیا۔
- ۲۱ مارچ ۱۹۰۶ء مشہور ارب پتی امریکی صنعت کار جان ڈی راک فیلر سوئم کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۲۱ مارچ ۱۹۶۳ء کو دنیا کا سب سے محفوظ سمجھا جانے والا قید خانہ الکاٹراز جیل بند کردیا گیا۔ امریکا کی ریاست کیلیفورنیا میں سان فرانسسکو میں اس قید خانے کو جہاں سے کوئی قیدی فرار نہیں ہوسکتا تھا۔ دنیا کا سخت ترین عقوبت خانہ سمجھا جاتا تھا۔ یہ قید خانہ سمندر کے بیچ میں ایک جزیرے پر واقع تھا۔
- ۲۱ مارچ ۱۹۸۰ء کو امریکی صدر جمی کارٹر نے ماسکو میں منعقد ہونے والے اولمپک مقابلوں کے بائیکاٹ کا اعلان کردیا۔ یہ امریکی اقدام افغانستان پر سوویت یونین کے قبضے کے جواب میں کیا گیا تھا۔
- ۲۱ مارچ ۱۹۹۰ء کو نمیبیا نے جنوبی افریقہ سے آزادی حاصل کرلی اور ملک کے پہلے صدر سام نجوما نے اپنے عہدے کا حلف اٹھالیا۔



## ۲۲ مارچ

- ۲۲ مارچ ۱۷۹۰ء کو تھامسن جیفرسن نے امریکی تاریخ کے پہلے وزیر خارجہ کی حیثیت سے حلف اٹھایا۔
- ۲۲ مارچ ۱۷۹۴ء کو امریکی کانگریس نے امریکا سے غلاموں کو کسی دوسرے ملک میں فروخت کرنے پر پابندی لگادی۔ تاہم خود امریکا میں غلاموں کی خرید وفروخت کو قانونی تحفظ حاصل رہا۔
- ۲۲ مارچ ۱۸۷۳ء کو اسپین نے غلاموں کی خرید وفروخت ختم کرنے کا اعلان کردیا۔
- ۲۲ مارچ ۱۸۹۵ء کو فرانسیسی موجدوں لوئی لومیر اور آگسٹ لومیر نے پہلی بار اپنی نئی ایجاد سینماٹوگراف کا عوامی مظاہرہ کیا۔ یہ فلم پروجیکٹر کی ابتدائی شکل تھی۔
- ۲۲ مارچ ۱۹۲۷ء کو چین کے شہر شنگھائی میں ۶ لاکھ محنت کشوں نے چینی کمیونسٹ پارٹی کی کال پر عام ہڑتال میں شرکت کی جس کے نتیجے میں سارے شہر کا کنٹرول ایک دن کے لیے کمیونسٹ پارٹی کے ہاتھ میں تھا۔
- ۲۲ مارچ ۱۹۴۵ء کو مصر کے دارالحکومت قاہرہ میں ہونے والے ایک اجلاس میں عرب ممالک کی نئی علاقائی تنظیم عرب لیگ کا قیام عمل میں آیا۔ اس کے بانی ارکان میں مصر، عراق، اردن، لبنان، سعودی عرب، شام اور یمن شامل تھے۔
- ۲۲ مارچ ۱۹۴۶ء کو لندن میں طے پانے والے ایک معاہدے کے تحت ایک نئے ملک نے جنم لیا جس کا نام ٹرانس جارڈن تھا۔ آج ساری دنیا اس ملک کو اردن کے نام سے جانتی ہے۔
- ۲۲ مارچ ۱۹۶۰ء کو دو امریکی سائنس دانوں آرتھر شالاک اور چارلیس ٹاؤنز نے اپنی نئی ایجاد ''لیزر'' کے حقوق اپنے نام کرائے۔

## ۲۳ مارچ

- ۲۳ مارچ ۱۷۵۷ء کو ہندوستان میں برطانوی افواج نے کلکتہ پر قبضہ کرنے کے بعد چندرنگر کی جانب پیش قدمی شروع کردی۔ جو ان دنوں فرانس کے قبضے میں تھا۔

- ۲۳ مارچ ۱۸۵۷ء کو دنیا کی پہلی پسینجر لفٹ نیویارک کی ایک عمارت میں نصب کی گئی جو مسافروں کو زمینی منزل سے اوپر کی منزل تک لے جاتی تھی۔ یہ لفٹ ایلیشا اوٹس نے بنائی تھی۔
- ۲۳ مارچ ۱۹۱۹ء کو اٹلی کے ایک سابق فوجی بینٹو مسولینی نے اپنی قوم پرست تنظیم ''فاشسٹ پارٹی'' قائم کرنے کا اعلان کیا۔
- ۲۳ مارچ ۱۹۴۰ء کو لاہور میں مسلم لیگ کے اجلاس میں قرارداد پاکستان منظور کی گئی۔

## ۲۴ مارچ

- ۲۴ مارچ ۱۸۷۴ء بین الاقوامی شہرت یافتہ جادوگر ہیری ہوڈینی کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۲۴ مارچ ۱۸۸۲ء کو جرمنی کے سائنس دان رابرٹ کوچ نے ٹی بی کا جرثومہ دریافت کرنے کا اعلان کیا۔ بعد میں اس کو اس ایجاد پر نوبل انعام دیا گیا۔
- ۲۴ مارچ ۱۹۳۱ء کو ہندوستان میں خوفناک ہندو مسلم فسادات برپا ہوئے۔
- ۲۴ مارچ ۱۹۳۴ء کو لگ بھگ نصف صدی تک امریکی کنٹرول میں رہنے کے بعد فلپائن نے امریکا سے آزادی حاصل کر لی۔

## ۲۵ مارچ

- ۲۵ مارچ ۱۹۰۸ء مشہور برطانوی فلمی ہدایت کار ڈیوڈ لین کی تاریخ پیدائش ہے۔ انہوں نے ''ڈاکٹر ژواگو'' اور ''لارنس آف عریبیہ'' جیسی معرکتہ الآرا فلمیں تخلیق کیں۔
- ۲۵ مارچ ۱۹۴۶ء کو سرد جنگ کا پہلا ابتدائی بحران اس وقت ختم ہو گیا۔ جب سوویت یونین نے ایران سے اپنے فوجیوں کو واپس بلانے کا اعلان کر دیا۔
- ۲۵ مارچ ۱۹۴۷ء مشہور برطانوی گلوکار اور موسیقار ایلٹن جون کی تاریخ پیدائش ہے۔



- ۲۵ مارچ ۱۹۵۰ء کو سوموزا خاندان نے نکاراگوا کا کنٹرول سنبھال لیا۔ یوں نکاراگوا پر سوموزا خاندان کے ۴۰ سالہ تسلط کا آغاز ہوا۔
- ۲۵ مارچ ۱۹۵۷ء کو یورپ کی چھ اقوام نے معاہدہ روم پر دستخط کئے جس کے تحت یورپی مشترکہ منڈی عمل میں آئی۔ یورپی ممالک میں قائم ہونے والی اس نئی کمیونٹی کے ابتدائی ارکان میں فرانس، مغربی جرمنی، اٹلی، ہالینڈ، بلجیم اور لگزمبرگ شامل تھے۔

## ۲۶ مارچ

- ۲۶ مارچ ۱۸۲۷ء کو جرمنی سے تعلق رکھنے والے عالمی شہرت یافتہ موسیقار بیتھوون کا ویانا میں انتقال ہو گیا۔
- ۲۶ مارچ ۱۹۵۳ء کو امریکا کے طبی محقق ڈاکٹر جوناز سیلک نے اعلان کیا کہ وہ پولیو کا انجکشن بنانے میں کامیاب ہو گئے ہیں۔
- ۲۶ مارچ ۱۹۷۹ء کو امریکی ایوان صدر یعنی وائٹ ہاؤس میں مصر کے صدر انور السادات اور اسرائیل کے وزیراعظم بیگن نے کیمپ ڈیوڈ معاہدے پر دستخط کئے جس کے تحت مصر اور اسرائیل کے درمیان تین عشروں پر پھیلی دشمنی کا خاتمہ ہو گیا۔
- ۲۶ مارچ ۱۹۹۲ء کو سوویت یونین کے خلا باز سرگئی کریکالیف ۳۱۳ دن خلا میں گزارنے کے بعد زمین پر واپس آئے تو ان کا ملک سوویت یونین ختم ہو چکا تھا اور نیا ملک روس وجود میں آ چکا تھا۔

## ۲۷ مارچ

- ۲۷ مارچ ۱۷۹۴ء کو امریکی کانگریس نے ملک میں بحری فوج قائم کرنے کی منظوری دی۔
- ۲۷ مارچ ۱۸۵۵ء کو امریکی موجد ابراہام گیسنر نے کوئلے سے ایک نئی قسم کا تیل حاصل کرنے کے عمل کی ایجاد کے حقوق اپنے نام پیٹنٹ کرائے۔ آج ساری دنیا اس تیل کو کیروسین آئل یعنی مٹی کے تیل کے نام سے جانتی ہے۔
- ۲۷ مارچ ۱۹۰۵ء کو برطانیہ میں پہلی بار قتل کے ایک مقدمے میں انگلیوں کے نشانات

کو بطور ثبوت استعمال کیا گیا۔

⊙ ۲۷ مارچ ۱۹۵۸ء کو نکیتا خروشیف سوویت یونین کے وزیر اعظم بن گئے۔

⊙ ۲۷ مارچ ۱۹۷۷ء کو ہوابازی کی تاریخ کا سب سے بڑا اور خوفناک حادثہ پیش آیا۔ جب جزائر کینری کے ائیر پورٹ پر دو ۷۴۷ جیٹ طیارے آپس میں ٹکرا گئے۔ اس حادثے میں ۵۸۲ لوگ ہلاک ہوئے۔

## ۲۸ مارچ

⊙ ۲۸ مارچ ۱۸۶۸ء مشہور روسی ادیب اور ڈرامہ نگار میکسم گورکی کا جنم دن ہے۔

⊙ ۲۸ مارچ ۱۸۹۹ء کو ریڈیو ایجاد کرنے والے مشہور اطالوی سائنس دان مارکونی نے پہلی بار انگلینڈ سے ایک ٹیلی گراف پیغام یورپ بھیجا۔

⊙ ۲۸ مارچ ۱۹۴۱ء کو مشہور برطانوی خاتون ناول نگار ورجینیا وولف نے خودکشی کر لی۔

⊙ ۲۸ مارچ ۱۹۵۹ء کو چین نے دلائی لامہ کی زیر قیادت تبت کی حکومت کو برطرف کر دیا اور تبت کے خود مختار خطے کے سربراہ کی حیثیت سے پنچن لامہ کا تقرر کیا۔

⊙ ۲۸ مارچ ۱۹۷۳ء کو ویت نام میں متعین آخری امریکی فوجی اپنے وطن روانہ ہو گئے اور یوں ویت نام میں ۱۰ سالہ امریکی موجودگی کا عہد ختم ہوا۔

## ۲۹ مارچ

⊙ ۲۹ مارچ ۱۸۸۵ء کو امریکی ریاست اٹلانٹا میں ڈاکٹر جان پیمبرٹن نے ایک نیا مشروب عوام کے سامنے پیش کیا جسے دماغ کے لیے ٹانک اور دانشورانہ مشروب قرار دینے کا دعویٰ کیا گیا اس مشروب کا نام ''کوکا کولا'' تھا۔

⊙ ۲۹ مارچ ۱۹۴۳ء برطانیہ کے سابق وزیر اعظم جان میجر کی تاریخ پیدائش ہے وہ ۱۹۹۰ء سے لے کر ۱۹۹۷ء تک برطانیہ کے وزیر اعظم رہے۔

⊙ ۲۹ مارچ ۱۹۷۴ء کو امریکا کا خلائی جہاز ''میرینر ۱۰'' سیارہ مریخ پر اتر گیا۔ یہ مریخ تک جانے والا پہلا خلائی جہاز تھا۔



## ۳۰ مارچ

⊙ ۳۰ مارچ ۱۸۴۲ء کو کسی آپریشن کے دوران پہلی بار مریض کو بیہوش کرنے کے لیے ایتھر کو استعمال کیا گیا۔

⊙ ۳۰ مارچ ۱۸۴۹ء کو ہندوستان پر قابض برطانوی حکومت نے تمام سکھ علاقوں کو اپنے علاقے میں شامل کر لیا۔ یوں پورا پنجاب برطانوی حکومت کے قبضے میں چلا گیا۔

⊙ ۳۰ مارچ ۱۸۵۳ء بین الاقوامی شہرت یافتہ مصور وان گاگ کی تاریخ پیدائش ہے۔

⊙ ۳۰ مارچ ۱۹۲۳ء کو امریکی بحری جہاز لیکونیا نے ۱۲۳ دن کے سفر کے بعد کرارض کے گرد اپنا چکر مکمل کر لیا۔

⊙ ۳۰ مارچ ۱۹۸۱ء کو امریکی صدر رونالڈ ریگن ایک قاتلانہ حملے میں زخمی ہو گئے۔ جان ہنکلے نامی شخص نے ان پر واشنگٹن ڈی سی میں اچانک حملہ کیا تاہم وہ رونالڈ ریگن کو قتل کرنے میں ناکام رہا۔

## ۳۱ مارچ

⊙ ۳۱ مارچ ۱۸۸۹ء کو فرانس کے دارالحکومت پیرس میں ایفل ٹاور کا افتتاح ہوا۔ ایک ہزار فٹ بلند یہ ٹاور اس وقت دنیا کا سب سے بلند ٹاور تھا۔

⊙ ۳۱ مارچ ۱۸۹۶ء کو امریکی شہر شکاگو میں رہنے والے وٹکامب جڈسن نے دنیا میں پہلی بار زپ کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔

⊙ ۳۱ مارچ ۱۹۵۹ء کو تبت کے رہنما دلائی لامہ ملک سے فرار ہو کر بھارت آ گئے۔ جہاں انہیں سیاسی پناہ دی گئی۔ دلائی لامہ اب تک جلاوطنی کی زندگی گزار رہے ہیں۔ ۱۸۸۹ء میں انہیں امن کا نوبل انعام بھی دیا جا چکا ہے۔



# اپریل

## یکم اپریل

- یکم اپریل ۱۷۰۰ء کو برطانوی نوجوانوں نے لوگوں میں اپریل فول منانے کی تحریک کو مقبول کیا اور لوگوں کے ساتھ عملی مذاق کرنے کا سلسلہ شروع کیا۔
- یکم اپریل ۱۸۷۵ء کو ''ٹائمز آف لندن'' روزانہ موسم کا حال شائع کرنے والا دنیا کا پہلا اخبار بن گیا۔
- یکم اپریل ۱۹۲۴ء کو جرمنی کی نازی پارٹی کے رہنما ایڈولف ہٹلر کو بغاوت کے الزام میں ۵ سال قید کی سزا سنادی گئی۔ ہٹلر نے صرف ۹ ماہ قید میں گزارے اور اس دوران اپنی سوانح عمری تحریر کی۔
- یکم اپریل ۱۹۶۰ء کو امریکا نے موسم کے حال پر نظر رکھنے والا دنیا کا پہلا مصنوعی سیارہ خلا میں روانہ کیا۔

## ۲۔اپریل

- ۲۔اپریل ۱۵۱۷ء کو سلطنت عثمانیہ کی افواج نے مملوک افواج کو فیصلہ کن شکست دے کر مصر فتح کر لیا۔
- ۲۔اپریل ۱۸۸۹ء کو امریکی سائنس دان چارلس ہال نے خام مادے میں سے المونیم نکالنے کے ایک نہایت سستے طریقے کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۲۔اپریل ۱۹۰۲ء کو امریکی شہر لاس اینجلس میں پہلی بار ایک تھیٹر ہال کو صرف فلموں کی نمائش کے لیے مختص کیا گیا۔ اس کا نام ''الیکٹرک تھیٹر'' رکھا گیا۔ یہاں ایک

گھنٹے کی فلم دیکھنے پر شائقین کو ۱۰ اسینٹ ادا کرنے پڑتے تھے۔

- ۲۔اپریل ۱۹۳۵ء کو اسکاٹ لینڈ کے معروف سائنس دان رابرٹ الیگزینڈر رواٹسن واٹ نے آنے والے طیاروں کا پیشگی سراغ لگانے والے راڈار کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۲۔اپریل ۱۹۷۹ء کو اسرائیل کے وزیراعظم بیگن مصر گئے۔ وہ مصر کا دورہ کرنے والے پہلے اسرائیلی وزیراعظم تھے۔
- ۲۔اپریل ۱۹۸۲ء کو ارجنٹائن کی فوجوں نے جزائر فاک لینڈ پر حملہ کر کے اس پر قبضہ کرلیا یہ جزائر برطانیہ کے قبضے میں تھے۔

## ۳۔اپریل

- ۳۔اپریل ۱۸۶۰ء کو امریکا میں خچروں کے ذریعے ڈاک بھیجنے کے سلسلے کا آغاز ہوا۔اس نئے نظام کو ''پونی ایکسپریس'' کہا جاتا تھا۔
- ۳۔اپریل ۱۹۲۴ء مشہور امریکی اداکار مارلن براںڈو کی تاریخ پیدائش ہے۔ مارلن براںڈو نے ''دی گاڈ فادر'' اور ''اے اسٹریٹ کار نیمڈ ڈیزائر'' جیسی فلموں کے ذریعے بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔ اسی روز امریکا کی ایک اور معروف اداکارہ و گلوکارہ ڈورس ڈے بھی پیدا ہوئی۔
- ۳۔اپریل ۱۹۳۰ء کو جرمنی کے سابق چانسلر ہیلمٹ کوہل کی تاریخ پیدائش ہے۔وہ ۱۹۸۲ء سے ۱۹۹۸ء تک جرمنی کے چانسلر رہے۔
- ۳۔اپریل ۱۹۴۱ء کو عراق کے سابق وزیراعظم راشد علی الگیلانی نے بغداد میں حکومت پر قبضہ کرلیا۔ راشد علی الگیلانی کو جرمنی کی حمایت حاصل تھی۔ دو ماہ بعد برطانوی فوجوں نے حملہ کر کے سابقہ حکومت کو بحال کردیا۔

## ۴۔اپریل

- ۴۔اپریل ۱۸۴۱ء کو امریکا کے نویں صدر ولیم ہنری ہیریسن حلف اٹھانے کے صرف ۳۱ دن بعد نمونیا کے باعث انتقال کر گئے۔ اسی روز نائب صدر جان ٹائلر نے امریکا



کی صدارت سنبھال لی۔

- ۴۔اپریل ۱۹۴۹ء کو ۱۲ مغربی اقوام نے نارتھ اٹلانٹک ٹریٹی آرگنائزیشن یعنی ''ناٹو'' کی بنا رکھی۔ اس تنظیم کے ابتدائی ارکان میں امریکا، برطانیہ، اٹلی، بلجیم، ہالینڈ، ڈنمارک، لگزمبرگ، ناروے، آئرلینڈ، کینیڈا اور پرتگال شامل تھے۔
- ۴۔اپریل ۱۹۶۸ء کو امریکا میں معروف سیاہ فام رہنما مارٹن لوتھر کنگ جونیئر کو قتل کر دیا گیا۔ ان کی عمر صرف ۳۹ برس تھی۔
- ۴۔اپریل ۱۹۷۹ء کو پاکستان کے سابق صدر اور وزیراعظم ذوالفقار علی بھٹو کو پھانسی دے دی گئی۔ ان پر ایک سیاسی مخالف کو قتل کرانے کا الزام تھا۔

## ۵۔اپریل

- ۵۔اپریل ۱۹۱۶ء مشہور امریکی اداکار گریگری پیک کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۵۔اپریل ۱۹۲۳ء کو گاڑیوں کے ٹائر بنانے والی کمپنی فائر اسٹون نے پہلی بار ایسے ٹائر متعارف کرائے جن کے اندر ٹیوب تھی۔
- ۵۔اپریل ۱۹۳۳ء کو ہیگ میں قائم بین الاقوامی عدالت نے فیصلہ دیا کہ دنیا کا سب سے بڑا جزیرہ گرین لینڈ ناروے کی ملکیت نہیں ہے بلکہ ڈنمارک کی ملکیت ہے۔ گرین لینڈ کو بالآخر ۱۹۸۱ء میں مکمل آزادی نصیب ہوئی۔
- ۵۔اپریل ۱۹۴۱ء کو جرمن فوجیوں نے یوگوسلاویہ پر حملہ کردیا۔
- ۵۔اپریل ۱۹۶۹ء کو امریکی شہر نیویارک میں ویت نام کی جنگ کے خلاف ایک زبردست مظاہرہ ہوا جس میں لگ بھگ ایک لاکھ افراد نے شرکت کی۔
- ۵۔اپریل ۱۹۹۵ء کو اسرائیل نے اپنا پہلا جاسوسی سیارہ ''اوفیک ۳'' خلا میں بھیجا۔

## ۶۔اپریل

- ۶۔اپریل ۱۸۹۶ء کو پہلی بار ایتھنز میں جدید اولمپک کھیلوں کا افتتاح ہوا۔ افتتاحی تقریب میں لگ بھگ ۶۰ ہزار افراد موجود تھے۔
- ۶۔اپریل ۱۹۰۹ء کو امریکی مہم جو رابرٹ پیئری اور اس کے پانچ ساتھی قطب شمالی

تک جا پہنچے۔ تاہم رابرٹ پیری کے انتقال کے بعد ہونے والی تحقیق سے پتہ چلا کہ ان کی ٹیم نے قطب شمالی سے ۳۰ میل پہلے ہی امریکی جھنڈا گاڑ دیا تھا اور درحقیقت وہ اپنی منزل تک پہنچ ہی نہیں پائے تھے۔

- ۶۔ اپریل ۱۹۴۱ء کو جرمنی فوجی طیاروں نے یوگوسلاویہ کے دارالحکومت بلغراد پر زبردست بمباری کی جس کے نتیجے میں ۱۷ ہزار سے زیادہ شہری ہلاک ہوگئے اور ملک کے لڑاکا طیارے بھی تباہ ہوگئے۔ اسی دن جرمن فوجی یونان میں بھی داخل ہوگئے۔

## ۷۔ اپریل

- ۷۔ اپریل ۱۸۱۵ء کو انڈونیشیا میں آتش فشاں پہاڑ تمبورا ایک دھماکے سے پھٹ گیا جس کے نتیجے میں لگ بھگ ۵۰ ہزار افراد ہلاک ہوگئے۔ اور پہاڑ کے قریب ۵ میل چوڑا گڑھا پڑ گیا۔ اس دھماکے کو گزشتہ ۱۰ ہزار برس کے دوران ہونے والا سب سے بڑا دھماکہ کہا گیا۔ اس کی وجہ سے راکھ کا ایک بادل ایک برس تک فضا پر معلق رہا اور اس سال انڈونیشیا میں گرمی کا موسم نہیں آسکا۔
- ۷۔ اپریل ۱۸۲۷ء کو ماچس کے موجد برطانوی فارماسسٹ جان واکر نے اپنی ایجاد کی ہوئی ماچس کو پہلی بار فروخت کرنے کا کام شروع کیا۔
- ۷۔ اپریل ۱۹۲۰ء بھارت کے بین الاقوامی شہرت یافتہ ستار نواز پنڈت روی شنکر کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۷۔ اپریل ۱۹۵۹ء کو امریکا میں سائنس دانوں نے پہلی بار ایٹمی ری ایکشن کے ذریعے بجلی پیدا کرنے میں کامیابی حاصل کی۔
- ۷۔ اپریل ۱۹۶۳ء کو یوگوسلاویہ میں نیا آئین نافذ کیا گیا جس کے تحت صدر ٹیٹو کو ملک کا نیا صدر مقرر کر دیا گیا۔

## ۸۔ اپریل

- ۸۔ اپریل ۵۶۳ قبل مسیح کو بدھ روایات کے مطابق گوتم بدھ نے جنم لیا۔



- ۸۔ اپریل ۱۹۰۷ء کو برطانیہ اور فرانس مملکت سیام یعنی تھائی لینڈ کو آزادی دینے پر رضامند ہوگئے تاہم دونوں ممالک نے اس ملک پر اثر برقرار رکھنے کے لیے بعض شرائط پیش کیں۔
- ۸۔ اپریل ۱۹۵۰ء کو پاکستان اور بھارت نے دہلی معاہدے پر دستخط کئے۔ جس کی مدد سے کشیدگی میں کمی رونما ہوئی۔ تاہم کشمیر کا مسئلہ اپنی جگہ برقرار رہا۔
- ۸۔ اپریل ۱۹۵۳ء کو کینیا پر قابض برطانوی حکمرانوں نے کینیا کی تحریک آزادی کے رہنما جومو کنیاٹا کو ۹ سال کی سزا سنا دی۔ ۱۹۶۴ء میں جومو کنیاٹا ملک کو آزادی دلانے کے بعد ملک کے پہلے صدر بنے۔
- ۸۔ اپریل ۱۹۹۲ء کو تنظیم آزادی فلسطین کے رہنما یاسر عرفات کا طیارہ لیبیا جاتے ہوئے حادثے کا شکار ہوکر گر گیا۔ اس حادثے کے نتیجے میں طیارے کے عملے کے تینوں ارکان ہلاک ہوگئے تاہم یاسر عرفات زندہ بچ گئے۔

## ۹۔ اپریل

- ۹۔ اپریل ۱۸۷۲ء کو سیموئل آر پرسی نے دنیا میں پہلی بار خشک دودھ کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۹۔ اپریل ۱۹۰۳ء مشہور امریکی ڈاکٹر گریگری پنکس کی تاریخ پیدائش ہے۔ ڈاکٹر گریگری پنکس نے مانع حمل گولیاں ایجاد کرکے بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔
- ۹۔ اپریل ۱۹۴۰ء کو جرمنی نے دوسری جنگ عظیم کے دوران غیر جانبدار رہنے والے ملک ناروے پر حملہ کر دیا۔
- ۹۔ اپریل ۱۹۶۳ء کو امریکی کانگریس نے سابق برطانوی وزیراعظم ونسٹن چرچل کو امریکا کی اعزازی شہریت دی۔

## ۱۰۔ اپریل

- ۱۰۔ اپریل ۱۸۴۹ء کو امریکی شہر نیویارک کے رہنے والے والٹر ہنٹ نے دنیا میں پہلی بار سیفٹی پن کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔

⊙ ۱۰۔اپریل ۱۹۱۶ء کو پیرس میں بین الاقوامی اولمپک کمیٹی نے اعلان کیا کہ اس سال ہونے والے اولمپک مقابلے پہلی جنگ عظیم کے خاتمے تک ملتوی کر دیئے گئے ہیں۔اگلے اولمپک مقابلے ۱۹۲۰ء میں بلجیم میں منعقد ہوئے۔

⊙ ۱۰۔اپریل ۱۹۳۲ء کو مصر میں پیدا ہونے والے مشہور امریکی مسلمان اداکار عمر شریف کی تاریخ پیدائش ہے۔اس نے ''لارنس آف عربیہ'' جیسی فلموں کے ذریعے عالمی شہرت حاصل کی۔

⊙ ۱۰۔اپریل ۱۹۵۵ء کو ڈاکٹر جوناز سالک نے اپنی ایجاد کردہ پولیو کے انجکشن کا کامیاب تجربہ کیا۔

## ۱۱۔اپریل

⊙ ۱۱۔اپریل ۱۹۱۵ء کو مشہور مزاحیہ اداکار چارلی چپلن کی تیسری فلم ''دی ٹریمپ'' ریلیز ہوئی۔جس نے عالمی سطح پر کامیابی حاصل کی۔

⊙ ۱۱۔اپریل ۱۹۵۷ء کو برطانیہ سنگاپور کو آزادی دینے پر رضامند ہوگیا۔

⊙ ۱۱۔اپریل ۱۹۷۹ء کو یوگنڈا کے آمر حکمران عیدی امین دارالحکومت کمپالا سے فرار ہوگئے۔اس وقت ملک میں جنگ جاری تھی۔دو دن بعد یوگنڈا کی فوجوں نے ہتھیار ڈال دیئے اور یوں عیدی امین کے طویل عہدِ اقتدار کا خاتمہ ہوا۔

⊙ ۱۱۔اپریل ۱۹۹۶ء کو افریقہ کے ۴۳ ممالک نے ایٹمی ہتھیاروں کی تیاری اور تجربہ پر پابندی کے معاہدے پر دستخط کر دیئے۔

## ۱۲۔اپریل

⊙ ۱۲۔اپریل ۱۶۳۳ء کو مشہور سائنس دان اور ستارہ شناس گیلیلیو پر اس وجہ سے مقدمے کا آغاز ہوا کہ اس کا کہنا تھا کہ زمین سورج کے گرد گھومتی ہے۔

⊙ ۱۲۔اپریل ۱۸۹۲ء کو امریکا کے جارج بلیکنز ڈرفر نے پہلا پورٹ ایبل ٹائپ رائٹر ایجاد کیا۔

⊙ ۱۲۔اپریل ۱۹۱۱ء کو فرانسیسی ہوا باز پیرے پرائر نے پہلی بار ایک طیارے کے



ذریعے لندن سے پیرس تک پرواز کی۔لندن سے روانہ ہونے والا طیارہ تقریباً چار گھنٹے بعد پیرس پہنچا۔

⊙ ۱۲۔اپریل ۱۹۶۱ء کو سوویت خلانورد یوری گگارین نے پہلی بار خلا میں جانے کا اعزاز حاصل کرلیا۔۲۷ سالہ یوری گگارین اسی دوران زمین کے گرد چکر لگانے والا پہلا شخص بن گیا۔

⊙ ۱۲۔اپریل ۱۹۸۰ء کو لائبیریا کے صدر ولیم ٹالبرٹ کو ان کے سیاسی مخالف سیموئل ڈو کے حمایتیوں نے قتل کر دیا۔سیموئل ڈو کو بعد میں ملک کا صدر منتخب کرلیا گیا۔

## ۱۳۔اپریل

⊙ ۱۳۔اپریل ۱۶۲۵ء کو جرمنی کے سائنس دان جوہانس فیبر نے پہلی بار ''خوردبین'' کا لفظ ایک خط میں استعمال کیا۔

⊙ ۱۳۔اپریل ۱۷۹۶ء کو امریکا کی سرزمین پر پہلے ہاتھی نے قدم رکھا۔یہ ہاتھی ہندوستان کے صوبہ بنگال سے نیویارک لایا گیا تھا۔

⊙ ۱۳۔اپریل ۱۹۱۹ء کو ہندوستان میں برطانوی جنرل ڈائر کے فوجیوں نے امرتسر میں قوم پرست مظاہرین کے ایک غیر مسلح ہجوم پر اچانک فائرنگ کر دی جس سے ۳۷۹ لوگ ہلاک ہوگئے۔

⊙ ۱۳۔اپریل ۱۹۶۳ء شطرنج کے سابق عالمی چمپئن گیری کاسپروف کی تاریخ پیدائش ہے۔ان کا تعلق سوویت یونین سے تھا۔

⊙ ۱۳۔اپریل ۱۹۹۷ء کو گولف کے ۲۱ سالہ کھلاڑی ٹائیگر ووڈز نے پہلی بار ماسٹر ٹورنامنٹ جیتا۔بعد میں ٹائیگر ووڈز نے گولف کی تاریخ کے سارے ریکارڈز توڑ دیئے۔

## ۱۴۔اپریل

⊙ ۱۴۔اپریل ۱۸۶۵ء کو امریکی صدر ابراہام لنکن ایک حملے میں زخمی ہوگئے۔اگلے روز وہ زخموں کی تاب نہ لاکر ہلاک ہوگئے۔

- ۱۴۔اپریل ۱۹۱۷ء کو پولینڈ سے تعلق رکھنے والے ڈاکٹر لڈوگ زیمن ہوف کا انتقال ہو گیا۔ وہ بین الاقوامی زبان اسپرانتو کے خالق کی حیثیت سے دنیا بھر میں مشہور تھے۔
- ۱۴۔اپریل ۱۹۵۶ء کو دنیا کے پہلے ویڈیو ٹیپ ریکارڈر کا عوامی مظاہرہ کیا گیا۔ '۳' امریکی سائنس دانوں کی اس ایجاد کی قیمت اس وقت ۷۵ ہزار ڈالر تھی اور یہ ویڈیو ٹیپ ریکارڈر سائز میں ایک ڈیپ فریزر کے برابر تھا۔
- ۱۴۔ اپریل ۱۹۸۸ء کو سوویت یونین لگ بھگ آٹھ برس کے بعد اپنی فوجیں افغانستان سے واپس بلانے پر رضامند ہو گیا۔
- ۱۴۔اپریل ۱۹۹۴ء کو عراق پر پرواز کرنے والے امریکی جنگی طیاروں نے غلطی سے دو ہیلی کاپٹر مار گرائے جس کے نتیجے میں بین الاقوامی اداروں سے تعلق رکھنے والے ۲۶ افراد ہلاک ہو گئے۔

## ۱۵۔اپریل

- ۱۵۔اپریل ۱۴۵۲ء کو مشہور اطالوی مصور اور بین الاقوامی شہرت یافتہ تصویر ''مونا لیزا'' کے خالق لیونارڈو ڈاونچی کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۱۵۔اپریل ۱۷۷۰ء کو ڈاکٹر جوزف پریسٹلی نے ایسا ربر ایجاد کیا جسے رگڑ کر پنسل سے لکھی ہوئی تحریر کو مٹایا جا سکتا تھا۔
- ۱۵۔ اپریل ۱۴۶۹ء سکھ مذہب کے پہلے مذہبی پیشوا گرونانک کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۱۵۔ اپریل ۱۹۱۲ء کو رات ۲ بج کر ۲۰ منٹ پر برطانوی بحری جہاز ''ٹائی ٹینک'' بحر اوقیانوس میں غرق ہو گیا۔ دنیا کے اس سب سے بڑے بحری جہاز پر ۲۲۰۰ مسافر سوار تھے اور یہ ایک بہت بڑے برفانی تودے سے اچانک ٹکرا گیا تھا۔ ۷۳ برس بعد ۱۹۸۵ء میں امریکا اور فرانس کے مہم جوؤں نے اس جہاز کا ملبہ سمندر میں ۱۳ ہزار فٹ کی گہرائی میں تلاش کر لیا۔



- ۱۵۔اپریل ۱۹۱۹ء کو ہندوستان کے شہر امرتسر میں ۳۷۹ بے گناہ شہریوں کی برطانوی فوجیوں کے ہاتھوں ہلاکت کے بعد صوبہ پنجاب میں مارشل لا لگا دیا گیا۔
- ۱۵۔اپریل ۱۹۲۳ء کو ذیابیطس کی نئی دوا انسولین کی فروخت کا آغاز ہوا۔
- ۱۵۔اپریل ۱۹۸۶ء کو امریکی طیاروں نے لیبیا میں بمباری کی اور لیبیا کے رہنما معمر قذافی محفوظ رہے۔

## ۱۶۔اپریل

- ۱۶۔اپریل ۱۸۵۰ء کو لندن میں موم کے مجسموں کا عجائب گھر بنانے والی خاتون مادام میری تساؤ کا ۸۹ سال کی عمر میں انتقال ہو گیا۔ مادام تساؤ کا یہ عجائب گھر دنیا کے مشہور ترین سیاحتی مراکز میں سے ایک ہے۔
- ۱۶۔اپریل ۱۸۸۹ء مشہور فلمی اداکار چارلی چپلن کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۱۶۔ اپریل ۱۹۱۷ء کو روسی رہنما ولادیمیر لینن تین سال کی جلاوطنی کے بعد ماسکو واپس پہنچ گئے۔
- ۱۶۔اپریل ۱۹۷۲ء کو امریکی خلائی جہاز اپولو ۱۶ چاند کی جانب روانہ ہوا۔

## ۱۷۔اپریل

- ۱۷۔ اپریل ۱۸۹۴ء کو سوویت یونین کے سابق وزیراعظم نکیتا خروشیف پیدا ہوئے۔ خروشیف ۱۹۵۸ء سے ۱۹۶۴ء تک سوویت یونین کے وزیراعظم رہے۔ ۱۷ اپریل ۱۸۹۷ء کو یونان اور سلطنت عثمانیہ کے درمیان جنگ کا آغاز ہوا۔
- ۱۷۔اپریل ۱۹۱۶ء کو سیلون (جسے اب سری لنکا کہا جاتا ہے) کی سابق وزیراعظم سری ماؤ بندرانائیکے پیدا ہوئی وہ دنیا کی پہلی خاتون وزیراعظم تھی۔
- ۱۷۔اپریل ۱۹۴۱ء کو یوگوسلاویہ نے بارہ دن کی مزاحمت کے بعد نازی جرمنی کی فوجوں کے سامنے ہتھیار ڈال دیئے۔ یوگوسلاویہ کے تین لاکھ سے زیادہ فوجی قیدی بنا لئے گئے۔
- ۱۷۔اپریل ۱۹۸۰ء کو رہوڈیشیا ایک آزاد ملک بن گیا جس کا نام زمبابوے رکھا گیا۔

## ۱۸۔اپریل

- ۱۸۔اپریل ۱۹۰۶ء کو امریکا کی ریاست کیلیفورنیا میں ایک خوفناک زلزلہ آیا جس نے ہر جانب تباہی مچا دی۔ ریکٹر اسکیل پر اس زلزلہ کی شدت ۸ ریکارڈ کی گئی۔ ہزاروں افراد ہلاک ہوئے۔ بے شمار عمارتیں زمین بوس ہوگئیں اور پورے علاقے میں آگ بھڑک اٹھی جسے چار روز تک بجھایا نہ جاسکا۔
- ۱۸۔اپریل ۱۹۵۵ء کو مشہور سائنس دان البرٹ آئن اسٹائن ۷۵ برس کی عمر میں انتقال کر گئے۔ انہیں ۱۹۲۱ء میں طبیعات کا نوبل انعام دیا گیا۔ آئن اسٹائن کو بیسویں صدی کا سب سے معتبر سائنس دان تسلیم کیا جاتا ہے۔

## ۱۹۔اپریل

- ۱۹۔اپریل ۱۸۸۲ء کو مشہور سائنس دان چارلیس ڈارون کا برطانیہ میں انتقال ہوگیا۔ ان کی عمر ۷۳ برس تھی۔ انہوں نے انسانی ارتقاء کا نظریہ پیش کر کے بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔ اس کا کہنا تھا کہ لاکھوں برس پہلے انسان بندروں اور لنگوروں کی طرح رہتا تھا۔ لیکن اس نے رفتہ رفتہ ارتقائی مدارج طے کئے اور بالآخر انسان بن گیا۔
- ۱۹۔اپریل ۱۹۰۲ء کو گوئٹے مالا میں ریکٹر اسکیل کے مطابق ۷.۵ درجے کا زلزلہ آیا جس سے دو ہزار سے زیادہ افراد ہلاک ہوگئے۔ ٹھیک ایک سال بعد ۱۹۔اپریل ۱۹۰۳ء کو ترکی میں ایک خوفناک زلزلہ آیا جس میں ۷۰۰ لوگ ہلاک ہوئے۔
- ۱۹۔اپریل ۱۹۴۸ء کو امریکا نے مارشل جزائر میں پلوٹونیم بم کا تجربہ کیا۔
- ۱۹۔اپریل ۱۹۵۶ء کو ہالی وڈ کی مشہور اداکارہ گریس کیلی نے موناکو کے شہزادہ ریئنیر سے شادی کر لی۔ ایک سال قبل کینز کے فلم فیسٹیول میں ان کی پہلی ملاقات ہوئی تھی۔
- ۱۹۔اپریل ۱۹۵۹ء کو تبت کے مفرور روحانی پیشوا دلائی لامہ نے بھارت میں پناہ حاصل کر لی۔



- ۱۹۔اپریل ۱۹۹۴ء کو امریکی شہر اوکلاہوما سٹی میں ایک عمارت کو بم سے اڑا دیا گیا۔ اس سانحے میں ۱۶۸ افراد ہلاک اور سینکڑوں زخمی ہوئے۔ ٹموتھی میک وی نامی شخص کو یہ دھماکہ کرنے پر سزائے موت سنائی گئی۔ ۷ سال بعد اسے ۱۱۔جون ۲۰۰۱ء کو ایک زہریلے انجکشن کے ذریعے سزائے موت دے دی گئی۔

## ۲۰۔اپریل

- ۲۰۔اپریل ۱۸۶۲ء کو لوئی پاسچر اور کلاڈ برنارڈ نے پہلی بار "پسچرائزیشن" کا کامیاب تجربہ کیا جس سے معلوم ہوا کہ معمولی سی حرارت سے جراثیم کی افزائش رک جاتی ہے۔
- ۲۰۔اپریل ۱۸۷۱ء کو جاپان میں ڈاک کی سروس کا آغاز ہوا۔ دو جاپانی شہروں ٹوکیو اور اوساکا کے درمیان ڈاک کا تبادلہ شروع کیا گیا۔
- ۲۰۔اپریل ۱۸۸۳ء کو مشہور مصور ایڈورڈ مانے کا انتقال ہوگیا۔ مانے کی ایک ٹانگ گینگرین کا شکار ہوجانے کے باعث کاٹ دی گئی تھی۔ تاہم وہ جانبر نہ ہوسکا۔ مانے کو امپریشن ازم کا بانی تصور کیا جاتا ہے۔
- ۲۰۔اپریل ۱۸۸۹ء کو نازی جرمنی کے حکمراں اڈولف ہٹلر کا یوم پیدائش ہے۔
- ۲۰۔اپریل ۱۹۱۲ء مشہور مصنف ابراہام اسٹوکر کا لندن میں انتقال ہوگیا۔ اس نے "کاؤنٹ ڈریکولا" لکھ کر عالمی شہرت حاصل کی۔ ان کا کردار ڈریکولا دہشت اور خوف کی علامت بن گیا۔
- ۲۰۔اپریل ۱۹۲۴ء کو نئی ترک جمہوریہ نے آئین منظور کیا۔ جس میں اسلام کو ریاست کا مذہب قرار دیا گیا تھا۔ کوئی نہیں جانتا تھا کہ چار سال بعد ترکی اپنے لیے ایک نیا سیکولر آئین منظور کرے گا۔

## ۲۱۔اپریل

- ۲۱۔اپریل ۷۵۳ قبل مسیح کو تاریخی شہر روم کی بنیاد رکھی گئی۔
- ۲۱۔اپریل ۱۹۱۰ء کو مشہور امریکی ادیب مزاح نگار اور صحافی مارک ٹوین کا انتقال

ہوگیا۔ ان کی عمر ۴۷ برس تھی۔ انہوں نے اپنی تخلیقات ''ایڈونچرز آف ہکل بیری فن'' اور ''ایڈونچرز آف ٹام سائر'' کے ذریعے شہرت حاصل کی۔

- ۲۱۔اپریل ۱۹۳۸ء کو مفکر پاکستان علامہ محمد اقبال نے وفات پائی۔
- ۲۱۔اپریل ۱۹۱۵ء کو مشہور اداکار انتھونی کوئن کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۲۱۔اپریل ۱۹۵۶ء کو پہلی بار مشہور امریکی گلوکار ایلوس پریسلے کا گیت ''ہارٹ بریک ہوٹل'' مقبولیت کے اعتبار سے پہلے نمبر پر آ گیا۔

## ۲۲۔اپریل

- ۲۲۔اپریل ۱۸۳۸ء کو بھاپ سے چلنے والے بحری جہاز کے ذریعے پہلی مرتبہ بحر اوقیانوس عبور کیا گیا۔ برطانوی بحری جہاز ''سیریس'' نے آئرلینڈ سے نیویارک تک کا یہ سفر ۱۸ دن اور دس گھنٹے میں طے کیا۔
- ۲۲۔اپریل ۱۸۷۰ء سوویت یونین کے بالشویک انقلاب کے بانی اور کمیونسٹ روس کے پہلے سربراہ ولادیمیر لینن کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۲۲۔اپریل ۱۹۱۵ء کو پہلی جنگ عظیم کے دوران جرمن افواج نے پہلی مرتبہ اپنے مغربی محاذ پر زہریلی گیس استعمال کی۔ فرانسیسی فوجیوں کے خلاف ۱۵۰ ٹن کلورین گیس استعمال کی گئی۔
- ۲۲۔اپریل ۱۹۳۷ء مشہور اداکار جیک نکلسن کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۲۲۔اپریل ۱۹۷۲ء کو ایک لاکھ سے زیادہ امریکی شہریوں نے ویت نام کی جنگ کے خلاف مظاہرے کیے۔
- ۲۲۔اپریل ۱۹۹۴ء کو سابق امریکی صدر رچرڈ نکسن ۸۱ برس کی عمر میں انتقال کر گئے۔ وہ ۱۹۶۹ء سے ۱۹۷۴ء تک امریکہ کے صدر رہے۔ تاہم واٹر گیٹ اسکینڈل کی وجہ سے انہیں اقتدار چھوڑنا پڑا۔

## ۲۳۔اپریل

- ۲۳۔اپریل ۱۸۴۹ء کو مشہور روسی ناول نگار فیودر دستوفسکی کو انقلابی سرگرمیوں کی



پاداش میں گرفتار کرلیا گیا۔ آٹھ ماہ کی قید کے بعد دستوفسکی کو اس کے ساتھیوں سمیت فائرنگ اسکواڈ کے سامنے کھڑا کر کے گولی ماری جانے والی تھی کہ اسی وقت اس کی رہائی کے احکامات آ گئے۔
- ۲۳۔اپریل ۱۶۱۶ء کو انگریزی زبان کے مشہور ادیب ولیم شیکسپیئر کا برطانیہ میں انتقال ہوگیا۔ ان کی عمر ۵۲ برس تھی۔ اپنے بے مثل ڈراموں اور ادبی تخلیقات کے باعث شیکسپیئر نے اپنی زندگی میں ہی بے پناہ شہرت حاصل کرلی تھی۔ ان کی تحریروں کو آج بھی انگریزی ادب میں کلاسیک کا درجہ حاصل ہے۔
- ۲۳۔اپریل ۱۹۲۰ء کو ترک قوم پرستوں کی پارلیمنٹ کا پہلا اجلاس منعقد ہوا۔ انقرہ میں منعقد ہونے والے اس اجلاس میں مصطفیٰ کمال اتاترک کو صدر منتخب کیا گیا۔
- ۲۳۔اپریل ۱۹۴۹ء کو چین کی قوم پرست حکومت کے ارکان دارالحکومت نانجنگ چھوڑ کر فرار ہوگئے۔ کیونکہ کمیونسٹ افواج دریائے یانگزے عبور کر کے شہر میں داخل ہورہی تھیں۔
- ۲۳۔اپریل ۱۹۸۱ء کو امریکہ میں پہلی مرتبہ مصنوعی انسانی جلد کے ٹرانسپلانٹ کا آپریشن کیا گیا۔

## ۲۴۔اپریل

- ۲۴۔اپریل ۱۹۳۴ء کو ہالی وڈ کی معروف اداکارہ شرلے میکلین کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۲۴۔اپریل ۱۹۳۶ء کو امریکی ریاست نیوجرسی میں آگ بجھانے کی ایک کارروائی کو اچانک براہ راست ٹیلی ویژن پر دکھایا گیا۔ یہ گویا ٹی وی کی براہ راست نشریات کا آغاز تھا۔
- ۲۴۔اپریل ۱۹۴۲ء ہالی وڈ کی ایک مشہور اداکارہ آسکر ایوارڈ یافتہ باربرا اسٹرائسنڈ کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۲۴۔اپریل ۱۹۶۵ء کو انڈونیشیا کے تاحیات صدر سوئیکارنو نے ملک میں غیرملکیوں

کی تمام جائیداد ضبط کرنے کے احکامات جاری کر دیئے۔

- ۲۴۔اپریل ۱۹۷۰ء کو چین نے اپنا پہلا مصنوعی سیارہ خلا میں روانہ کیا۔
- ۲۴۔اپریل ۱۹۸۰ء کو ایران میں موجود ۵۳ امریکی یرغمالیوں کو چھڑانے کے لیے شروع کیا جانے والا خفیہ آپریشن بری طرح ناکام ہوگیا۔ آٹھ ہیلی کاپٹر اور چھ سی ۱۳۰ طیارے ایران کے صحرائی علاقے میں ریت کے طوفان میں پھنس گئے۔ ہنگامی طور پر واپس روانہ ہوتے وقت ایک ہیلی کاپٹر طیارے سے ٹکرا گیا اور یوں آٹھ امریکی کمانڈوز اور پانچ قیمتی ہیلی کاپٹرز کا نقصان اٹھا کر امریکیوں کو واپس فرار ہونا پڑا۔
- ۲۴۔اپریل ۱۹۸۶ء کو مشہور زمانہ مسز ولیس سمپس کا پیرس میں ۸۹ برس کی عمر میں انتقال ہوگیا۔ مسز ولیس کے لیے برطانوی بادشاہ نے اپنا تخت وتاج چھوڑ دیا تھا۔

## ۲۵۔اپریل

- ۲۵۔اپریل ۱۸۸۴ء کو سویڈن کے سائنسدان اینڈرس زیل سیس کا انتقال ہوگیا۔ انہوں نے سینٹی گریڈ درجہ حرارت کا پیمانہ ترتیب دیا تھا۔
- ۲۵۔اپریل ۱۸۷۴ء مشہور اطالوی موجد مارکونی کی تاریخ پیدائش ہے۔ انہوں نے ریڈیو ایجاد کیا۔ انہیں ۱۹۰۹ء میں طبیعیات کا نوبل انعام دیا گیا۔
- ۲۵۔اپریل ۱۸۹۸ء کو امریکا نے اسپین کے خلاف اعلان جنگ کر دیا۔
- ۲۵۔اپریل ۱۹۰۱ء کو نیویارک میں پہلی مرتبہ کاروں کی نمبر پلیٹس کا قانون جاری کر دیا۔ پہلے سال ۹۵۴ کاروں کی نمبر پلیٹیں جاری کی گئیں۔
- ۲۵۔اپریل ۱۹۲۶ء کو ایران کے کرنل علی رضا خان نے' جو ۱۹۲۵ء میں بادشاہ کو معزول کر کے خود وزیر اعظم بن چکے تھے خود کو شاہ کا خطاب دے دیا۔
- ۲۵۔اپریل ۱۹۴۵ء کو امریکی شہر سان فرانسسکو میں عالمی نمائندوں کا اجلاس منعقد ہوا تا کہ اقوام متحدہ کا منشور ترتیب دیا جا سکے۔
- ۲۵۔اپریل ۱۹۵۶ء کو باکسنگ کے عالمی ہیوی ویٹ چیمپئن راکی مارشیانو نے



ریٹائرمنٹ کا اعلان کر دیا۔ وہ چار سال تک عالمی چیمپئن رہے۔ انہوں نے عالمی اعزاز کے لیے ۴۹ مقابلے کئے اور ہر بار کامیاب رہے۔

- ۲۵۔اپریل ۱۹۵۳ء کو سائنسدانوں نے پہلی بار انسانی جینیاتی مطالعہ کے دوران ''ڈی این اے'' کا انکشاف کیا۔ برطانوی سائنسدان فرانسس کرک اور امریکی سائنسدان جیمز والٹن نے اپنے تحقیقی مقالے میں اس کا انکشاف کیا۔
- ۲۵۔اپریل ۱۹۵۹ء کو دنیا کا پہلا ایڈز کا مریض ایک برطانوی ہسپتال میں داخل ہوا۔ جہاں چند ماہ بعد اس کا انتقال ہوگیا۔ بیس سال بعد اس کے جسم کے نمونوں پر کئے جانے والے ٹیسٹ سے پتا چلا کہ وہ ایڈز کا مریض تھا۔
- ۲۵۔اپریل ۱۹۹۰ء کو ''ہبل'' نامی خلائی دوربین کو خلائی شٹل ''ڈسکوری'' سے روانہ کیا گیا۔ یہ دوربین زمین کے گرد گھوم رہی ہے۔ شمسی توانائی کے ذریعے کام کرنے والی یہ خلائی دوربین ہر ۹۷ منٹ بعد زمین کا چکر لگا لیتی ہے۔ اس کے ذریعے لاکھوں میل دور واقع سیارہ پلوٹو کی سطح کی تصویریں لی جا چکی ہیں۔

## ۲۶۔اپریل

- ۲۶۔اپریل ۱۴۵۲ء مشہور مصور لیونارڈو ڈاونچی کی تاریخ پیدائش ہے۔ وہ مصور ہونے کے ساتھ ساتھ مجسمہ ساز' ماہر تعمیرات' سائنسدان' انجینئر اور موجد بھی تھا۔ مشہور پینٹنگ ''مونالیزا'' کو اس کا شاہکار تسلیم کیا جاتا ہے۔
- ۲۶۔اپریل ۱۸۲۸ء کو روس نے سلطنت عثمانیہ کے خلاف جنگ کا اعلان کیا۔
- ۲۶۔اپریل ۱۸۲۸ء کو امریکی صدر ابراہام لنکن کے قاتل جان ویکز بوتھ کو حبیبا کے فارم میں گھیر کر ہلاک کر دیا گیا۔ اس کی لاش خاموشی سے واشنگٹن ڈی سی میں دفن کر دی گئی۔
- ۲۶۔اپریل ۱۹۸۶ء کو تاریخ کا بدترین ایٹمی حادثہ پیش آیا جب سوویت یونین کے چرنوبل ایٹمی پاور پلانٹ میں دھماکہ ہوگیا۔ ۵۰ ٹن تابکار مادہ فضا میں اڑ گیا۔ جس سے ۳۲ افراد ہلاک ہو گئے اور اگلے چند دنوں میں ہزاروں مزید ہلاک ہوئے۔

لاکھوں ایکڑ جنگل اور زرخیز زمین بالکل بنجر ہوگئی۔

- ۲۶ اپریل ۱۹۸۹ء کو دنیا کی مشہور خاتون کامیڈین اداکارہ لوسیل بال کا انتقال ہوگیا۔ ٹیلی ویژن کے کروڑوں ناظرین اسے ''لوسی'' کے نام سے جانتے تھے۔
- ۲۶۔اپریل ۱۹۹۴ء کو جنوبی افریقہ میں پہلی بار ایسے پارلیمانی انتخابات منعقد ہوئے جس میں سیاہ فاموں کو بھی شرکت کی اجازت تھی۔ انتخابات میں نیلسن منڈیلا نے زبردست کامیابی حاصل کی۔

## ۲۷۔اپریل

- ۲۷۔اپریل ۷۱۱ء کو مسلمان سپہ سالار طارق بن زیاد کی فوجوں نے جنوبی اسپین پر حملے کا آغاز کیا۔ گھمسان کی جنگ کے بعد شاہ روڈرک کی فوجوں کو شکست فاش ہوئی۔
- ۲۷۔اپریل ۱۶۶۷ء کو مفلسی سے دوچار نابینا برطانوی شاعر جان ملٹن نے اپنے شاہکار ''جنت گم گشتہ'' کو صرف دس پونڈ کے عوض فروخت کردیا۔ شائع ہونے کے بعد ''جنت گم گشتہ'' نے بے مثال پذیرائی حاصل کی۔
- ۲۷۔اپریل ۱۸۸۷ء کو امریکی ریاست فلاڈیلفیا کے ایک سرجن جارج تھامس مورٹن نے تاریخ میں پہلی بار ''اپینڈکس'' کا آپریشن کیا۔
- ۲۷۔اپریل ۱۹۴۱ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران جرمنی فوج ایتھنز میں داخل ہوگئی۔ یہ گویا یونانی مزاحمت کے خاتمے کا اعلان تھا۔
- ۲۷۔اپریل ۱۹۵۰ء کو برطانیہ نے اسرائیل کی ریاست کو تسلیم کرلیا۔
- ۲۷۔اپریل ۱۹۷۸ء کو افغانستان کے صدر سردار محمد داؤد کی حکومت کا تختہ الٹ کر انہیں قتل کردیا گیا اور کمیونسٹ نواز عناصر نے اقتدار سنبھال لیا۔
- ۲۷۔اپریل ۱۹۸۱ء کو زیروکس کمپنی نے وہ پہلا کمپیوٹر پیش کیا جو ماؤس کی مدد سے چلتا تھا۔ تاہم قیمت زیادہ ہونے کی وجہ سے یہ ناکام ہوگیا۔ اس کی قیمت ساڑھے سولہ ہزار ڈالر تھی۔ آج دنیا میں اسی وضع کے کمپیوٹر کی حکمرانی ہے۔



## ۲۸۔اپریل

- ۲۸۔اپریل ۱۶۸۶ء کو مشہور سائنس دان آئزک نیوٹن نے ''قوانین حرکت'' پر مبنی اپنا شاہکار مقالہ لندن میں پیش کیا۔
- ۲۸۔اپریل ۱۹۳۶ء کو مصر کے شاہ فواد کا انتقال ہوگیا۔ وہ ۱۴ برس تک حکمراں رہے۔ ان کے بیٹے شاہ فاروق نے ان کے بعد اقتدار سنبھالا۔
- ۲۸۔اپریل ۱۹۳۷ء عراق کے سابق صدر صدام حسین کی تاریخ پیدائش ہے۔ وہ ۱۹۷۹ء سے ۲۰۰۳ء تک عراق پر حکمرانی کرتے رہے۔ بعد میں انہیں سزائے موت دے دی گئی۔
- ۲۸۔اپریل ۱۹۴۵ء کو اٹلی کے آمر حکمران بینٹو مسولینی اور ان کی داشتہ کلارا پیٹاسی کو سوئٹزرلینڈ فرار ہونے کی کوشش کرتے ہوئے گرفتار کرکے ہلاک کردیا گیا۔ بعد ازاں ان کی لاشوں کو میلان شہر کے ایک چوک پر الٹا لٹکا دیا گیا۔
- ۲۸۔اپریل ۱۹۶۷ء کو امریکا میں باکسنگ کے عالمی ہیوی ویٹ چیمپئن محمد علی سے ان کا اعزاز چھین لیا گیا۔ کیونکہ انہوں نے امریکی فوج میں لازمی بھرتی سے انکار کردیا تھا۔ محمد علی کا کہنا تھا کہ مذہبی بنیادوں پر انہیں ویت نام کی جنگ کے لیے بھرتی ہونے سے استثنیٰ حاصل ہے۔ تاہم امریکی حکام نے یہ جواز تسلیم کرنے سے انکار کردیا۔
- ۲۸۔اپریل ۱۹۶۹ء کو فرانس کے صدر چارلس ڈیگال انتخابی شکست کے بعد مستعفی ہوگئے۔

## ۲۹۔اپریل

- ۲۹۔اپریل ۱۹۴۵ء کو نازی جرمنی کے رہنما اڈولف ہٹلر نے برلن کے ایک زیرزمین بنکر میں اپنی محبوبہ ایوا براؤن سے شادی کرلی۔ شادی کے وقت بنکر کے قریب گولے برس رہے تھے اور ہٹلر کا اقتدار ختم ہونے والا تھا۔
- ۲۹۔اپریل ۱۹۴۶ء کو جاپان کے سابق وزیراعظم ہڈیکی ٹوجو کے خلاف بین

الاقوامی ٹریبونل میں جنگی جرائم میں ملوث رہنے کے الزام میں مقدمے کا آغاز ہوا۔

- ۲۹۔اپریل ۱۹۸۰ء کو سسپنس فلموں کے مایہ ناز خالق الفریڈ ہچکاک کا ۸۰ برس کی عمر میں انتقال ہو گیا۔ان کی زیر ہدایت بننے والی فلمیں ''سائیکو'' اور ''دی برڈز'' آج بھی شاہکار تسلیم کی جاتی ہیں۔

## ۳۰۔اپریل

- ۳۰۔اپریل ۱۷۸۹ء کو امریکی شہر نیویارک میں ۶۷ سالہ جارج واشنگٹن نے ریاست ہائے متحدہ امریکہ کے پہلے صدر کی حیثیت سے حلف اٹھالیا۔
- ۳۰۔اپریل ۱۸۹۷ء کو برطانوی ماہر طبیعیات جوزف جان تھامسن نے ''الیکٹران'' دریافت کرنے کا اعلان کیا۔
- ۳۰۔اپریل ۱۹۴۵ء کو نازی جرمنی کے رہنما اڈولف ہٹلر نے اپنی زیر زمین پناہ گاہ میں اپنے فوجی ریوالور سے خود کو گولی مار کر خودکشی کر لی۔اس کی بیوی ایوا براؤن نے بھی زہر کا کیپسول کھا کر خودکشی کر لی۔ہٹلر کی ہدایت کے مطابق دونوں لاشوں کو جلا دیا گیا۔
- ۳۰۔اپریل ۱۹۷۵ء کو ویت نام کی پندرہ سالہ جنگ ختم ہوگئی۔شمالی ویت نام کے فوجیوں نے سائیگون کے شاہی محل پر قبضہ کر لیا۔اور جنوبی ویت نام کے جنرل ڈوانگ وان منہہ نے ہتھیار ڈال دیئے۔

☆☆☆

# مئی

# مئی

## یکم مئی

- یکم مئی ۱۹۳۱ء کو امریکی صدر ہربرٹ ہورو نے ایک بٹن دبا کر نیویارک میں تعمیر ہونے والی سب سے بڑی عمارت امپائر اسٹیٹ بلڈنگ کا افتتاح کیا جسے دنیا کی سب سے بلند عمارت قرار دیا گیا۔ ۱۲۵۰ فٹ بلند یہ عمارت ۱۰۲ منزلوں پر مشتمل ہے اور اس میں موجودہ دفاتر کا رقبہ بیس لاکھ مربع فٹ ہے۔ ایمپائر اسٹیٹ بلڈنگ کے پاس دنیا کی بلندترین عمارت ہونے کا اعزاز ۱۹۷۴ء تک رہا۔
- یکم مئی ۱۹۴۵ء کو نازی جرمنی کے وزیر برائے پروپیگنڈہ جوزف گوئبلز نے اپنے لیڈر ہٹلر کی خودکشی کے اگلے روز ہی اپنی بیوی اور چھ بچوں کو ہلاک کر کے خودکشی کر لی۔ اسی روز روسی افواج برلن میں داخل ہوئی۔
- یکم مئی ۱۹۶۰ء کو روس پر پرواز کرنے والا امریکی یو۔۲ جاسوس طیارہ مار گرایا گیا۔ اور امریکی پائلٹ کو گرفتار کر لیا گیا۔ اسی واقعہ کی وجہ سے امریکی صدر آئزن ہاور اور روسی وزیر اعظم خروشیف کی مجوزہ ملاقات مؤخر ہو گئی۔
- یکم مئی ۱۹۶۷ء کو عالمی شہرت یافتہ امریکی گلوکار ایلوس پریسلے نے اپنی محبوبہ پریسلا بیولیو سے شادی کر لی۔ لاس ویگاس میں ہونے والی شادی کی تقریب میں ایک سو مہمانوں نے شرکت کی۔
- یکم مئی ۱۹۹۴ء کو تنظیم آزادی فلسطین اور اسرائیل کے نمائندوں کے درمیان مصر کے دارالحکومت قاہرہ میں ہونے والے مذاکرات کا حتمی دور شروع ہوا۔ جس میں تنظیم

آزادیٔ فلسطین کی حکومت کے حوالے سے سمجھوتا طے پایا۔

## ۲ مئی

⊙ ۲ مئی ۱۵۱۹ء کو بین الاقوامی شہرت یافتہ اطالوی مصور لیونارڈو ڈاونچی کا فرانس میں انتقال ہوگیا۔ ڈی ونچی کی عمر ۶۷ برس تھی۔ ''مونالیزا'' جیسے لازوال شاہکار کے خالق کی حیثیت سے پانچ صدیوں بعد بھی داونچی کا شمار دنیا کے چند بڑے مصوروں میں کیا جاتا ہے۔ داونچی مصور ہونے کے علاوہ انجینئر' حساب داں' ماہر علوم تھا۔

⊙ ۲ مئی ۱۸۸۷ء کو امریکی ریاست نیوجرسی کی ہینیسال گوڈون نے سیلولائیڈ سے بنی فوٹوگرافی کی فلم کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔ سینماؤں میں دکھائی جانے والی فلمیں اسی سیلولائیڈ فلم پر بنائی جاتی ہیں۔

⊙ ۲ مئی ۱۹۲۱ء کو برصغیر ہندو پاک کے معروف فلمی ہدایت کار ستیہ جیت رائے پیدا ہوئے۔

⊙ ۲ مئی ۱۹۲۶ء کو دنیا میں پہلی بار ایک فیکس کے ذریعے ایک خاکہ بحراوقیانوس کے پار بھیجا گیا۔ یہ ایک سفیر کا خاکہ تھا جسے فیکس کے ذریعے لندن سے نیویارک بھیجا گیا۔

⊙ ۲ مئی ۱۹۴۵ء کو آسٹریا اور اٹلی میں موجود جرمنی کے تمام مسلح فوجیوں نے اتحادی افواج کے سامنے ہتھیار ڈال دیئے۔

⊙ ۲ مئی ۱۹۶۵ء کو پہلی بار ایک مصنوعی سیارے کے ذریعے ٹیلی ویژن نشریات' بحراوقیانوس کے اس پار بھیجی گئیں۔ اس مصنوعی سیارے کا نام ''ارلی برڈ'' تھا۔

⊙ ۲ مئی ۱۹۹۴ء کو جنوبی افریقہ کے پہلے جمہوری انتخاب ہوئے جس میں نیلسن منڈیلا کامیاب ہوگئے۔ ان کے حریف صدر ایف ڈبلیو ڈی کلرک کو شکست ہوئی۔

## ۳ مئی

⊙ ۳۔ مئی ۱۸۰۲ء کو ریاست ہائے متحدہ امریکا کے نئے دارالحکومت واشنگٹن ڈی سی کو شہر کا درجہ دیا گیا۔



⊙ ۳ مئی ۱۹۲۱ء کو ایک امریکی ریاست ویسٹ ورجینیا نے پہلی بار سیلز ٹیکس کا نظام نافذ کیا۔

⊙ ۳۔ مئی ۱۹۵۲ء کو ایک طیارے نے دنیا کا ایک عجیب ریکارڈ قائم کیا۔ اس روز یہ طیارہ عین اس مقام پر جااترا جسے قطب شمالی کہا جاتا ہے۔

⊙ ۳ مئی ۱۹۷۹ء کو مسز مارگریٹ تھیچر برطانوی تاریخ کی پہلی منتخب وزیراعظم بن گئیں۔ ان کی کنزرویٹو پارٹی نے پارلیمانی انتخابات میں حکمران لیبر پارٹی کو شکست دے دی تھی۔

## ۴ مئی

⊙ ۴ مئی ۱۷۹۹ء کو جنوبی ہندوستان کی ریاست میسور کے بہادر سلطان جنہیں ٹیپو سلطان کے نام سے یاد کیا جاتا ہے' انگریزوں کے خلاف جنگ لڑتے ہوئے اپنوں کی غداری کی وجہ سے شہید ہوگئے۔ برطانوی فوجوں کی بہت بڑی تعداد نے میسور کے دارالحکومت سرنگاپٹم پر حملہ کیا تھا۔

⊙ ۴ مئی ۱۹۲۸ء کو مصر کے صدر حسنی مبارک پیدا ہوئے۔

⊙ ۴۔ مئی ۱۹۲۹ء کو ہالی وڈ کی مشہور اداکارہ آڈرے ہیپ برن کی تاریخ پیدائش ہے۔ بلجیم میں پیدا ہونے والی آڈرے ہیپ برن کی مشہور فلموں میں ''رومن ہالی وڈ''، ''وار اینڈ پیس'' اور ''ویٹ ان ٹل ڈارک'' شامل ہیں۔

⊙ ۴۔ مئی ۱۹۸۰ء کو بلغراد میں یوگوسلاویہ کے سربراہ مارشل ٹیٹو کا ۸۸ برس کی عمر میں انتقال ہوگیا۔ کئی ہفتوں تک کوما میں رہنے کے بعد ان کے انتقال کی خبر آئی۔ مارشل ٹیٹو نے ۳۵ برس تک یوگوسلاویہ پر حکمرانی کی۔

## ۵ مئی

⊙ ۵ مئی ۱۸۱۸ء کو کمیونزم کے بانی کارل مارکس پیدا ہوئے۔ جرمنی سے تعلق رکھنے والے کارل مارکس فلسفی اور ماہر معاشیات بھی تھے۔ ان کی تصنیف ''داس کیپیٹل'' کو عالمی شہرت حاصل ہوئی۔

- ۵مئی ۱۸۲۱ء کو فرانس کے سابق حکمراں، یورپ کے فاتح اعظم نپولین بونا پارٹ ۵۱ برس کی عمر میں انتقال ہوگیا۔ وہ چھ برس سے ایک دور دراز جزیرے سینٹ ہیلینا میں قید تھے اور معزولی کی زندگی گزار رہے تھے۔
- ۵مئی ۱۹۴۱ء کو شہنشاہ ہیل سلاسی پانچ برس کی عدم موجودگی کے بعد ایتھوپیا کے دارالحکومت عدیس ابابا واپس پہنچ گئے۔ پانچ برس قبل اٹلی نے ایتھوپیا پر قبضہ کرلیا تھا۔
- ۵مئی ۱۹۵۵ء کو ایک نئے ملک مغربی جرمنی نے جنم لیا۔ دوسری جنگ عظیم کے بعد وہاں موجود امریکی، برطانوی اور فرانسیسی افواج اسی روز واپس چلی گئیں۔

## ۶مئی

- ۶مئی ۱۸۵۶ء کو بین الاقوامی شہرت یافتہ ماہر نفسیات سگمنڈ فرائیڈ پیدا ہوئے۔ آسٹریا میں پیدا ہونے والے سگمنڈ فرائیڈ کو تحلیل نفسی کا بانی کہا جاتا ہے۔
- ۶مئی ۱۹۳۷ء کو دنیا کا سب سے بڑا طیارہ ''ہنڈن برگ'' جس پر نازی جرمنی فخر کرتا تھا۔ امریکی ریاست نیوجرسی میں اترتا ہوا اچانک آگ لگ جانے سے تباہ ہوگیا۔ کم ازکم ۳۵ مسافر جل کر ہلاک ہوگئے۔ اس واقعے کے بعد اس وضع کے طیارے بند ہوگئے۔
- ۶مئی ۱۹۳۹ء کو مشہور امریکی مصنف جان اسٹائن بیک کو ان کے ناول ''دی گریپس آف ریتھ'' پر پلٹزر پرائز دیا گیا۔ انہیں ۱۹۶۲ء میں ادب کا نوبل انعام ملا۔ ۱۹۶۸ء کو وہ انتقال کرگئے۔
- ۶مئی ۱۹۵۲ء کو نرسری طریقہ تعلیم کے بانی ڈاکٹر ماریا مونٹیسوری کا ہالینڈ میں ۸۱ برس کی عمر میں انتقال ہوگیا۔ اطالوی نژاد ڈاکٹر ماریا مونٹیسوری اپنے ملک کی پہلی خاتون فزیشن تھیں اور انہوں نے تعلیم کا جو طریقہ ترتیب دیا تھا۔ وہ آج دنیا کے بہت سے ممالک میں رائج ہے۔
- ۶مئی ۱۹۷۴ء کو مغربی جرمنی کے چانسلر ولی برانڈت اس وقت مستعفی ہوگئے جب یہ



معلوم ہوا کہ ان کا ایک نائب گنتھر گوئیلام مشرقی جرمنی کے لیے جاسوسی کرتا تھا۔ ولی برانڈٹ کو ۱۹۷۱ء میں امن کا نوبل انعام مل چکا تھا۔

## ۷مئی

- ۷مئی ۱۸۶۷ء کو سائنسدان الفریڈ نوبل نے برطانیہ میں ڈائنامائٹ کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔ الفریڈ نوبل کا خیال تھا کہ ڈائنامائٹ کو انجینئرنگ کے شعبہ میں استعمال کیا جائے گا۔ جب یہ نہ ہوسکا تو انہوں نے اپنی وصیت میں نوبل انعام قائم کرنے کی ہدایت کی جو امن سمیت پانچ شعبوں میں دیا جائے گا۔
- ۷مئی ۱۹۵۱ء کو بین الاقوامی اولمپک کمیٹی نے اگلے اولمپک کھیلوں میں روس کو شرکت کی اجازت دینے کا اعلان کیا۔
- ۷مئی ۱۹۷۳ء کو دو امریکی صحافیوں کارل برن اسٹائن اور باب وڈورڈ کو واٹرگیٹ اسکینڈل کی تحقیقات کرنے پر صحافت کا پلٹزر پرائز دیا گیا۔ واٹرگیٹ اسکینڈل کے نتیجے میں صدر رچرڈ نکسن کو مستعفی ہونا پڑا تھا۔

## ۸مئی

- ۸مئی ۱۸۴۹ء کو دنیا کی پہلی بادبانی کشتیوں کی بین الاقوامی ریس ہوئی۔ اس ریس میں برمودا کے کشتی رانوں نے امریکی ٹیم کو شکست دے دی۔
- ۸مئی ۱۸۸۴ء کو امریکی صدر ہیری ٹرومین پیدا ہوئے۔ انہوں نے ہیروشیما اور ناگاساکی پر ایٹم بم گرانے کا حکم دیا تھا۔
- ۸مئی ۱۹۱۴ء کو امریکا کے ڈبلیو ڈبلیو ہاڈکنسن نے پیراماؤنٹ پکچرز نامی فلم کمپنی کی بنیاد رکھی۔ آج اسے ہالی وڈ کی طاقتور ترین فلم کمپنی کہا جاتا ہے۔
- ۸مئی ۱۹۲۱ء کو سویڈن نے سزائے موت کا قانون ترک کردیا۔
- ۸مئی ۱۹۸۰ء کو عالمی ادارۂ صحت نے اعلان کیا کہ کرۂ ارض سے چیچک کی بیماری کا خاتمہ ہوگیا ہے۔
- ۸مئی ۱۹۸۴ء کو سوویت یونین نے امریکا میں منعقد ہونے والے اولمپک مقابلوں کا

بائیکاٹ کرنے کا اعلان کر دیا۔

## ۹مئی

- ۹مئی ۱۷۵۴ء کو امریکا میں پہلا اخباری کارٹون شائع ہوا۔ پنسلوانیا گزٹ نامی اخبار میں شائع ہونے والے اس پہلے اخباری کارٹون میں امریکی ریاستوں میں اتحاد نہ ہونے کے نقصانات واضح کئے گئے تھے اور ایک سانپ کو کئی حصوں میں کٹا ہوا دکھایا گیا تھا۔
- ۹مئی ۱۹۵۵ء کو مغربی جرمنی نے ناٹو میں شمولیت کا باقاعدہ اعلان کر دیا۔
- ۹مئی ۱۹۶۰ء کو امریکی فوڈ اینڈ ڈرگ ایڈمنسٹریشن کے محکمے نے دنیا کی پہلی مانع حمل گولی کے استعمال کی منظوری دے دی۔
- ۹مئی ۱۹۷۲ء کو اسرائیلی فوجیوں نے اپنے ایک ایئر پورٹ پر کھڑے اس طیارے پر حملہ کر کے ۹۲ مسافروں کو چھڑا لیا جسے فلسطینی مجاہدین نے اغوا کیا تھا۔
- ۹مئی ۱۹۹۴ء کو جنوبی افریقہ کی نو منتخب پارلیمنٹ نے نیلسن منڈیلا کو باقاعدہ طور پر ملک کا پہلا سیاہ فام صدر منتخب کر لیا۔

## ۱۰مئی

- ۱۰مئی ۱۹۳۳ء کو جرمنی میں اڈولف ہٹلر کی پارٹی کے نازی ارکان نے ملک بھر میں موجود غیر جرمن مصنفین کی کتابیں جلا ڈالیں۔
- ۱۰مئی ۱۹۴۰ء کو ونسٹن چرچل برطانیہ کے وزیر اعظم بن گئے۔ جنگ عظیم دوم کے دوران انہوں نے برطانیہ کی قیادت کی۔
- ۱۰مئی ۱۹۴۵ء کو سوویت فوجی دستے پراگ میں داخل ہو گئے۔
- ۱۰مئی ۱۹۷۸ء کو برطانوی شہزادہ مارگریٹ اور ارل آف اسنوڈان نے ۱۸ برس کے ازدواجی رشتے کو ختم کرنے کا اعلان کر دیا۔
- ۱۰مئی ۱۹۸۱ء کو فرانکوئی متراں فرانس کے صدر منتخب ہو گئے۔ وہ ملک کے پہلے سوشلسٹ صدر تھے۔



## ۱۱مئی

- ۱۱مئی ۱۸۵۷ء کو ہندوستان کے شہر میرٹھ میں ہندوستانی فوجیوں نے برطانویوں کے خلاف علم بغاوت بلند کر دیا جس کے نتیجے میں کچھ برطانوی افسر مارے گئے۔ یہ ۱۸۵۷ء کی جنگ کا نکتہ آغاز تھا۔
- ۱۱مئی ۱۹۲۴ء کو برطانوی افواج نے برما کے دارالحکومت رنگون پر قبضہ کر لیا۔
- ۱۱مئی ۱۹۴۷ء کو امریکی ریاست اوہایو میں دنیا کا پہلا ''ٹیوب لیس ٹائر'' تیار کرنے کا اعلان کیا گیا۔ گاڑیوں کے روایتی ٹائر کی طرح اس میں کوئی ٹیوب نہیں ہوتی۔
- ۱۱مئی ۱۹۴۹ء کو اسرائیل کو اقوام متحدہ کا ۵۹واں رکن بنا لیا گیا۔
- ۱۱مئی ۱۹۹۱ء کو بنگلہ دیش ایک خوفناک سمندری طوفان کی زد میں آ گیا جس کے نتیجے میں لگ بھگ ڈھائی لاکھ افراد ہلاک ہوئے اور مزید لاکھوں بے گھر ہو گئے۔
- ۱۱مئی ۱۹۹۷ء کو آئی بی ایم کے ایک کمپیوٹر نے شطرنج کے عالمی چیمپئن گیری کاسپروف کو شکست دے دی۔ اس سے قبل ۱۰ فروری ۱۹۹۶ء کو گیری کاسپروف نے اسی کمپیوٹر کو شکست دی تھی۔
- ۱۱مئی ۱۹۹۸ء کو بھارت نے تین زیر زمین ایٹمی دھماکے کئے۔ بھارت کے اس اقدام سے ہمسایہ ملک پاکستان ہی نہیں بلکہ ساری دنیا تشویش میں مبتلا ہو گئی۔

## ۱۲مئی

- ۱۲مئی ۱۸۲۰ء برطانوی خاتون نرس فلورنس نائٹ انگیل کی تاریخ پیدائش ہے۔ اسے جدید نرسنگ کے پیشے کی ''بانی'' کہا جاتا ہے۔
- ۱۲مئی ۱۸۴۷ء کو ولیم کلیئن نامی امریکی شہری نے طے ہونے والا فاصلہ ناپنے کا آلہ ایجاد کیا جسے اوڈومیٹر کا نام دیا گیا۔
- ۱۲مئی ۱۹۰۳ء کو دنیا کی پہلی متحرک دستاویزی فلم تیار کی گئی جس میں کیمرا مین ایچ جے مائلز نے امریکی صدر روزویلٹ کے دورۂ سان فرانسسکو کو فلم بند کیا تھا۔
- ۱۲مئی ۱۹۹۱ء کو نیپال میں ۳۲ برس کے بعد ملٹی پارٹی انتخابات منعقد ہوئے جن میں

تمام سیاسی جماعتوں کو حصہ لینے کی اجازت تھی۔

- ۱۲ مئی ۲۰۰۰ء کو بھارت نے اعلان کیا کہ اس کی آبادی ایک ارب ہوگئی ہے۔
- ۱۳ مئی ۱۸۳۰ء کو جمہوریہ ایکواڈور نے ایک نئے ملک کی حیثیت سے جنم لیا۔

## ۱۳ مئی

- ۱۳ مئی ۱۹۱۸ء کو امریکا نے پہلی بار ہوائی ڈاک کے ٹکٹ جاری کیے جن پر ایک طیارہ بنا ہوا تھا۔ بدقسمتی سے بعض ڈاک ٹکٹوں پر اس طیارے کی تصویر الٹی چھپ گئی۔ بعد میں ایسے ٹکٹ جن پر طیارے کی تصویر الٹی شائع ہوئی تھی۔ بہت مہنگے داموں فروخت ہوئے۔
- ۱۳ مئی ۱۹۸۱ء کو روم کے سینٹ پیٹرز اسکوائر میں پوپ جان پال دوم ایک قاتلانہ حملے میں شدید زخمی ہوگئے۔ ترکی سے تعلق رکھنے والے ۲۳ سالہ مہمت علی آغا نے ان پر چار گولیاں چلائیں جن میں سے دو پوپ جان پال دوم کو لگیں۔ ایک طویل ہنگامی آپریشن کے بعد پوپ کو بچالیا گیا۔
- ۱۳ مئی ۱۹۹۸ء کو امریکی صدر بل کلنٹن نے ایٹمی تجربات کرنے پر بھارت کے خلاف پابندی عائد کردی۔

## ۱۴ مئی

- ۱۴ مئی ۱۸۶۲ء کو سوئٹزرلینڈ کے اڈولف نکول نے ''کرونوگراف'' کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔ کرونوگراف کے ذریعے کھیل کے میدان میں ایک سیکنڈ کے حصوں کو بھی ناپا جاسکتا ہے۔
- ۱۴ مئی ۱۹۰۰ء کو پیرس کے اولمپک مقابلوں میں پہلی مرتبہ خواتین کو حصہ لینے کی اجازت دے دی۔
- ۱۴ مئی ۱۹۴۸ء کو فلسطین میں برطانوی عہد اقتدار ختم ہونے سے صرف آٹھ گھنٹے پہلے یہودی ریاست اسرائیل کے قیام کا اعلان کردیا اور دنیا بھر کے یہودیوں کے لیے اس نئی ریاست کے دروازے کھول دیئے گئے۔ امریکی صدر ہیری ٹرومین نے



اس نئے ملک کو فوراً تسلیم کرلیا یہ نیا ملک فلسطین کی سرزمین پر قائم کیا گیا تھا۔

## ۱۵ مئی

- ۱۵ مئی ۱۷۱۸ء کو برطانوی موجد جیمز پکل نے اپنی نئی ایجاد ''مشین گن'' کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۱۵ مئی ۱۹۳۰ء کو دنیا کی پہلی ائیر ہوسٹس ایلن چرچ نے فضائی میزبان کی حیثیت سے فرائض انجام دینے شروع کیے۔ ایلن چرچ نے گیارہ مسافروں کے لیے یہ فرائض انجام دیئے جو ایک چھوٹے طیارے کے ذریعے امریکی شہر اوک لینڈ سے چے ین جارہے تھے۔
- ۱۵ مئی ۱۹۵۷ء کو برطانیہ نے بحرالکاہل میں واقع جزیرے کرسمس آئی لینڈ پر اپنا پہلا ہائیڈروجن بم گرایا۔
- ۱۵ مئی ۱۹۴۸ء کو مصر، اردن، شام، عراق اور لبنان نے اسرائیل پر حملہ کردیا۔ یہ حملہ اسرائیل کے قیام کے چند گھنٹے بعد ہی شروع ہوگیا۔
- ۱۵ مئی ۱۹۷۰ء کو بین الاقوامی اولمپک کمیٹی نے اعلان کیا کہ جنوبی افریقہ کی نسل پرستانہ پالیسیوں کی وجہ سے اسے ۱۹۷۲ء کے اولمپک گیمز میں شریک نہیں ہونے دیا جائے گا۔
- ۱۵ مئی ۱۹۸۸ء کو سوویت فوجوں نے افغانستان پر آٹھ سال قابض رہنے کے بعد واپس جانا شروع کر دیا۔ افغانستان میں ایک کمیونسٹ حکومت قائم کرنے کی سوویت کوشش میں اس کے ۱۵ ہزار فوجی ہلاک ہوگئے۔

## ۱۶ مئی

- ۱۶ مئی ۱۸۸۸ء کو جرمن نژاد امریکی شہری ایمل بریز نے دنیا کا پہلا جدید فوٹوگراف ریکارڈ دنیا کے سامنے پیش کیا۔
- ۱۶ مئی ۱۹۷۵ء کو جاپان کی خاتون جنکو تابی دنیا کی بلند ترین چوٹی ماؤنٹ ایورسٹ کو سر کرنے والی پہلی خاتون کوہ پیما بن گئی۔ اس پہاڑ کو ۱۹۵۳ء میں سب سے پہلے

نیوزی لینڈ کے کوہ پیما ایڈمنڈ ہیری نے سر کیا تھا۔

⊙ ۱۶ مئی ۱۹۹۰ء کو ایک جاپانی تاجر ایوئی سائیتو نے امریکی شہر نیویارک میں ہونے والے ایک نیلام میں مشہور مصور وان گاگ کی ایک پینٹنگ سوا آٹھ کروڑ (82500000) ڈالرز میں خریدی جو اس وقت عالمی ریکارڈ ہے۔

⊙ ۱۶ مئی ۱۹۹۱ء کو فرانس کی تاریخ کی پہلی خاتون وزیر اعظم ایڈتھ کریسن نے اپنا عہدہ سنبھالا۔

⊙ ۱۶ مئی ۱۹۹۷ء کو افریقی مملکت زائرے میں صدر موبوتو کی حکومت ٹوٹ گئی۔

## ۱۷ مئی

⊙ ۱۷ مئی ۱۸۶۱ء کو دنیا کی پہلی رنگین تصویر برطانیہ میں لوگوں کو دکھائی گئی۔ اس رنگین تصویر کو نمائش کے لیے لندن کے رائل انسٹی ٹیوشن میں رکھا گیا۔

⊙ ۱۷ مئی ۱۸۹۰ء کو لندن میں کارٹون کرداروں کی کہانیوں پر مشتمل پہلا ہفت روزہ کامک میگزین شائع ہوا۔ ”کامک کٹس“ نامی یہ رسالہ آرتھر ہارمس ورتھ نے شائع کیا۔

⊙ ۱۷ مئی ۱۹۹۰ء کو ایران کے عظیم انقلابی رہنما اور روحانی پیشوا آیت اللہ روح اللہ خمینی کا یوم پیدائش ہے۔

## ۱۸ مئی

⊙ ۱۸ مئی ۱۸۰۴ء کو فرانس کے سینٹ نے نپولین بونا پارٹ کو فرانس کا شہنشاہ بنانے کا اعلان کر دیا۔

⊙ ۱۸ مئی ۱۸۶۰ء کو امریکی شہر شکاگو میں ریپبلکن پارٹی کے کنونشن میں ابراہام لنکن کو ملک کی صدارت کے لیے نامزد کر لیا گیا۔

⊙ ۱۸ مئی ۱۹۷۴ء کو بھارت نے راجستھان کے صحرا میں اپنا پہلا ایٹمی تجربہ کیا۔ جس کا نام ”مسکراتا بدھا“ اور طاقت ۱۲ کلوٹن تھی۔ وزیر اعظم اندرا گاندھی نے ایٹمی دھماکے کا سرکاری اعلان کرتے ہوئے کہا کہ یہ قدم پر امن مقاصد کے لیے اٹھایا گیا



ہے۔

⊙ ۱۸ مئی ۱۹۷۷ء کو اسرائیل میں دائیں بازو کی لیکوڈ پارٹی نے انتخابات جیت لیے اور مناہم بیگن ملک کے نئے وزیر اعظم بن گئے۔

⊙ ۱۸ مئی ۱۹۸۰ء کو مشہور امریکی آتش فشاں ماؤنٹ سینٹ ہیلن نے خوفناک لاوا اگلنا شروع کر دیا جس سے ۲۱۰ مربع میل کا بنجر علاقہ بالکل تباہ ہو گیا۔

## ۱۹ مئی

⊙ ۱۹ مئی ۱۸۹۰ء کو شمالی ویت نام کے معروف رہنما ہوچی منہہ کی تاریخ پیدائش ہے۔ اس نے دوسری جنگ عظیم ختم ہونے کے بعد فرانسیسی اور امریکی استعمار کے خلاف جدوجہد میں قیادت کا فریضہ سرانجام دیا۔

⊙ ۱۹ مئی ۱۹۱۵ء کو کمبوڈیا کے آمر رہنما پول پوٹ کا جنم دن ہے۔

⊙ ۱۹ مئی ۱۹۳۵ء کو لارنس آف عریبیہ کا انتقال ہو گیا۔ ٹی ای لارنس نے پہلی جنگ عظیم کے دوران عربوں کے ساتھ مل کر ترکوں کے خلاف چھاپہ مار جنگ لڑی تھی اور بالآخر دمشق پر قبضہ کر لیا تھا۔ میدان کارزار میں شجاعت کا مظاہرہ کرنے والے ٹی ای لارنس کا انتقال موٹر سائیکل کے ایک حادثے کی وجہ سے ہوا۔

⊙ ۱۹ مئی ۱۹۶۷ء کو سوویت یونین نے خلا کو ایٹمی ہتھیاروں سے پاک رکھنے کا معاہدہ منظور کیا۔ اس معاہدے پر امریکا اور برطانیہ پہلے ہی دستخط کر چکے تھے۔

## ۲۰ مئی

⊙ ۲۰ مئی ۱۴۹۸ء کو پرتگیزی مہم جو واسکوڈی گاما بحر اوقیانوس عبور کر کے ہندوستان کی سرزمین تک پہنچنے والا پہلا یورپی بن گیا۔ وہ مالابار کے ساحل کے قریب ہندوستان کی سرزمین پر اترا۔

⊙ ۲۰ مئی ۱۵۰۶ء کو مشہور اطالوی مہم جو کرسٹوفر کولمبس کا اسپین میں انتقال ہو گیا۔ اس کی عمر ۵۵ سال تھی اور آخری لمحوں تک وہ یہی سمجھتا رہا کہ اس نے براعظم ایشیا دریافت کیا ہے۔ حالانکہ وہ جس براعظم تک پہنچا تھا اس کا نام امریکا تھا۔

- ۲۰ مئی ۱۹۰۲ء کو امریکا نے کیوبا پر اپنا قبضہ ختم کر دیا۔
- ۲۰ مئی ۱۹۶۱ء کو دنیا کی مشہور ترین ریل گاڑی ''اورینٹ ایکسپریس'' نے اپنے آخری سفر کا آغاز کیا۔ یہ ٹرین پیرس سے استنبول تک جاتی تھی اور دنیا کے دولت منداس میں شوق سے سفر کرتے تھے۔ جیٹ طیاروں نے بالآخر اس لگژری ٹرین سروس کو بند ہونے پر مجبور کر دیا۔
- ۲۰ مئی ۲۰۰۲ء کو مشرقی تیمور نے انڈونیشیا سے آزادی حاصل کر لی۔

## ۲۱ مئی

- ۲۱ مئی ۴۲۷ قبل مسیح کو مشہور یونانی فلسفی افلاطون کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۲۱ مئی ۱۸۴۰ء کو نیوزی لینڈ کو برطانوی نو آبادی قرار دے دیا گیا۔
- ۲۱ مئی ۱۹۲۱ء کو مشہور روسی سائنسدان آندرے سخاروف پیدا ہوئے۔ انہوں نے روس کے لیے پہلا ایٹم بم اور ہائیڈروجن بم بنایا تاہم بعد میں اس نے انسانی حقوق کے لیے جدوجہد کی۔
- ۲۱ مئی ۱۹۹۱ء کو بھارت کے وزیراعظم راجیو گاندھی ایک خودکش حملے میں ہلاک ہوگئے۔ راجیو گاندھی جنوبی بھارت میں انتخابی مہم چلا رہے تھے جب ان کے پرستاروں کے ہجوم میں شامل ایک عورت نے ان کے قدم چھونے چاہے تو اسی وقت وہ بم پھٹ گیا جو اس عورت کے جسم پر بندھا ہوا تھا۔ راجیو گاندھی ۱۹۸۴ء میں اپنی والدہ اندرا گاندھی کے قتل کے بعد بھارت کے وزیراعظم بنے تھے۔
- ۲۱ مئی ۱۹۹۸ء کو انڈونیشیا کے صدر سوہارتو نے ۳۲ برس تک برسر اقتدار رہنے کے بعد مستعفی ہونے کا اعلان کر دیا۔

## ۲۲ مئی

- ۲۲ مئی ۱۸۵۹ء مشہور برطانوی مصنف سر آرتھر کانن ڈائل کا یوم پیدائش ہے۔ انہوں نے جاسوس شرلاک ہومز کا مشہور کردار تخلیق کیا۔
- ۲۲ مئی ۱۹۰۰ء کو امریکی شہر نیویارک میں ایک خبر رساں ادارے ایسوسی ایٹڈ پریس کا



قیام عمل میں آیا۔ یہ ادارہ آج دنیا کی صف اول کی خبر رساں ایجنسیوں میں شامل ہے۔
- ۲۲ مئی ۱۹۰۸ء کو ہوائی جہاز کے موجد بھائیوں ولبر رائٹ اور آرویل رائٹ نے دنیا کی پہلی پرواز کے چار سال بعد ہوائی جہاز کے حقوق اپنے نام کرائے ان کی پہلی پرواز صرف ایک منٹ تک جاری رہی تھی اور ان کے ہوائی جہاز نے صرف ۸۵۲ فٹ کا فاصلہ طے کیا تھا لیکن اب ان کا جہاز چالیس منٹ کی پرواز کے دوران جو ڈیڑھ سو فٹ کی بلندی پر ہوتی ہے ۲۵ میل کا فاصلہ طے کر سکتا ہے۔
- ۲۲ مئی ۱۹۷۲ء کو سیلون نے اپنا نام تبدیل کر لیا اور ملک کا نیا نام ری پبلک آف سری لنکا رکھا۔
- ۲۲ مئی ۱۹۷۲ء ہی کو امریکا کے صدر رچرڈ نکسن روس کے تاریخی دورے پر گئے۔ یہ کسی بھی امریکی صدر کا پہلا دورہ روس تھا۔

## ۲۳ مئی

- ۲۳ مئی ۱۷۹۵ء کو پیرس میں روٹی کی قلت کے باعث عوامی بغاوت شروع ہوگئی جسے کچلنے کے لیے فوج کو کارروائی کرنی پڑی۔
- ۲۳ مئی ۱۹۱۱ء کو نیویارک پبلک لائبریری کا افتتاح امریکی صدر ولیم ہاورڈ ٹیفٹ نے کیا۔ اس کی عمارت کو امریکا میں سنگِ مرمر کا بنا ہوا سب سے بڑا تعمیراتی شاہکار کہا جاتا ہے۔ یہاں دس لاکھ سے زیادہ کتابیں موجود ہیں۔
- ۲۳ مئی ۱۹۱۵ء کو پہلی جنگِ عظیم کے دوران اٹلی نے آسٹریا اور ہنگری کے خلاف جنگ کا اعلان کیا۔
- ۲۳ مئی ۱۹۴۵ء کو نازی جرمنی کے رہنما ہٹلر کے دست راست اور وزیر داخلہ ہینرخ ہملر نے اپنی گرفتاری کے ایک دن بعد زہریلا کیپسول کھا کر خودکشی کر لی۔

## ۲۴ مئی

- ۲۴ مئی ۱۵۴۳ء کو پولینڈ سے تعلق رکھنے والے ستارہ شناس نکولاس کوپرنیکس کا انتقال

ہوگیا۔ کوپرنیکس نے پہلی بار یہ دعویٰ کیا تھا کہ زمین اور دیگر سیارے سورج کے گرد گردش کرتے ہیں اور زمین اپنے محور پر گھومتی ہے۔

- ۲۴ مئی ۱۶۸۶ء کو مشہور جرمن ماہر طبیعات گبریل فارن ہائٹ پیدا ہوا۔ اس نے تھرمامیٹر ایجاد کیا۔
- ۲۴ مئی ۱۹۶۴ء کو ارجنٹائن اور پیرو کے درمیان ہونے والے ایک فٹ بال میچ میں ریفری کے ایک متنازعہ فیصلے کی وجہ سے اسٹیڈیم میں ہنگامہ آرائی شروع ہوگئی۔ جس میں ایک سو سے زیادہ لوگ ہلاک اور ۵۰۰ سے زیادہ زخمی ہوئے۔
- ۲۴ مئی ۱۹۷۶ء کو برطانیہ اور فرانس نے دنیا کے سب سے تیز رفتار کمرشل طیارے کانکارڈ کی امریکا کے لیے براہ راست پروازیں شروع کردیں۔

## ۲۵ مئی

- ۲۶ مئی ۱۸۱۰ء کو ارجنٹائن نے اسپین کے خلاف بغاوت کا آغاز کیا۔
- ۲۵ مئی ۱۹۴۶ء کو شاہ عبداللہ ابن الحسین کو نئی مملکت ٹرانس جورڈن کا (جسے اب اردن کہا جاتا ہے) نیا شہنشاہ مقرر کیا گیا۔
- ۲۵ مئی ۱۹۶۳ء کو ایتھوپیا کے دارالحکومت عدیس ابابا میں افریقی اتحاد کی تنظیم کا قیام عمل میں آیا۔
- ۲۵ مئی ۱۹۷۷ء کو مشہور سائنس فکشن فلم ''اسٹار وارز'' پہلی بار نمائش کے لیے پیش کی گئی۔ اس فلم کو تاریخ کی مقبول ترین فلموں میں سے ایک کہا جاتا ہے۔

## ۲۶ مئی

- ۲۶ مئی ۱۸۹۷ء کو آئرلینڈ کے مصنف برام اسٹوکر کا خوفناک ناول ''ڈریکولا'' پہلی بار فروخت کے لیے پیش کیا گیا۔
- ۲۶ مئی ۱۹۰۷ء کو ہالی وڈ کے مشہور اداکار جان وین پیدا ہوئے اس نے ڈھائی سو سے زیادہ فلموں میں کام کیا جو ایک ریکارڈ ہے اور ''ٹروگرٹ'' نامی فلم میں آسکر ایوارڈ بھی حاصل کیا۔



- ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء کو مشرق وسطیٰ میں پہلی بار تیل دریافت کیا گیا۔ زیر زمین موجود تیل کی دریافت ملک فارس میں کی گئی جسے آج ایران کہا جاتا ہے۔
- ۲۶ مئی ۱۹۴۲ء کو برطانوی وزیراعظم چرچل اور روسی رہنما اسٹالن نے دوسری جنگ عظیم کے بعد ایک امن معاہدے پر دستخط کیے۔
- ۲۶ مئی ۱۹۸۱ء کو دنیا میں پہلی بار کمپیوٹر کے ایک سوفٹ وئیر کے حقوق کرائے گئے۔ اس سے قبل سوفٹ وئیر کو کاپی رائٹ کا تحفظ حاصل نہ تھا لہٰذا بیشتر سوفٹ وئیر چرا لیے جاتے تھے۔
- ۲۶ مئی ۱۹۹۴ء کو مشہور گلوکار مائیکل جیکسن نے لیزا میری پریسلے سے شادی کرلی۔ لیزا میری پریسلے مشہور آنجہانی گلوکار ایلوس پریسلے کی بیٹی ہے۔

## ۲۷ مئی

- ۲۷ مئی ۱۹۰۰ء کو بلجیم متناسب نمائندگی کی بنیاد پر حکومت منتخب کرنے والا پہلا ملک بن گیا۔
- ۲۷ مئی ۱۹۰۹ء کو امریکا میں ایلوا جے فشر نے بجلی سے چلنے والی دنیا کی پہلی واشنگ مشین کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۲۷ مئی ۱۹۲۳ء کو سابق امریکی وزیر خارجہ ہنری کسنجر کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۲۷ مئی ۱۹۶۳ء کو جومو کینیاٹا افریقی مملکت کینیا کے پہلے وزیراعظم بن گئے۔
- ۲۷ مئی ۱۹۶۴ء کو بھارت کے پہلے وزیراعظم جواہر لال نہرو انتقال کر گئے۔
- ۲۷ مئی ۱۹۹۴ء کو بین الاقوامی شہرت یافتہ روسی ناول نگار الیگزینڈر رسوزے نتسن بیس برس کی جلاوطنی کے بعد روس پہنچ گئے۔

## ۲۸ مئی

- ۲۸ مئی ۱۸۹۱ء کو دنیا کے پہلے عالمی ویٹ لفٹنگ مقابلے لندن میں منعقد ہوئے۔
- ۲۸ مئی ۱۹۰۸ء کو مشہور برطانوی ناول نگار ایان فلیمنگ پیدا ہوئے۔ ان کے تخلیق کردہ کردار جیمز بانڈ ۰۰۷ نے عالمی شہرت حاصل کی۔

- ۲۸ مئی ۱۹۳۷ء کو آسٹریا کے ماہر نفسیات الفریڈ ایڈلر کا انتقال ہو گیا۔ اس نے ''احساسِ کمتری'' کا تصور متعارف کرایا۔
- ۲۸ مئی ۱۹۷۲ء کو ڈیوک آف ونڈسر کا پیرس میں ۷۷ برس کی عمر میں انتقال ہو گیا۔ اس نے محبت کی خاطر برطانیہ کا تخت چھوڑ دیا تھا اور اپنی محبوبہ مسز ایلس سمپسن کے ساتھ ساری عمر فرانس میں گزار دی تھی۔
- ۲۸ مئی ۱۹۸۲ء کو بارسلونا فٹ بال کلب نے ۹۲ لاکھ ڈالرز کے عوض دنیا کے مقبول فٹ بالر ڈیگو میراڈونا کی خدمت ایک دوسرے کلب ارجنٹائنو جونیرز سے حاصل کرلیں۔ یہ کسی فٹ بالر کی خدمت حاصل کرنے کا سب سے بڑا معاوضہ ہے۔
- ۲۸ مئی ۱۹۹۸ء کو پاکستان نے اپنا پہلا ایٹمی تجربہ ''چاغی'' کے مقام پر کیا۔ جس کا نام ''ہوا دی ری'' تھا اور پاکستان دنیا کی ساتویں ایٹمی طاقت بنا۔

## ۲۹ مئی

- ۲۹ مئی ۱۴۵۳ء کو ترک افواج نے ایک سال کے طویل محاصرے کے بعد بالآخر قسطنطنیہ کو فتح کرلیا۔
- ۲۹ مئی ۱۹۱۷ء کو سابق امریکی صدر جان ایف کینڈی کی تاریخ پیدائش ہے۔ وہ امریکی تاریخ کے سب سے کم عمر صدر تھے۔
- ۲۹ مئی ۱۹۵۳ء کو وہ تاریخی دن تھا جب انسان نے دنیا کی بلند ترین چوٹی ماؤنٹ ایورسٹ کو سر کیا۔ یہ کارنامہ نیوزی لینڈ کے ایڈمنڈ ہلیری اور ان کے نیپالی رہنما شرپا تنزنگ نورگے نے صبح ساڑھے گیارہ بجے انجام دیا۔ یہ دونوں مہم جو پندرہ منٹ تک اس ۲۹ ہزار فٹ بلند چوٹی پر رہے اور وہاں برطانوی، نیپالی اور اقوام متحدہ کے جھنڈے نصب کرنے کے بعد واپس روانہ ہوئے۔
- ۲۹ مئی ۱۹۸۸ء کو صدر پاکستان جنرل محمد ضیاء الحق نے محمد خان جونیجو کی حکومت کو برطرف کردیا۔



## ۳۰ مئی

- ۳۰ مئی ۱۷۸۳ء کو امریکا میں ملکی تاریخ کا پہلا روزنامہ شائع ہوا۔ ''پنسلوانیا پوسٹ'' نامی اخبار بنجمن ٹاؤن نے شائع کیا۔
- ۳۰ مئی ۱۷۷۸ء کو فرانس کے مشہور فلسفی ادیب اور سائنس دان والٹیر کا انتقال ہو گیا۔
- ۳۰ مئی ۱۸۴۸ء کو دنیا کے پہلے آئس کریم فریزر کی ایجاد کے حقوق امریکی ریاست میری لینڈ کے رہائشی ڈبلیو جی ینگ نے اپنے نام کرائے۔
- ۳۰ مئی ۱۹۴۲ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران جرمن شہر کولون پر برطانوی طیاروں نے بموں کی بارش کردی۔ ایک دن میں ایک ہزار حملوں کے دوران ۱۵۰۰ ٹن بم برسائے گئے جس سے شہر میں ہر جانب تباہی پھیل گئی۔
- ۳۰ مئی ۱۹۶۰ء کو مشہور روسی ناول نگار بورس پاسترناک کا ۷۰ برس کی عمر میں انتقال ہو گیا۔ اس نے اپنے ناول ''ڈاکٹر ژواگو'' کے ذریعے بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔

## ۳۱ مئی

- ۳۱ مئی ۱۹۱۰ء کو جنوبی افریقی اتحاد کی بنیاد رکھی گئی۔
- ۳۱ مئی ۱۹۳۰ء کو ہالی وڈ کے مشہور اداکار کلنٹ ایسٹ وڈ پیدا ہوئے۔
- ۳۱ مئی ۱۹۶۵ء کو ہالی وڈ کی مشہور اداکارہ اور ماڈل بروک شیلڈز پیدا ہوئی۔
- ۳۱ مئی ۱۹۶۱ء کو جنوبی افریقہ نے برطانوی دولت مشترکہ سے علیحدہ ہو کر آزادی کا اعلان کردیا۔
- ۳۱ مئی ۱۹۹۹ء کو کرد انقلابی رہنما عبداللہ اوکلان کے خلاف ترکی میں بغاوت کے مقدمے کا آغاز ہوا۔ بعد میں اس مقدمے کے دوران اسے سزائے موت سنا دی گئی۔

☆☆☆

# جون

## یکم جون

- یکم جون ۱۸۸۰ء کو دنیا کے پہلے پبلک ٹیلی فون نے کام کرنا شروع کیا۔ یہ ٹیلی فون امریکی شہر نیو ہیون میں نصب کیا گیا تھا۔ فون کرنے والوں کو پہلے قریب کھڑے دربان کو پیسے دینے پڑتے تھے جس کے بعد وہ ٹیلی فون کر سکتے تھے۔
- یکم جون ۱۹۱۵ کو پہلی جنگ عظیم کے دوران جرمنی کے زیپلن طیاروں نے لندن پر زبردست بمباری کی۔
- یکم جون ۱۹۷۹ء کو افریقی ملک رہوڈیشیا نے اپنا نام بدل کر زمبابوے رکھ لیا۔
- یکم جون ۲۰۰۱ء کو نیپال میں شاہ بریندرا اور ملکہ ایشواری سمیت شاہی خاندان کے گیارہ افراد کو قتل کر دیا گیا۔ ولی عہد شہزادہ دیپندرا نے اشتعال کے عالم میں اپنے والدین اور دیگر رشتہ داروں کو ہلاک کیا اور پھر خودکشی کر لی۔ شاہ بریندرا کے بھائی شہزادہ گیانندرا کو نیا شاہ مقرر کر دیا گیا۔

## ۲ جون

- ۲ جون ۱۸۶۸ء کو ہندوستان میں برطانوی افواج نے مراٹھوں کو شکست دے کر ان کے علاقوں کو برطانوی سلطنت میں شامل کر لیا۔
- ۲ جون ۱۸۹۶ء کو اطالوی نژاد موجد مارکونی نے دنیا کے پہلے وائرلیس ٹیلی فون کے حقوق اپنے نام کرائے۔ یوں ریڈیو اور ٹیلی مواصلات کے ایک نئے عہد کا آغاز ہوا۔

- ۲ جون ۱۹۴۶ء کو اٹلی میں شہنشاہیت کا خاتمہ ہو گیا اور ملک کو ایک جمہوریہ بنا دیا گیا۔
- ۲ جون ۱۹۵۳ء کو برطانوی ملکہ ایلزبتھ دوم کی تاج پوشی لندن میں ہوئی۔
- ۲ جون ۱۹۶۴ء کو بیت المقدس میں تنظیم آزادیِ فلسطین (پی ایل او) قائم ہوئی۔

## ۳ جون

- ۳ جون ۱۹۳۷ء کو سابق برطانوی بادشاہ ایڈورڈ ہشتم نے تاج و تخت کو الوداع کہنے کے بعد اپنی محبوبہ مسز ویلسن سمپسن سے پیرس میں شادی کر لی۔
- ۳ جون ۱۹۴۷ء کو ہندوستان میں بڑھتے ہوئے ہندو مسلم فسادات کی وجہ سے ملک کی تقسیم کا فیصلہ کر لیا گیا۔ ہندوستان کے وائسرائے لوئی ماؤنٹ بیٹن نے مسلمانوں کی علیحدہ مملکت پاکستان بنانے کے منصوبے کا اعلان کیا اور اس منصوبے کے تحت جہاں مسلمان ہیں وہاں مسلمان اور دیگر صوبوں میں ہندو اکثریت حکمراں ہو گی۔
- ۳ جون ۱۹۴۹ء کو دنیا کی سب سے بڑی سونے کی کان جنوبی افریقہ میں دریافت کی گئی۔
- ۳ جون ۱۹۷۵ء کو فٹ بال کے مشہور برازیلی کھلاری پیلے نے ۷۰ لاکھ ڈالرز کے عوض نیویارک کے ایک فٹ بال کلب کے لیے کھیلنے کا معاہدہ کیا۔ جو اس وقت کھیلوں کی تاریخ کا سب سے مہنگا معاہدہ تھا۔
- ۳ جون ۱۹۸۹ء کو چینی حکام نے دارالحکومت بیجنگ کے تیانے من اسکوائر میں احتجاج کرنے والوں کے خلاف کارروائی کرنے کے لیے فوج کو احکامات دیئے۔ اس کارروائی کے دوران سینکڑوں طلبہ ہلاک اور ہزاروں گرفتار ہوئے۔

## ۴ جون

- ۴ جون ۱۹۱۲ء کو ترکی کے شہر قسطنطنیہ میں بہت بڑے پیمانے پر لگنے والی آگ سے لگ بھگ ایک ہزار عمارتیں جل گئیں۔



- ۴ جون ۱۹۲۹ء کو مشہور امریکی موجد جارج ایسٹ مین نے نیویارک میں اپنے اسٹوڈیو میں پہلی بار ایک ''ٹیکنی کلر'' فلم دکھانے کا مظاہرہ کیا۔
- ۴ جون ۱۹۴۴ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران اتحادی افواج نے روم کو آزاد کرا لیا۔
- ۴ جون ۱۹۷۴ء کو پہلی بار اخباری اطلاعات سے انکشاف ہوا کہ یوگنڈا میں عیدی امین کے اقتدار سنبھالنے کے بعد ڈھائی لاکھ افراد کو قتل کیا جا چکا ہے۔

## ۵ جون

- ۵ جون ۱۹۶۳ء کو ایک سنسنی خیز اسکینڈل کے بعد برطانوی وزیر مملکت برائے جنگ جان پروفیومو نے استعفیٰ دے دیا۔ اس پر الزام تھا کہ اس نے مشہور ماڈل گرل کرسٹین کیلر سے تعلقات نہ رکھنے کا غلط دعویٰ کیا جبکہ ان کے اس سے قریبی تعلقات تھے۔ ماڈل گرل کرسٹین کیلر برطانیہ میں متعین ایک روسی سفارتکار کی بھی دوست تھی۔ ''پروفیومو اسکینڈل'' نے برطانوی حکومت کو ہلا کر رکھ دیا تھا۔
- ۵ جون ۱۹۶۷ء کو اسرائیل نے بیک وقت چار عرب ممالک کے خلاف چھ روزہ جنگ شروع کر دی۔ اسرائیلی طیاروں نے مصر، شام، اردن اور عراق کے ہوائی اڈوں پر بمباری کی اور وہاں کھڑے ۴۰۰ طیاروں کو تباہ کر دیا۔
- ۵ جون ۱۹۶۸ء کو امریکی سینیٹر رابرٹ کینیڈی کو امریکی شہر لاس اینجلس میں ایک اردنی باشندے نے گولی مار کر ہلاک کر دیا۔ وہ امریکی صدارت کے امیدوار بننے والے تھے۔ پانچ سال قبل ان کے بھائی، امریکی صدر جان ایف کینیڈی کو بھی گولی مار کر ہلاک کر دیا گیا تھا۔
- ۵ جون ۱۹۷۵ء کو مصر کی نہر سوئز آٹھ سال بند رہنے کے بعد بین الاقوامی جہاز رانی کے لیے دوبارہ کھول دی گئی تھی۔
- ۵ جون ۱۹۷۸ء کو چین کی حکومت نے چینی قید خانوں میں ۱۹۵۷ء سے نظر بند ایک لاکھ سے زیادہ قیدیوں کو رہا کر دیا گیا۔

## ۶ جون

- ۶ جون ۱۷۹۹ء کو مشہور روسی ادیب الیگزینڈر پشکن پیدا ہوئے۔
- ۶ جون ۱۸۸۲ء کو ہندوستان کا شہر بمبئی ایک خوفناک سمندری طوفان کی زد میں آ گیا۔ اس طوفان سے ایک لاکھ آٹھ ہزار سے زائد لوگ ہلاک ہو گئے۔
- ۶ جون ۱۸۸۲ء کو ہی امریکی شہر نیویارک میں ہنری ڈبلیو سیلی نامی شہری نے دنیا کی پہلی بجلی کی استری کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۶ جون ۱۹۶۳ء کو ایران کے دارالحکومت تہران میں ہونے والے حکومت مخالف ہنگاموں کے بعد ۳۰ مذہبی رہنماؤں کو گرفتار کر لیا گیا۔ گرفتار ہونے والوں میں آیت اللہ روح اللہ خمینی بھی شامل تھے۔
- ۶ جون ۱۹۸۴ء کو بھارت کی فوج نے امرتسر میں سکھوں کی عبادت گاہ گولڈن ٹیمپل کا کنٹرول سنبھالنے کی کوشش کی اور فائرنگ کے دوران ۳۰۰ سے زائد سکھوں کو قتل کر دیا۔
- ۶ جون ۱۹۸۹ء کو تہران میں ایران کے روحانی پیشوا آیت اللہ خمینی کے جنازے میں لاکھوں سوگواروں نے شرکت کی۔

## ۷ جون

- ۷ جون ۱۹۰۵ء کو ناروے نے سویڈن سے آزاد ہونے کا اعلان کر دیا۔ اس سے قبل یہ دونوں ممالک ۹۱ برس تک ایک سیاسی اتحاد کے مطابق ایک ہی ملک کہلاتے تھے۔
- ۷ جون ۱۹۱۴ء کو نہر پانام جس کو پانامہ بھی کہتے ہیں کے آبی راستے سے پہلی بار ایک بحری جہاز گزرا۔
- ۷ جون ۱۹۸۱ء کو اسرائیلی کے لڑاکا جیٹ طیاروں نے عراق کے دارالحکومت بغداد کے قریب ایک ایٹمی ری ایکٹر پر بمباری کی۔ اس حملے کے نتیجے میں ایٹمی پلانٹ پورے کا پورا تباہ ہو گیا۔



- ۷ جون ۱۹۹۹ء کو انڈونیشیا میں ۴۰ برس کے بعد جمہوری انتخابات منعقد ہوئے۔ اس میں ۴۰ سے زائد جماعتوں نے حصہ لیا۔

## ۸ جون

- ۸ جون ۱۹۱۲ء کو امریکا میں کارل لیمل نامی شخص نے ہالی ؤڈ میں یونیورسل اسٹوڈیوز کی بنیاد رکھی جو بہت جلد فلمیں بنانے والا سب سے بڑا ادارہ بن گیا۔
- ۸ جون ۱۹۲۸ء کو جیانگ کائی شیک نے چین کا اقتدار سنبھال لیا اور ملک میں جاری خانہ جنگی ختم ہو گئی۔
- ۸ جون ۱۹۷۳ء کو اسپین پر ۳۴ سال تک بلا شرکت غیرے حکومت کرنے کے بعد جنرل فرانکو نے ایڈمرل بلانکو کو ملک کا صدر مقرر کیا۔ تاہم ملک کے اقتدار پر جنرل فرانکو کی آہنی گرفت برقرار رہی۔
- ۸ جون ۱۹۸۶ء کو اقوام متحدہ کے سابق سیکرٹری جنرل کرٹ والڈ ہیم آسٹریا کے نئے صدر منتخب ہو گئے۔
- ۸ جون ۱۹۹۶ء کو چین نے ایک زیرِ زمین ایٹمی تجربہ کیا۔ یہ تجربہ ایک ایسے وقت کیا گیا جب ایٹمی تجربات پر مکمل پابندی کے معاہدے کے نفاذ میں صرف تین ہفتے رہ گئے تھے۔

## ۹ جون

- ۹ جون ۶۸ قبل مسیح کو روم کے شہنشاہ نیرو نے خودکشی کر لی۔
- ۹ جون ۱۸۲۲ء کو دنیا میں پہلی بار مصنوعی دانتوں کی ایجاد کے حقوق پیٹنٹ کرائے گئے۔
- ۹ جون ۱۸۹۸ء کو چین نے ایک معاہدے کے تحت ہانگ کانگ کا علاقہ ۹۹ سال کی لیز پر برطانیہ کو دے دیا۔ معاہدے میں لکھا گیا تھا کہ ۹۹ برس بعد یہ علاقہ واپس چین کو لوٹا دیا جائے گا۔
- ۹ جون ۱۹۴۰ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران ناروے نے جرمنی کے سامنے ہتھیار

ڈال دیئے۔

- ۹ جون ۱۹۶۷ء کو اسرائیل نے عرب ممالک سے ہونے والی جنگ کے پانچویں دن گولان کی پہاڑیوں پر قبضہ کرلیا۔

## ۱۰ جون

- ۱۰ جون ۱۹۴۰ء کو اٹلی نے جرمنی کی حمایت کرتے ہوئے جنگ عظیم دوم میں شامل ہونے کا فیصلہ کرنے کے بعد فرانس اور برطانیہ کے خلاف جنگ کا اعلان کردیا۔
- ۱۰ جون ۱۹۶۷ء کو اسرائیل اور عرب ممالک کی چھ روزہ جنگ ختم ہوگئی جس میں اسرائیل نے کامیابی حاصل کرنے کے بعد بڑے علاقے پر قبضہ کرلیا۔ اسکے نتیجے میں اسرائیل کا رقبہ دوگنا ہوگیا۔
- ۱۰ جون ۱۹۹۰ء کو چیکوسلواکیہ میں ۴۰ برس کے بعد منعقد ہونے والے انتخابات میں سوک فورم نے کامیابی حاصل کی جس کی قیادت معروف ادیب ویکلیو ہیول کر رہے تھے۔

## ۱۱ جون

- ۱۱ جون ۱۶۴۴ء کو تحریر کئے جانے والے ایک خط سے جو مشہور اطالوی سائنس داں ٹوری سیلی نے لکھا تھا' یہ انکشاف ہوا کہ اسی روز دنیا کا پہلا بیرومیٹر ایجاد کیا گیا تھا۔
- ۱۱ جون ۱۸۹۵ء کو چارلس اے ڈوریا نے پیٹرول سے چلنے والی پہلی امریکی گاڑی کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۱۱ جون ۱۹۷۹ء کو ہالی وڈ کے مشہور اداکار جان وین ۷۲ برس کی عمر میں انتقال کر گئے۔ اس نے ویسٹرن طرز کی کاؤبوائے فلموں سے بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔

## ۱۲ جون

- ۱۲ جون ۱۶۶۵ء کو جب ولندیزی حکمرانوں نے ایک امریکی گاؤں مین ہٹن پر اپنا قبضہ ختم کیا تو برطانوی نوآبادکاروں نے اس گاؤں کا نام ''نیویارک'' رکھ لیا۔



- ۱۲ جون ۱۸۹۷ء کو ہندوستان کے سرحدی علاقے آسام میں ایک خوفناک زلزلہ آیا جس کی شدت ریکٹر اسکیل پر ۸.۷ ریکارڈ کی گئی۔ زلزلے کی وجہ سے ۹ ہزار مربع میل کا علاقہ تباہ ہوگیا۔
- ۱۲ جون ۱۸۹۸ء کو اسپین اور امریکہ کی جنگ کے دوران فلپائن کے باغیوں نے آزادی کا اعلان کردیا۔ باغیوں نے امریکی فوجیوں کے ساتھ مل کر اسپین کی افواج کو شکست دے دی۔ مگر آزادی کا خواب ادھورا رہا۔ بالآخر ۴ جولائی ۱۹۴۶ء کو فلپائن آزاد ہوا۔
- ۱۲ جون ۱۹۶۴ء کو جنوبی افریقہ کی حکومت نے نیلسن منڈیلا کو عمر قید کی سزا سنائی۔

## ۱۳ جون

- ۱۳ جون ۳۲۳ قبل مسیح کو مقدونیہ کے نوجوان بادشاہ سکندر اعظم کا صرف ۳۳ برس کی عمر میں انتقال ہوگیا۔ سکندر اعظم نے صرف ۲۰ برس کی عمر میں تخت سنبھالا تھا اور اپنے عہد حکومت میں فارس' مصر' بابل اور وسطی ایشیا کے علاوہ ہندوستان کا ایک حصہ بھی فتح کر دکھایا تھا۔
- ۱۳ جون ۱۹۵۰ء کو جنوبی افریقہ کی سفید فام اسمبلی نے سیاہ فاموں اور سفید فاموں کے لیے الگ الگ رہائشی علاقے قائم کرنے کے قانون کی منظوری دے دی جس کے ذریعے نسل پرستی کو قانونی حیثیت حاصل ہوگئی۔
- ۱۳ جون ۱۹۵۸ء کو چین کے پہلے ایٹمی ری ایکٹر نے کام شروع کردیا۔
- ۱۳ جون ۱۹۸۳ء کو امریکی خلائی جہاز ''پائنیر ۱۰'' خلا میں گیارہ برس تک سفر کرنے کے بعد نظام شمسی کی حدود سے باہر نکلنے والا پہلا خلائی جہاز بن گیا۔

## ۱۴ جون

- ۱۴ جون ۱۸۳۴ء کو اسپرنگ فیلڈ امریکا سے تعلق رکھنے والے آئزک فشر جونیئر نے ''ریگ مال'' کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۱۴ جون ۱۹۲۸ء مشہور چھاپہ مار رہنما چی گویرا کی تاریخ پیدائش ہے۔ ارجنٹائن میں

پیدا ہونے والے چی گویرا نے پہلے کیوبا میں فیڈل کاسترو کے ساتھ مل کر جدوجہد کی۔ بعدازاں وہ بولیویا میں چھاپہ مار جنگ کی رہنمائی کرتے رہے اور چھاپہ مار کے نام سے مشہور ہوگئے۔

- ۱۴ جون ۱۹۸۲ء کو ارجنٹائن کی فوجوں نے برطانوی فوجوں کے سامنے ہتھیار ڈال دیے اور یوں جزائر فاک لینڈ کی جنگ ختم ہوگئی۔ چھ ہفتوں کی جنگ میں برطانیہ کے ڈھائی سو اور ارجنٹائن کے ساڑھے سات سو فوجی ہلاک ہوئے۔
- ۱۴ جون ۱۹۸۲ء کو ہی اسرائیلی ٹینکوں نے مغربی بیروت کے مسلم علاقوں کا محاصرہ کر کے اس کا رابطہ بیرونی دنیا سے ختم کر دیا۔ تنظیم آزادی فلسطین کے رہنما کئی روز تک محاصرے کا شکار رہے۔

## ۱۵ جون

- ۱۵ جون ۱۸۹۶ء کو جاپان کے ساحلی شہر سن ریکو میں ہونے والے شنتو تہوار میں سمندر سے نمودار ہونے والی ایک بہت بڑی سونامی لہر نے ہر جانب تباہی مچا دی۔ ۲۷ ہزار افراد ہلاک ہوئے اور ۹ ہزار افراد زخمی ہوگئے۔
- ۱۵ جون ۱۹۳۳ء کو چین اور تبت نے ایک معاہدے کے تحت دو سال سے جاری جنگ ختم کر دی۔ معاہدے کے تحت دونوں ممالک نے پرانی سرحدوں کا احترام کرنے کا وعدہ کیا۔
- ۱۵ جون ۱۹۳۴ء کو وینس میں جرمنی کے رہنما اڈولف ہٹلر اور اٹلی کے رہنما مسولینی کے درمیان پہلی ملاقات ہوئی۔
- ۱۵ جون ۱۹۵۴ء کو امریکی سینیٹر جومیکارتھی کی ایک کمیٹی نے ایٹم بم کے موجد رابرٹ اوپن ہائمر کو امریکہ کی ''سیکورٹی کے لیے خطرہ'' قرار دے دیا کیونکہ وہ ہائیڈروجن بم بنانے کے حامی نہیں تھے۔

## ۱۶ جون

- ۱۶ جون ۱۹۵۸ء کو ہنگری کے سابق وزیراعظم امرے ناگی کو ایک خفیہ عدالتی سماعت



کے بعد پھانسی دے دی گئی۔ ان پر ۱۹۵۶ء میں بغاوت کی قیادت کرنے کا الزام تھا۔

- ۱۶ جون ۱۹۶۳ء کو سوویت خاتون خلاباز ''ویلنٹینا ٹیرشکووا'' خلا میں جانے والی دنیا کی پہلی خاتون بن گئی۔ وہ سوویت خلائی جہاز ''ووستک ۶'' کے عملے میں شامل تھیں۔ انہوں نے اس خلائی سفر میں تین دن کے دوران زمین کے گرد ۴۸ چکر لگائے۔ سوویت یونین کے وزیراعظم نکیتا خروشیف نے ان سے مواصلاتی ذرائع کی مدد سے بات چیت بھی کی۔
- ۱۶ جون ۱۹۷۷ء کو لیونڈ برژنیف سوویت یونین کے صدر بن گئے۔

## ۱۷ جون

- ۱۷ جون ۱۸۸۵ء کو وہ بحری جہاز امریکی شہر نیویارک کی بندرگاہ پر لنگر انداز ہوا جس میں مجسمہ آزادی موجود تھا۔ یہ مجسمہ فرانس کی عوام کی جانب سے امریکا کے لیے ایک تحفہ تھا۔
- ۱۷ جون ۱۹۴۴ء کو جزیرہ آئس لینڈ ایک جمہوریہ بن گیا۔ یہ جزیرہ لگ بھگ ایک ہزار سال تک ڈنمارک کی حکمرانی میں رہا۔
- ۱۷ جون ۱۹۴۶ء کو دوسری جنگ عظیم کے بعد جاپانی شہنشاہ ہیروہیٹو کے خلاف جنگی جرائم کی پاداش میں مقدمہ نہ چلانے کا فیصلہ کیا گیا۔ کیونکہ وہی جاپان کو نئے سرے سے مستحکم رکھنے کی صلاحیت رکھتے تھے۔
- ۱۷ جون ۱۹۵۰ء کو امریکی شہر شکاگو میں گردے کی تبدیلی کا دنیا کا پہلا آپریشن کیا گیا۔

## ۱۸ جون

- ۱۸ جون ۱۰۳۷ء کو مشہور مسلمان فلسفی اور سائنسدان بوعلی سینا کا انتقال ہوگیا۔ ان کی تحریر کردہ طب اور فلسفے کی کتابوں اور مضامین کو پورے مشرقِ وسطیٰ اور یورپ میں رہنمائی کا سب سے بڑا ذریعہ تسلیم کیا جاتا ہے۔

- ۱۸جون ۱۸۱۵ء کو برطانیہ اور جرمنی کی افواج نے نپولین بونا پارٹ کی فوجوں کو بلجیم کے شہر واٹر لو میں شکست دے دی۔ اس خوفناک جنگ میں دونوں جانب سے لگ بھگ ۶۲ ہزار فوجی ہلاک ہو گئے۔
- ۱۸جون ۱۹۳۶ء کو مشہور روسی ناول نگار میکسم گورکی کا انتقال ہو گیا۔

## ۱۹جون

- ۱۹جون ۱۸۶۲ء کو امریکا میں غلامی کو غیر قانونی قرار دے دیا گیا۔
- ۱۹جون ۱۹۳۳ء کو فرانس نے روس کے انقلابی رہنما لیون ٹراٹسکی کو سیاسی پناہ دے دی۔
- ۱۹جون ۱۹۵۳ء کو ۳۵ سالہ جولیس روز نبرگ اور اس کی ۳۷ سالہ بیوی ایتھل کو ایٹمی راز روسیوں کو فراہم کرنے کے الزام میں نیویارک کی سنگ سنگ جیل میں سزائے موت دے دی گئی۔ ان کی سزا کے خلاف دنیا بھر میں احتجاج برپا ہوا لیکن امریکی صدر آئزن ہاور نے معافی کی تمام اپیلیں مسترد کر دیں۔ اس سزا کو آج تک ایک متنازعہ فیصلہ سمجھا جاتا ہے۔

## ۲۰جون

- ۲۰جون ۱۸۳۷ء کو ۱۸ سالہ وکٹوریا برطانیہ کی ملکہ بن گئی۔
- ۲۰جون ۱۹۶۰ء کو امریکی باکسر فلائیڈ پیٹرسن نے سویڈن کے باکسر انگمار جوہانسن کو ناک آؤٹ کر دیا اور وہ یوں دنیا کے ایسے پہلے عالمی ہیوی ویٹ باکسر بن گئے جس نے اپنا اعزاز کھونے کے بعد دوبارہ حاصل کیا ہو۔
- ۲۰جون ۱۹۶۳ء کو سوویت یونین اور امریکا نے اپنے سربراہوں کے درمیان ''ہاٹ لائن''، یعنی ایک محفوظ خصوصی ٹیلی فون لائن نصب کرنے کا فیصلہ کیا تا کہ کسی غلط فہمی کی بنا پر یہ ممالک ایک دوسرے پر اچانک حملہ کرنے کا فیصلہ نہ کر لیں۔
- ۲۰جون ۱۹۶۷ء کو باکسنگ کے شہنشاہ عالمی ہیوی ویٹ چیمپئن محمد علی سے ان کا اعزاز چھین لیا گیا کیونکہ اس نے ویت نام کی جنگ کے دوران لازمی فوجی بھرتی سے



انکار کر دیا۔ محمد علی نے اپنے اسلامی عقائد کی وجہ سے فوجی بھرتی سے انکار کر دیا تھا۔

## ۲۱جون

- ۲۱جون ۱۶۳۳ء کو مشہور اطالوی سائنسدان اور ستارہ شناس گیلیلیو کو حکم دیا گیا کہ وہ زمین کی گردش کے بارے میں اپنے عقائد کی واضح تردید کرے گیلیلیو نے نظریہ پیش کیا تھا کہ سورج زمین کے گرد گردش نہیں کرتا بلکہ زمین سورج کے گرد گھومتی ہے۔
- ۲۱جون ۱۹۰۵ء مشہور فرانسیسی فلسفی، ناول نگار، ڈرامہ نویس اور نقاد ژاں پال سارتر کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۲۱جون ۱۹۵۳ء پاکستان کی سابق وزیر اعظم بے نظیر بھٹو کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۲۱جون ۱۹۷۰ء کو برازیل نے ورلڈ کپ فٹ بال کے فائنل میں تیسری بار کامیابی حاصل کر کے ورلڈ کپ کی ٹرافی مستقل طور پر اپنے پاس رکھنے کا اعزاز حاصل کر لیا۔ قواعد کے تحت تین بار ٹرافی جیتنے والا ٹرافی کا مالک بن جاتا ہے۔ ورلڈ کپ کے لیے ایک نئی ٹرافی بنائی گئی۔
- ۲۱جون ۱۹۸۸ء کو برما میں طالب علموں کے زبردست احتجاج کے بعد حکومت نے ملک میں کرفیو نافذ کر دیا۔
- ۲۱جون ۱۹۹۰ء کو شمال مغربی ایران میں ایک خوفناک زلزلہ آیا جس کے نتیجے میں ۲۵ ہزار سے زائد افراد ہلاک ہو گئے۔ ۴۰ ہزار مربع میل کے علاقے میں سینکڑوں دیہات تباہ ہو گئے۔

## ۲۲جون

- ۲۲جون ۱۹۲۲ء کو امریکی تیراک جونی ویلز ملر نے ایک ہی دن میں تیراکی کے چار عالمی ریکارڈ توڑ دیئے۔ جونی ویلز ملر نے ۱۹۲۸ء اور ۱۹۳۲ء کے اولمپک مقابلوں میں گولڈ میڈل بھی حاصل کیے۔ بعد میں وہ متعدد فلموں میں ٹارزن کے کردار میں نمودار ہوئے اور عالمی شہرت حاصل کی۔

- ۲۲ جون ۱۹۳۳ء کو جرمنی کے رہنما اڈولف ہٹلر نے ملک میں حزب اختلاف کی تمام جماعتوں پر پابندی لگادی۔
- ۲۲ جون ۱۹۴۰ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران فرانس میں جرمن افواج کے داخل ہونے کے ۸ دن بعد فرانس نے ہتھیار ڈال دیئے اور اڈولف ہٹلر کی تمام شرائط منظور کرلیں۔
- ۲۲ جون ۱۹۴۱ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران جرمنی کے ۳۰ لاکھ فوجیوں نے، جن میں اتحادی ممالک اٹلی، رومانیہ، ہنگری اور فن لینڈ کے فوجی بھی شامل تھے، روس پر حملہ کردیا۔

## ۲۳ جون

- ۲۳ جون ۱۷۵۷ء کو شیر بنگال نواب سراج الدولہ کی فوجوں کو بالآخر برطانوی فوجوں کے ہاتھوں شکست کا سامنا کرنا پڑا۔ یوں بنگال بھی برطانوی کنٹرول میں آ گیا۔
- ۲۳ جون ۱۹۵۶ء کو مصری عوام نے بھاری اکثریت سے جمال عبدالناصر کو جمہوریہ مصر کا پہلا صدر منتخب کیا۔ اپنے اقتدار کے ۱۸ برسوں میں صدر ناصر کو بے پناہ عوامی مقبولیت حاصل ہوئی۔
- ۲۳ جون ۱۹۸۰ء کو بھارتی وزیراعظم اندرا گاندھی کے بیٹے سنجے گاندھی ایک فضائی حادثے میں ہلاک ہوگئے۔
- ۲۳ جون ۱۹۸۵ء کو بھارت کا ایک مسافر بردار طیارہ آئرلینڈ کے ساحل کے قریب بم دھماکے سے تباہ ہوگیا۔ حادثے میں ۳۲۹ افراد ہلاک ہوئے۔ اس سانحے کی ذمہ داری سکھ انتہاپسندوں پر عائد کی گئی۔
- ۲۳ جون ۱۹۹۳ء کو جرمنی کے شہر برلن میں امریکی افواج ۴۸ برس قیام کرنے کے بعد واپس چلی گئی۔

## ۲۴ جون



## ۲۴ جون

- ۲۴ جون ۱۹۰۱ء کو پیرس میں ایک نوجوان ہسپانوی مصور کی تصویروں کی نمائش منعقد ہوئی، نمائش میں رکھے گئے فن پاروں نے مصوروں اور نقادوں کو چونکا دیا۔ مصور کا نام پابلو پکاسو ہے۔
- ۲۴ جون ۱۹۱۰ء کو جاپان نے کوریا پر حملہ کردیا۔
- ۲۴ جون ۱۹۸۱ء کو اسرائیلی رہنما موشے دایان نے پہلی بار اعلان کیا کہ اسرائیل ایٹم بم بنانے کی صلاحیت رکھتا ہے۔

## ۲۵ جون

- ۲۵ جون ۱۹۰۳ء کو خاتون سائنسدان میری کیوری اور اس کے شوہر پیرے کیوری نے ریڈیم دریافت کرنے کا اعلان کیا۔
- ۲۵ جون ۱۹۵۰ء کو شمالی کوریا اور جنوبی کوریا کے درمیان جنگ شروع ہوگئی۔
- ۲۵ جون ۱۹۵۱ء کو امریکا کے سی بی ایس ٹیلی ویژن نے پہلی بار چار گھنٹے کی رنگین نشریات پیش کیں تاہم اس وقت امریکی عوام کے پاس رنگین ٹی وی نہیں تھے لہٰذا یہ نشریات بلیک اینڈ وائٹ ہی دیکھی گئیں۔
- ۲۵ جون ۱۹۶۹ء کو ومبلڈن ٹینس ٹورنامنٹ کی تاریخ کا طویل ترین میچ کھیلا گیا۔ پانچو گونزالز اور چارلی پیسریل کے درمیان یہ مقابلہ ۵ گھنٹے ۱۲ منٹ تک جاری رہا۔
- ۲۵ جون ۱۹۷۵ء کو موزمبیق نے چار صدیوں کی پرتگیزی حکمرانی سے چھٹکارا حاصل کیا اور آزادی حاصل کرلی۔
- ۲۵ جون ۱۹۹۱ء کو کروشیا اور سلوانیا نے یوگوسلاویہ سے آزادی حاصل کرلی۔

## ۲۶ جون

- ۲۶ جون ۱۸۹۲ء کو مشہور امریکی مصنف پرل ایس پیدا ہوئے۔ اس نے اپنی زندگی کے چالیس سال چین میں گزارے۔ اس کے ناول ''دی گڈ ارتھ'' نے عوام میں

بہت مقبولیت حاصل کی۔ اس لیے اس ناول کا تیس زبانوں میں ترجمہ ہوا اور ۱۹۳۸ء میں ان کو ادب کا نوبل انعام دیا گیا۔

⊙ ۲۶ جون ۱۹۰۶ء کو پہلی ''گراں پری کار ریس'' فرانس میں منعقد ہوئی۔

⊙ ۲۶ جون ۱۹۴۵ء کو امریکی شہر سان فرانسسکو میں دنیا کے ۵۰ ممالک نے اقوام متحدہ کے منشور پر دستخط کیے۔

⊙ ۲۶ جون ۲۰۰۰ء کو سائنسدانوں نے اعلان کیا کہ انہوں نے انسانی جین کا عبوری خاکہ تیار کرلیا ہے۔ ہر انسانی خلیہ کے مرکز میں موجود ڈی این اے (DNA) کا سالمہ تین ارب کیمیائی عناصر سے ترتیب پاتا ہے اور سائنسدانوں نے یہ پوری ترتیب درست طور پر دریافت کی ہے۔

## ۲۷ جون

⊙ ۲۷ جون ۱۸۸۰ء کو مشہور امریکی خاتون ٹیچر ہیلن کیلر پیدا ہوئی۔ جو سننے، دیکھنے اور بولنے کی صلاحیتوں سے محروم تھیں لیکن اس کے باوجود اس نے پڑھنا اور لکھنا سیکھ لیا۔

⊙ ۲۷ جون ۱۹۵۴ء کو سوویت یونین میں اوبنسک کے مقام پر دنیا کے ایٹمی پاور پلانٹ نے کام کرنا شروع کیا۔

⊙ ۲۷ جون ۱۹۷۶ء کو چھ فلسطینی چھاپہ ماروں نے ایتھنز سے ایئر فرانس کے ایک طیارے کو اغوا کرلیا اور اسے یوگنڈا کے شہر این ٹیبے لے گئے۔

## ۲۸ جون

⊙ ۲۸ جون ۱۷۶۲ء کو کیتھرین دوم روس کی ملکہ بنی اس نے اگلے ۳۴ برس تک روس پر کامیاب حکمرانی کی اور اپنی سلطنت کی حدود میں بے پناہ اضافہ کیا۔

⊙ ۲۸ جون ۱۹۰۲ء کو امریکا نے پانامہ نہر تعمیر کرنے کی اجازت دے دی۔

⊙ ۲۸ جون ۱۹۱۹ء کو بالآخر اس امن معاہدے پر دستخط ہوئے جس کے تحت پہلی عالمی جنگ ختم کرنے کا اعلان ہوا۔ شکست خوردہ جرمنی کے چھ نمائندوں نے اس اذیت



ناک معاہدے پر دستخط کیے۔

⊙ ۲۸ جون ۱۹۵۸ء کو برازیل کے سترہ سالہ سپر اسٹار فٹبالر پیلے کی قیادت میں برازیل نے پہلا فٹ بال ورلڈ کپ جیت لیا۔ پیلے کی حیرت انگیز صلاحیتوں کی مدد سے برازیل نے تین بار یہ میگا ایونٹ جیتا۔

## ۲۹ جون

⊙ ۲۹ جون ۴۸ قبل مسیح کو جولیس سیزر نے اپنے بہنوئی اور سابق اتحادی پومپے کو شکست دے کر پورے روم پر اپنی حکومت قائم کرلی۔

⊙ ۲۹ جون ۱۹۴۹ء کو انڈونیشیا کے دارالحکومت جکارتا سے ولندیزی فوجیں واپس چلی گئیں۔

⊙ ۲۹ جون ۱۹۴۹ء کو ہی جنوبی افریقہ کی نسل پرست حکومت نے سفید فاموں اور سیاہ فاموں کے درمیان شادی کا بندھن استوار کرنے کو غیر قانونی قرار دے دیا۔

⊙ ۲۹ جون ۱۹۷۶ء کو سیشلز نے ایک جمہوریہ کی حیثیت سے آزادی حاصل کرلی۔

⊙ ۲۹ جون ۱۹۸۶ء کو ارجنٹائن کی فٹ بال ٹیم نے مشہور کھلاڑی ڈیگو میراڈونا کی مدد سے فٹ بال کا عالمی ورلڈ کپ جیت لیا۔ فائنل میں مغربی جرمنی کی ٹیم میراڈونا کو روکنے میں ناکام رہی۔

## ۳۰ جون

⊙ ۳۰ جون ۱۹۳۸ء کو مشہور کردار ''سپر مین'' منظر عام پر آیا۔

⊙ ۳۰ جون ۱۹۶۶ء کو سابق عالمی ہیوی ویٹ باکسنگ چیمپئن مائیک ٹائی سن پیدا ہوئے۔

⊙ ۳۰ جون ۱۹۹۷ء کو ہانگ کانگ ۹۹ برس کے بعد واپس چین کے حوالے کردیا گیا۔ برطانیہ نے ہانگ کانگ کو ۹۹ سال کی لیز پر حاصل کیا تھا۔

⊙ ۳۰ جون ۱۹۹۷ء کو ہی ''ہیری پوٹر'' سلسلے کا پہلا بچوں کا ناول ''ہیری پوٹر اینڈ دی فلاسفرز اسٹون'' شائع ہوا۔ اس کی مصنفہ جے کے رولنگز ہیں۔

☆☆☆

# جولائی

## یکم جولائی

- یکم جولائی ۱۷۹۸ء کو نپولین بوناپارٹ نے مصر کے شہر اسکندریہ کو فتح کر لیا۔
- یکم جولائی ۱۸۵۸ء کو مشہور برطانوی سائنس دان چارلیس ڈارون نے لندن کے ایک اجتماع میں اپنا وہ تاریخی مقالہ پیش کیا جس میں انسانی ارتقاء کا نظریہ پیش کیا گیا تھا۔
- یکم جولائی ۱۹۲۹ء کو مشہور کارٹون کردار ''پوپائے دی سیلر'' پہلی بار امریکا میں منظر عام پر آئے۔
- یکم جولائی ۱۹۴۱ء کو ٹیلی ویژن پر پہلا اشتہار دکھایا گیا۔ نیویارک کے ڈبلیو این بی ٹی چینل پر دکھایا جانے والا یہ اشتہار بلووا نامی گھڑی کا تھا۔
- یکم جولائی ۱۹۴۹ء ویت نام نے فرانس سے آزادی حاصل کر لی۔
- یکم جولائی ۱۹۶۱ء دو مشہور لوگوں کی تاریخ پیدائش ہے۔ اس روز افسانوی شہرت رکھنے والی ''لیڈی ڈیانا'' پیدا ہوئیں اور اسی روز تیز بھاگنے اور لمبی چھلانگ لگانے کے کئی عالمی ریکارڈز توڑنے والے امریکی اتھلیٹ کارل لیوس پیدا ہوئے۔
- یکم جولائی ۱۹۶۸ء کو دنیا کے ۶۱ ممالک نے ایٹمی اسلحہ کی تخفیف کے معاہدے پر دستخط کیے۔
- یکم جولائی ۱۹۸۴ء کو نیپلز فٹ بال کلب نے ساڑھے اٹھارہ لاکھ ڈالرز کے عوض ارجنٹائن کے مشہور کھلاڑی ڈیگو میراڈونا کی خدمات اپنے کلب کے لیے حاصل

کرلیں۔

- یکم جولائی ۱۹۹۴ء کو تنظیم آزادی فلسطین کے رہنما یاسر عرفات ۲۷ سال کی جلاوطنی کے بعد واپس غزہ آ گئے۔

## ۲ جولائی

- ۲ جولائی ۱۸۴۳ء کو ہومیو پیتھک طریقہ علاج کے بانی سیموئل ہنیمین پیرس میں انتقال کر گئے۔
- ۲ جولائی ۱۸۵۰ء کو امریکی موجد بی جے لین نے گیس ماسک کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۲ جولائی ۱۹۷۶ء کو ویت نام کی جنگ ختم ہو جانے کے بعد شمالی اور جنوبی ویت نام دوبارہ متحد ہو گئے۔ نئے ملک کا نام ویت نام اور اس کا دارالحکومت ہنوئی ہے۔
- ۲ جولائی ۱۹۹۲ء کو مشہور معذور سائنس دان اسٹیفن ہاکنگ کی کتاب ''اے بریف ہسٹری آف ٹائم'' نے برطانیہ میں فروخت کے تمام ریکارڈ توڑ دیئے۔ اس کتاب میں کائنات کی تخلیق کے بارے میں جدید سائنسی نظریات کو عام فہم طریقے سے تحریر کیا گیا تھا۔

## ۳ جولائی

- ۳ جولائی ۱۸۱۹ء کو نیویارک میں دنیا کے دوسرے بنک ''دی بنک آف سیونگز'' کا افتتاح ہوا۔ پہلے دن لوگوں نے یہاں ۲۸۰۷ ڈالرز جمع کرائے۔
- ۳ جولائی ۱۹۲۸ء کو دنیا کے پہلے ٹیلی وژن کی فروخت امریکا میں شروع ہوئی۔ اس وقت ٹی وی کی قیمت ۷۵ ڈالرز تھی۔
- ۳ جولائی ۱۹۳۸ء کو برطانیہ میں بھاپ سے چلنے والی ریل گاڑی ''میلارڈ'' نے ۱۲۶ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے چلنے کا عالمی ریکارڈ قائم کیا۔
- ۳ جولائی ۱۹۶۲ء کو فرانس کے صدر چارلیس ڈیگال نے الجزائر کو جو ۱۳۲ سال سے فرانس کی نوآبادی تھا' آزاد کرنے کا اعلان کر دیا۔



- ۳ جولائی ۱۹۷۶ء کو سوئیڈن کے ۲۲ سالہ بجورن بورگ ومبلڈن ٹینس ٹورنامنٹ جیتنے والے سب سے کم عمر کھلاڑی بن گئے۔
- ۳ جولائی ۱۹۸۸ء کو خلیج فارس میں متعین امریکی بحریہ کے جنگی جہاز نے ایران کے ایک مسافر طیارے کو غلطی سے مار گرایا۔ حادثے میں طیارے کے ۲۸۶ مسافر ہلاک ہوئے۔

## ۴ جولائی

- ۴ جولائی ۱۷۷۶ء کو امریکی اعلان آزادی منظر عام پر آیا۔ کانٹی نینٹل کانگریس نے تھامس جیفرسن کا لکھا ہوا یہ اعلان منظور کر لیا جس کے بعد ریاست ہائے متحدہ امریکا' برطانیہ کی حکمرانی سے آزاد ہو گیا۔
- ۴ جولائی ۱۸۴۸ء کو کارل مارکس اور فریڈرک اینگلز نے ''کمیونسٹ منشور'' شائع کیا۔
- ۴ جولائی ۱۹۰۶ء کو برطانیہ' فرانس اور اٹلی نے ایتھوپیا کو آزادی دینے کا اعلان کر دیا۔
- ۴ جولائی ۱۹۳۴ء کو مشہور خاتون سائنسدان میری کیوری کا انتقال ہو گیا۔ اس نے ریڈیم دریافت کیا تھا اور اسے طبیعات اور کیمیا کے شعبوں میں دو نوبل انعام مل چکے تھے۔
- ۴ جولائی ۱۹۷۹ء کو الجزائر کے انقلابی رہنما بن بیلا ۱۴ برس تک قید رہنے کے بعد رہا کر دیئے گئے۔
- ۴ جولائی ۱۹۹۷ء کو امریکی خلائی جہاز ''پاتھ فائنڈر'' مریخ کی سطح پر اتر گیا۔

## ۵ جولائی

- ۵ جولائی ۱۶۸۷ء کو برطانوی رائل سوسائٹی نے سائنسدان آئزک نیوٹن کا مقالہ ''پرنس پیا'' شائع کیا جس میں نیوٹن نے حرکت کے تین قوانین اور کشش ثقل کا قانون تحریر کیا۔

- ۵ جولائی ۱۸۱۱ء کو وینز ویلا نے اسپین کی حکمرانی سے آزادی حاصل کر لی۔
- ۵ جولائی ۱۸۳۰ء کو فرانس نے الجزائر پر قبضہ کر لیا اور الجزائری حکمران کے زر و جواہر کے خزانے لوٹ لیے۔
- ۵ جولائی ۱۸۴۱ء کو دنیا کی پہلی ٹریول ایجنسی کا افتتاح برطانیہ میں ہوا اس کے مالک کا نام تھامس کک تھا۔
- ۵ جولائی ۱۹۷۷ء کو پاکستانی فوج کے سربراہ جنرل محمد ضیاء الحق نے ذوالفقار علی بھٹو کی حکومت کا تختہ الٹ دیا اور اقتدار پر قبضہ کر لیا اور اسی دن مارشل لاء لگا دیا۔

## ۶ جولائی

- ۶ جولائی ۱۷۸۵ء کو امریکی کانگریس نے ملکی کرنسی کا نام ڈالر رکھا۔
- ۶ جولائی ۱۸۹۳ء کو فرانس کے بین الاقوامی شہرت یافتہ ادیب گائے ڈی موپساں کا ذہنی امراض کے ایک شفاخانے میں انتقال ہو گیا۔
- ۶ جولائی ۱۹۱۷ء کو عرب افواج نے ٹی ای لارنس کی قیادت (جنہیں لارنس آف عربیہ بھی کہا جاتا ہے) میں دوسری جنگ عظیم کے دوران ترک افواج کا مقابلہ کر کے عقبہ کی بندرگاہ پر قبضہ کر لیا۔
- ۶ جولائی ۱۹۲۳ء کو سوویت یونین یعنی یونین آف سوویت سوشلسٹ ری پبلکس قائم ہوئی۔
- ۶ جولائی ۱۹۳۵ء کو تبت کے روحانی پیشوا دلائی لامہ پیدا ہوئے۔ انہیں امن کا نوبل انعام مل چکا ہے۔

## ۷ جولائی

- ۷ جولائی ۱۸۱۵ء کو واٹرلو کے مقام پر فرانسیسی جنرل نپولین بوناپارٹ کی شکست کے بعد فاتح اتحادی افواج پیرس میں داخل ہو گئیں۔
- ۷ جولائی ۱۸۵۳ء کو جاپان نے ڈھائی سو برس تک مغربی طاقتوں سے تجارتی تعلقات منقطع رکھنے کے بعد مغرب سے تجارت کا سلسلہ شروع کر دیا۔



- ۷ جولائی ۱۹۴۱ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران امریکا نے آئس لینڈ پر ''احتیاطی قبضہ'' کر لیا تا کہ جرمنی اس پر قبضہ کر کے برطانوی بحری جہازوں پر حملے نہ کر سکے۔
- ۷ جولائی ۱۹۸۵ء کو جرمنی کے ۱۷ سالہ ٹینس کھلاڑی بورس بیکر ومبلڈن ٹینس ٹورنامنٹ جیتنے والے سب سے کم عمر کھلاڑی بن گئے۔ یہ اعزاز پہلے بجورن بورگ کے پاس تھا۔

## ۸ جولائی

- ۸ جولائی ۱۴۹۷ء کو مشہور پرتگیزی مہم جو واسکوڈی گاما نے ہندوستان جانے کے لیے نئی بحری مہم کا آغاز لزبن کی بندرگاہ سے کیا وہ افریقہ کے گرد گھوم کر ہندوستان پہنچنے میں کامیاب رہے۔ اس طرح واسکوڈی گاما ہندوستان آنے والا پہلا یورپی بن گیا۔ پرتگال کے بادشاہ ایمانوئیل اول نے اس کامیابی پر اسے ''بحر ہند کے ایڈمرل'' کا خطاب دیا۔
- ۸ جولائی ۱۸۵۶ء کو امریکی ریاست میساچوسٹس سے تعلق رکھنے والے چارلس ای بارنز نے مشین گن کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۸ جولائی ۱۹۵۹ء کو ویت نام میں امریکی فوجی مداخلت کے بعد ایک جھڑپ میں ہلاک ہونے والے میجر روئز اور سارجنٹ اوناڈ ویت نام جنگ کے پہلے ہلاک شدگان بن گئے۔
- ۸ جولائی ۱۹۷۸ء کو دو جرمن کوہ پیماؤں رین ہولڈ میسز اور پیٹر ہیبلر نے آکسیجن استعمال کئے بغیر دنیا میں پہلی مرتبہ ماؤنٹ ایورسٹ کو سر کر لیا۔

## ۹ جولائی

- ۹ جولائی ۱۸۹۳ء کو شکاگو کے پروڈینٹ اسپتال میں ڈاکٹر ڈینیل ہیل نے بے ہوشی کی دوا استعمال کئے بغیر دنیا میں پہلی مرتبہ دل کی اوپن سرجری کی۔
- ۹ جولائی ۱۹۰۲ء کو ایک جرمنی دوا ساز کمپنی نے دنیا میں پہلی بار ایک ایسے کیمیائی کمپاؤنڈ کے حقوق اپنے نام کرائے جو بے خوابی کا خاتمہ کر سکتی تھی بار باچورک ایسڈ

نامی اس کمپاؤنڈ کے بارے میں دعویٰ کیا گیا کہ یہ سرجری کے دوران بے ہوشی کے لیے بھی استعمال ہوتی ہے۔

- ۹ جولائی ۱۹۳۸ء کو دوسری جنگ عظیم کے برپا ہونے کے خدشات کی وجہ سے برطانیہ میں ساڑھے تین کروڑ گیس ماسک فروخت کے لیے پیش کر دیئے گئے۔
- ۹ جولائی ۱۹۷۹ء کو نکاراگوا کی خانہ جنگی اس وقت ختم ہوگئی جب سینڈی نستا باغیوں نے جنرل سوموزا کی حکومت کا تختہ الٹ دیا۔ جنرل سوموزا کا خاندان ۴۷ سال تک نکاراگوا پر حکومت کرنے کے بعد ملک سے فرار ہوگیا۔

## ۱۰ جولائی

- ۱۰ جولائی ۱۸۹۲ء کو امریکی ریاست اوہائیو کے شہر بیلے فاؤنٹین میں دنیا کی پہلی کنکریٹ کی بنی ہوئی سڑک تعمیر کی گئی۔
- ۱۰ جولائی ۱۹۰۰ء کو دنیا کا بے حد مشہور ٹریڈ مارک ''ہز ماسٹرز وائس'' امریکا کے پیٹنٹ آفس میں رجسٹر کرایا گیا۔ وکٹر ریکارڈنگ کمپنی (جو بعد میں آر سی اے وکٹر کہلائی) کے اس ٹریڈ مارک میں ایک کتے کو گراموفون کے ہارن میں گھورتے دکھایا گیا تھا۔
- ۱۰ جولائی ۱۹۲۵ء کو سوویت یونین کی سرکاری خبر رساں ایجنسی ''تاس'' قائم ہوئی۔
- ۱۰ جولائی ۱۹۶۲ء کو دنیا کا پہلا کمرشل مواصلاتی سیارہ خلاء میں بھیجا گیا۔ امریکی ریاست فلوریڈا سے روانہ ہونے والے اس سیارے کے ذریعے سمندر پار نشریات بھیجنا پہلی بار ممکن ہوا۔
- ۱۰ جولائی ۱۹۶۴ء کو بہاماز نے برطانیہ سے آزادی حاصل کر لی۔
- ۱۰ جولائی ۱۹۹۱ء کو بورس یلسن روسی تاریخ میں جمہوری طور پر منتخب ہونے والا پہلا صدر بن گیا۔
- ۱۰ جولائی ۱۹۹۲ء کو پانامہ کے معزول سربراہ مینوئل نوریگا کو منشیات کے کاروبار میں ملوث ہونے کے الزام میں ایک امریکی عدالت نے ۴۰ سال قید کی سزا سنا دی۔



## ۱۱ جولائی

- ۱۱ جولائی ۱۹۲۰ء کو ہالی وڈ کے مشہور اداکار رئیل برائز پیدا ہوئے۔ ایک روسی پناہ گزین کی حیثیت سے شمال مشرقی چین میں پرورش پانے والے اس اداکار کو ہالی وڈ میں بے پناہ شہرت ملی۔
- ۱۱ جولائی ۱۹۷۹ء کو پہلا امریکی خلائی اسٹیشن ''اسکائی لیب'' پانچ سال سے زیادہ عرصے تک خلا میں موجود رہنے کے بعد زمین کی حدود میں داخل ہوتے ہوئے تباہ ہوگیا۔ ''اسکائی لیب'' گرنے کی خبر نے دنیا بھر میں خوف پیدا کر دیا تھا۔ تاہم اس کا ملبہ آسٹریلیا اور بحر ہند کے بعض علاقوں میں گرا جس سے کوئی جانی نقصان نہیں ہوا۔
- ۱۱ جولائی ۱۹۹۵ء کو ویت نام کی جنگ ختم ہونے کے بیس سال بعد امریکا نے ویت نام سے سفارتی تعلقات بحال کر لیے۔

## ۱۲ جولائی

- ۱۲ جولائی ۱۰۰ قبل مسیح روم کے مشہور حکمراں جولیس سیزر کا یوم پیدائش ہے۔
- ۱۲ جولائی ۱۹۰۴ء کو چلی سے تعلق رکھنے والے مشہور شاعر پابلو نرودا پیدا ہوئے۔ انہیں ادب کا نوبل انعام بھی ملا۔
- ۱۲ جولائی ۱۹۲۰ء کو نہر پانامہ کا سرکاری طور پر افتتاح ہوا۔ تقریب کی صدارت امریکی صدر ووڈرو ولسن نے کی۔
- ۱۲ جولائی ۱۹۵۴ء کو ۱۹ سالہ امریکی گلوکار ایلوس پریسلے نے سن ریکارڈز کمپنی کے ساتھ گانوں کی ریکارڈنگ کے معاہدے کئے اور اسی روز اپنی کراؤن الیکٹرک کمپنی کی معمولی ملازمت سے استعفیٰ دیا۔ کوئی نہیں جانتا تھا کہ اگلے چند برسوں میں ایلوس پریسلے دنیا کا سب سے مقبول گلوکار بن جائے گا۔
- ۱۲ جولائی ۱۸۵۷ء کو امریکی سرجن جنرل نے پہلی بار اعلان کیا کہ تمباکو نوشی اور پھیپھڑوں کے کینسر میں براہ راست تعلق ہے۔

## ۱۳ جولائی

- ۱۳ جولائی ۱۸۷۸ء کو طے پانے والے میثاق برلن کے تحت سلطنت عثمانیہ کے زیر نگرانی علاقے تقسیم ہوگئے۔ کا کاس کا علاقہ روس کو بوسنیا اور ہرزیگوینا آسٹریا کو دے دیا گیا۔ رومانیہ ایک آزاد مملکت بن گیا اور قبرص پر برطانیہ نے قبضہ کرلیا۔
- ۱۳ جولائی ۱۹۳۰ء کو فٹ بال کا پہلا ورلڈ کپ یوراگوئے کے شہر مونٹی وڈیو میں شروع ہوا۔ پندرہ ممالک کی ٹیموں نے اس ورلڈ کپ میں حصہ لیا۔ فائنل میں یوراگوئے کی ٹیم نے ارجنٹائن کو دو کے مقابلے میں چار گولوں سے شکست دے دی۔
- ۱۳ جولائی ۱۹۷۷ء کو امریکی شہر نیویارک کی بجلی چلی گئی۔ ۲۵ گھنٹے تک بجلی کی فراہمی معطل رہنے کے دوران شہر میں بڑے پیمانے پر لوٹ مار ہوئی۔ سیکورٹی سسٹمز ناکارہ ہوگئے۔ ہر جانب ٹریفک جام ہوگئی' لاکھوں لوگ بلند وبالا عمارتوں اور دفاتر میں پھنس گئے۔ زیرِ زمین ریلوے کا نظام بند ہوگیا جس کی وجہ سے امریکہ کو بہت نقصان اٹھانا پڑا۔

## ۱۴ جولائی

- ۱۴ جولائی ۱۸۶۷ء کو سویڈن کے سائنس دان الفریڈ نوبل نے اپنی نئی ایجاد ''ڈائنامائٹ'' کا پہلی بار مظاہرہ کیا۔
- ۱۴ جولائی ۱۹۳۳ء کو جرمنی میں نازی پارٹی کے سوا تمام سیاسی جماعتوں کو غیر قانونی قرار دے دیا گیا۔
- ۱۴ جولائی ۱۹۵۸ء کو عراق میں جنرل عبدالکریم قاسم اور ان کے ساتھی مغربی افسروں نے فوجی انقلاب کے دوران حکمراں شاہ فیصل' ان کے چچا شہزادہ عبداللہ اور وزیراعظم نورالسعید کو ہلاک کردیا۔
- ۱۴ جولائی ۱۹۶۶ء کو فرانس سے تعلق رکھنے والی حسین اداکارہ برژی باردوت نے کروڑ پتی تاجر گنتھر ساکس سے شادی کرلی۔ یاد رہے کہ یہ برژی باردوت کی تیسری شادی تھی۔



## ۱۵ جولائی

- ۱۵ جولائی ۱۶۰۶ء کو ہالینڈ سے تعلق رکھنے والے بین الاقوامی شہرت یافتہ مصور ریمبراں کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۱۵ جولائی ۱۹۳۳ء کو امریکی ہواباز ولے پوسٹ نے دنیا کے گرد چکر لگانے کے لیے پہلی تنہا پرواز کا آغاز کیا۔ اس نے ۷ دن ۱۸ گھنٹے اور ۴۹ منٹ میں دنیا کے گرد چکر لگایا۔
- ۱۵ جولائی ۱۹۶۵ء کو امریکی کانگریس نے وہ قانون منظور کیا جس کے تحت سگریٹ کے ہر پیکٹ پر صحت کا انتباہ شائع کرنا لازمی ہوگیا۔

## ۱۶ جولائی

- ۱۶ جولائی ۱۹۲۶ء کو دنیا میں پہلی مرتبہ زیرآب کھینچی جانے والی رنگین تصاویر شائع کی گئیں۔ یہ کارنامہ ''نیشنل جیوگرافک'' میگزین نے انجام دیا۔
- ۱۶ جولائی ۱۹۴۵ء کو امریکا نے ایٹم بم کا پہلا تجربہ کیا۔ یہ تجربہ ریاست نیومیکسیکو میں کیا گیا۔ اس کا نام ''ٹرینٹی'' اور طاقت ۱۹ کلوٹن تھی۔
- ۱۶ جولائی ۱۹۵۰ء کو برازیل کے شہر ریوڈی جنیرو میں ہونے والے ورلڈ کپ فٹبال ٹورنامنٹ کے فائنل میچ میں ایک نیا ریکارڈ قائم ہوا۔ فائنل میچ دیکھنے والوں کی تعداد ۱۹۹'۸۵۴ تھی۔ کھیلوں کی تاریخ میں اتنے تماشائی کبھی جمع نہیں ہوئے۔ فائنل میں یوراگوئے نے برازیل کو ہرادیا۔

## ۱۷ جولائی

- ۱۷ جولائی ۱۷۹۰ء کو لندن کے تھامس سینٹ نے دنیا کی پہلی سلائی مشین کے حقوق اپنے نام کرائے تاہم بعد میں وہ یہ سلائی مشین باقاعدہ طور پر تیار کرکے فروخت نہ کرسکے۔
- ۱۷ جولائی ۱۸۶۱ء کو امریکی کانگریس نے پہلی بار کاغذ کی بنی ہوئی کرنسی شائع کرنے

کی قانونی اجازت دے دی۔ اس اقدام کا مقصد ملک میں جاری خانہ جنگی کے دوران سرکاری افواج کی مدد کرنا تھا۔

- ۱۷ جولائی ۱۹۵۵ء کو امریکا میں والٹ ڈزنی نے کیلیفورنیا میں پہلا ڈزنی لینڈ قائم کیا۔ یہ عظیم پارک ایک کروڑ ۷۰ لاکھ ڈالرز کی لاگت سے ۱۶۰ ایکڑ پر قائم کیا گیا تھا۔ آج ڈزنی لینڈ مختلف امریکی شہروں میں ہی نہیں بلکہ مختلف ممالک میں بھی قائم ہوگئے ہیں جہاں لاکھوں سیاح آتے ہیں اور اربوں ڈالرز خرچ کرتے ہیں۔ والٹ ڈزنی کا ۱۹۶۶ء میں انتقال ہوا۔
- ۱۷ جولائی ۱۹۷۹ء کو حکومتی مظالم کے خلاف نکاراگوا میں جاری خانہ جنگی کے بعد ملک کے صدر سوموزا ملک سے فرار ہونے میں کامیاب ہوگئے۔

## ۱۸ جولائی

- ۱۸ جولائی ۱۸۷۷ء کو سائنس دان تھامس ایڈیسن نے دنیا میں پہلی بار انسانی آواز کو ریکارڈ کیا۔
- ۱۸ جولائی ۱۹۱۸ء کو جنوبی افریقہ کے نامور رہنما نیلسن منڈیلا پیدا ہوئے۔
- ۱۸ جولائی ۱۹۲۱ء کو فرانس میں البرٹ کالمیٹ اور کیمیل گورین نے ٹی بی کے مرض سے بچاؤ کا پہلا ٹیکہ لگایا جسے بی سی جی کا ٹیکہ کہا جارہا ہے۔
- ۱۸ جولائی ۱۹۶۸ء کو امریکا میں ایک نئی کمپنی ''انٹیل کارپوریشن'' قائم کی گئی جس نے کچھ عرصے بعد دنیا کا پہلا مائیکروچپ ایجاد کیا۔ انٹیل آج کمپیوٹر ہارڈویئر کی سب سے بڑی کمپنی کہلاتی ہے۔
- ۱۸ جولائی ۱۹۷۶ء کو رومانیہ کی ۱۴ سالہ جمناسٹر نادیہ کومانا چی نے اولمپک مقابلوں میں اپنی حیرت انگیز جمناسٹک مہارت کے ذریعے مقابلے کے ججوں سے ۱۰ پوائنٹ حاصل کیے۔ ''ان ایوان پیرالل بارز'' پر ۱۰ پوائنٹس اس سے قبل تاریخ میں کبھی کسی نے حاصل نہیں کیے تھے۔
- ۱۸ جولائی ۱۹۸۶ء کو غرق ہوجانے والے مشہور برطانوی بحری جہاز ''ٹائی ٹینک'' کی



باقیات پہلی بار دنیا کو دکھائی گئی۔ امریکی ماہرین نے سمندر کی تہہ میں جاکر یہ وڈیو ٹیپس بنائی تھیں۔

- ۱۸ جولائی ۱۹۹۶ء کو امریکا میں ٹی ڈبلیو اے فضائی کمپنی کا مسافر طیارہ دھماکے سے تباہ ہوگیا۔ پرواز میں سوار تمام ۲۲۸ افراد ہلاک ہوگئے۔

## ۱۹ جولائی

- ۱۹ جولائی ۲۷۸ قبل مسیح کو پہلے مصری کیلنڈر کا آغاز ہوا۔ یہ کیلنڈر مصر کے ربارہویں حکمرانِ سلطنت کے عہد میں تیار کیا گیا تھا۔
- ۱۹ جولائی ۱۸۷۰ء کو فرانس نے جرمنی کے خلاف جنگ (جسے اس وقت ''پرشیا'' کہا جاتا ہے) کا اعلان کردیا۔ یہ دونوں ممالک کے درمیان ایک طویل جنگ کا حرف آغاز تھا۔
- ۱۹ جولائی ۱۹۴۱ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران برطانوی وزیراعظم ونسٹن چرچل نے دو انگلیوں کی مدد سے انگریزی حرف ''وی'' بنانے کا وہ اشارہ کیا جو ''وکٹری'' یعنی فتح کی علامت تھا۔ آج دنیا بھر میں ''وی فار وکٹری'' کا اشارہ مقبول ہے۔

## ۲۰ جولائی

- ۲۰ جولائی ۱۸۱۰ء کو کولمبیا نے اسپین سے آزادی حاصل کرنے کا اعلان کردیا۔
- ۲۰ جولائی ۱۹۱۹ء مشہور کوہ پیما ایڈمنڈ ہلیری کا یوم پیدائش ہے۔ نیوزی لینڈ کے ایڈمنڈ ہلیری اور نیپال کے شرپا تن زنگ نے پہلی بار دنیا کی بلند چوٹی ماؤنٹ ایورسٹ کو سر کیا تھا۔
- ۲۰ جولائی ۱۹۳۷ء کو مشہور اطالوی موجد مارکونی کا ۶۳ برس کی عمر میں انتقال ہوگیا۔
- ۲۰ جولائی ۱۹۶۹ء کو وہ تاریخی دن تھا جب انسان نے پہلی بار چاند پر قدم رکھا۔ امریکی خلاباز نیل آرمسٹرانگ نے چاند کی سطح پر پہلا قدم رکھنے کے بعد کہا ''یہ ایک انسان کے لیے چھوٹا سا قدم ہے لیکن انسانیت کے لیے ایک بڑی جست ہے۔'' ان کے یہ الفاظ زمین پر لگ بھگ ایک ارب لوگوں نے براہ راست سنے۔

- ۲۰ جولائی ۱۹۷۳ء کو کراٹے اور کنگ فو کی فلموں کے ذریعے بین الاقوامی شہرت حاصل کرنے والے اداکار ''بروس لی'' ہانگ کانگ میں اداکارہ بیٹی تنگ پی کے باتھ روم میں مردہ پائے گئے ان کی عمر ۳۲ سال تھی۔ طبی معائنے سے معلوم ہوا ہے کہ اسپرین سے پیدا ہونے والی ایک الرجی ان کے دماغ کی سوجن کا باعث بنی اور وہ انتقال کر گئے۔
- ۲۰ جولائی ۱۹۹۹ء کو مراکش کے شاہ حسن ثانی انتقال کر گئے۔

## ۲۱ جولائی

- ۲۱ جولائی ۳۶۵ قبل مسیح کو مصر کے شہر اسکندریہ میں ایک خوفناک زلزلہ آیا جس کے نتیجے میں ۵۰ ہزار سے زیادہ لوگ ہلاک ہو گئے۔
- ۲۱ جولائی ۱۷۹۸ء کو نپولین نے جنگ اہرام میں مملوک افواج کو شکست دے دی۔
- ۲۱ جولائی ۱۹۶۰ء کو سری لنکا کے مقتول وزیر اعظم سولومن بندرانائیکے کی بیوی (اس وقت بیوہ تھی) سری ماؤ بندرانائیکے اپنے ملک کی ہی نہیں دنیا کی پہلی خاتون وزیر اعظم بن گئیں۔
- ۲۱ جولائی ۱۹۸۸ء کو عراق اور ایران کے درمیان آٹھ سال تک جاری رہنے والی جنگ ختم ہو گئی۔ جنگ بندی کا فیصلہ ایران کے مذہبی رہنما آیت اللہ خمینی نے کیا۔
- ۲۱ جولائی ۱۹۹۴ء کو ٹونی بلیئر برطانیہ میں لیبر پارٹی کے نئے رہنما منتخب ہو گئے۔

## ۲۲ جولائی

- ۲۲ جولائی ۱۹۸۱ء کو پوپ جان پال دوم پر قاتلانہ حملہ کرنے والے ترک نوجوان مہمت علی آغا کو روم کی ایک عدالت نے عمر قید کی سزا سنا دی۔
- ۲۲ جولائی ۱۹۸۲ء کو امریکی شہر نیویارک میں تاریخ کی سب سے بڑی اجتماعی شادی کی تقریب منعقد ہوئی۔ یونی فیکیشن چرچ کی اس تقریب میں دو ہزار دو سو جوڑوں کی شادی انجام پائی۔
- ۲۲ جولائی ۲۰۰۳ء کو عراقی شہر موصل میں امریکی فوجیوں نے ایک کارروائی کے



دوران صدام حسین کے دو بیٹوں قوصے اور اودے کو ہلاک کر دیا۔ بعد میں ۲۰۰۵ء میں صدام حسین کو گرفتار کر کے ۲۰۰۷ء میں پھانسی دے دی گئی۔

## ۲۳ جولائی

- ۲۳ جولائی ۷۷۶ قبل مسیح کو یونان کے شہر اولمپیا میں دنیا کے پہلے اولمپک کھیلوں کا افتتاح ہوا۔
- ۲۳ جولائی ۱۷۹۸ء کو فرانس کے جنرل نپولین بوناپارٹ نے مصر کے شہر اسکندریہ پر قبضہ کر لیا۔
- ۲۳ جولائی ۱۸۲۹ء کو امریکی ریاست مشی گن کے رہنے والے ولیم آسٹن برٹ نے دنیا کے پہلے ٹائپ رائٹر کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۲۳ جولائی ۱۹۴۰ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران جرمن طیاروں نے پہلی مرتبہ برطانوی دارالحکومت لندن پر رات بھر بم برسائے۔
- ۲۳ جولائی ۱۹۹۷ء کو سربیا کے صدر سلوبدان میلا سووچ نے وفاقی جمہوریہ یوگوسلاویہ کے نئے صدر کی حیثیت سے حلف اٹھایا۔
- ۲۳ جولائی ۲۰۰۰ء کو گولف کے ۲۴ سالہ امریکی کھلاڑی ٹائیگر وڈز نے دنیا کے چار بڑے گولف ٹائٹل جیت کر ایک نیا ریکارڈ قائم کیا۔

## ۲۴ جولائی

- ۲۴ جولائی ۱۸۰۲ء کو مشہور فرانسیسی ادیب الیگزینڈر ڈوما پیدا ہوا جس نے ''کاؤنٹ آف مونٹی کرسٹو'' اور ''دی تھری مسکٹیرز'' جیسے شاہکار تخلیق کئے۔
- ۲۴ جولائی ۱۸۲۴ء کو دنیا کا پہلا رائے عامہ کا جائزہ منظر عام پر آیا۔ یہ جائزہ امریکی شہر ڈیلاویئر میں لیا گیا۔
- ۲۴ جولائی ۱۸۸۳ء کو مایہ ناز تیراک میتھیو ویب نیاگرا آبشار کے قریب ڈوب کر ہلاک ہو گئے۔ وہ دنیا کا پہلا آدمی تھا جس نے دو بار انگلستان (فرانس اور انگلینڈ کے درمیان موجود سمندری چینل) کو تیر کر پار کیا تھا۔

- ۲۴ جولائی ۱۹۲۵ء کو دنیا میں پہلی بار ایک چھ سالہ بچی کا انسولین کے ذریعے کامیاب علاج کیا گیا۔ یہ واقعہ لندن میں پیش آیا۔
- ۲۴ جولائی ۱۹۳۳ء کو دنیا میں پہلی بار خراب انسانی پھیپھڑے کو جسم سے نکال دینے کا کامیاب آپریشن امریکی شہر بالٹی مور میں کیا گیا۔
- ۲۴ جولائی ۱۹۷۳ء کو جگمے سنگے وانگ چک بھوٹان کے شہنشاہ بن گئے۔

## ۲۵ جولائی

- ۲۵ جولائی ۱۸۱۴ء کو برطانیہ کے جارج اسٹیفن نے بھاپ سے چلنے والی ٹرین کا عملی مظاہرہ کیا۔ اس ٹرین کا نام 'بلوچر' رکھا گیا۔
- ۲۵ جولائی ۱۹۱۷ء کو حسین وجمیل خاتون جاسوس ماتاہری کو پہلی جنگ عظیم میں جرمنی کے لیے جاسوسی کرنے کے الزام میں فرانس میں موت کی سزا سنادی گئی۔
- ۲۵ جولائی ۱۹۴۳ء کو اٹلی کے فاشسٹ آمر حکمراں مسولینی کو اس کی اپنی گرینڈ کونسل نے ووٹ کے ذریعے اقتدار سے محروم کرنے کے بعد گرفتار کرلیا۔
- ۲۵ جولائی ۱۹۵۹ء کو تیونس میں شہنشاہیت ختم کردی گئی اور تیونس ایک جمہوریہ بن گیا جس کے پہلے صدر حبیب بورقیبہ منتخب ہوئے۔
- ۲۵ جولائی ۲۰۰۰ء کو پیرس سے نیویارک جانے والا کانکورڈ طیارہ پیرس کے قریب گر کر تباہ ہوگیا اور طیارے پر سوار تمام ۱۱۳ افراد ہلاک ہوگئے۔

## ۲۶ جولائی

- ۲۶ جولائی ۱۷۴۵ء کو خواتین کا پہلا کرکٹ میچ برطانیہ کے شہر سرے میں کھیلا گیا۔
- ۲۶ جولائی ۱۸۴۷ء کو جمہوریہ لائبیریا نے امریکہ سے آزادی حاصل کی۔
- ۲۶ جولائی ۱۸۵۶ء کو مشہور ادیب اور دانشور جارج برنارڈ شا پیدا ہوئے۔ آئرلینڈ سے تعلق رکھنے والے برنارڈ شا کو ان کی ادبی خدمات کی وجہ سے نوبل انعام بھی دیا گیا۔
- ۲۶ جولائی ۱۹۲۳ء کو اسکاٹ لینڈ کے سائنسدان جان لوگی بیرڈ نے اپنی نئی ایجاد کے



حقوق پیٹنٹ کرنے کے لیے درخواست دائر کی جو بیرڈ کے مطابق ''مناظر اور تصویروں کو ٹیلی گرافی یا وائرلیس ٹیلی گرافی کے ذریعے ایک جگہ سے دوسری جگہ بھیجنے کا نظام'' تھا۔ آج ساری دنیا اس ایجاد کو ٹیلی وژن کے نام سے جانتی ہے۔

- ۲۶ جولائی ۱۹۵۲ء کو مصر کے شاہ فاروق اول تخت سے دستبردار ہوگئے۔ چار روز قبل جنرل نجیب نے فوجی انقلاب کے ذریعے اقتدار پر قبضہ کرلیا۔

## ۲۷ جولائی

- ۲۷ جولائی ۱۹۴۰ء کو امریکی کارٹونسٹ چک جونز کا تخلیق کردہ کارٹون کردار ''بگز بنی'' پہلی بار ٹی وی پر نمودار ہوا۔
- ۲۷ جولائی ۱۹۵۳ء کو اقوام متحدہ، چین، شمالی کوریا اور جنوبی کوریا کے درمیان ہونے والی تین سال کی خوفناک جنگ بند ہوگئی۔
- ۲۷ جولائی ۱۹۵۵ء کو آسٹریا نے غیرملکی تسلط سے آزادی حاصل کرلی۔
- ۲۷ جولائی ۱۹۸۰ء کو معزول شہنشاہ ایران کا قاہرہ کے ایک فوجی اسپتال میں انتقال ہوگیا۔ ۶۰ سالہ سابق شاہ ایران کینسر میں مبتلا تھے۔ انہوں نے مرنے سے پہلے وصیت کی تھی کہ انہیں تہران میں دفن کیا جائے اور ان کے بیٹے شہزادہ رضا کو ان کا جانشین سمجھا جائے۔ انہوں نے آیت اللہ خمینی کے خلاف اٹھ کھڑے ہونے کی عوام سے اپیل بھی کی تھی۔ ڈیڑھ سال قبل اسلامی انقلاب کی وجہ سے اسے اپنے اہل خانہ کے ساتھ ایران سے فرار ہونا پڑا تھا۔
- ۲۷ جولائی ۱۹۸۵ء کو یوگینڈا کے صدر ملٹن اوبوتے کی حکومت ایک فوجی انقلاب کی وجہ سے ختم ہوگئی۔
- ۲۷ جولائی ۱۹۹۰ء کو ریاست بیلاروس نے سوویت یونین سے آزادی حاصل کرنے کا اعلان کردیا۔

## ۲۸ جولائی

- ۲۸ جولائی ۱۵۸۶ء کو یورپ پہلی بار آلوؤں سے متعارف ہوا جب سر تھامس ہیریٹ

نے کولمبیا سے لائے جانے والے آلوؤں کی پہلی فصل برطانیہ میں کاشت کی۔

- ۲۸ جولائی ۱۸۵۸ء کو دنیا میں پہلی بار انگلیوں کے نشانات یعنی فنگر پرنٹس کے ذریعے کسی کو شناخت کرنے کا سلسلہ ہندوستان سے شروع ہوا جب جنگی پور میں انڈین سول سروس سے تعلق رکھنے والے ولیم ہرشل نے ایک معاہدے کی دستاویز کے پیچھے راجیہ دھر کونائی نامی شخص کے فنگر پرنٹس لیے۔
- ۲۸ جولائی ۱۹۱۴ء کو آسٹریا اور ہنگری نے سربیا کے خلاف اعلان جنگ کر دیا۔ یوں پہلی جنگ عظیم کا آغاز ہوا۔
- ۲۸ جولائی ۱۹۷۶ء کو چین کے صنعتی شہر تانگ شان میں ایک خوفناک زلزلہ آیا جس کے نتیجے میں لگ بھگ ڈھائی لاکھ لوگ ہلاک ہو گئے۔ یہ گزشتہ ڈھائی سو برس کے دوران آنے والا سب سے تباہ کن زلزلہ تھا۔

## ۲۹ جولائی

- ۲۹ جولائی ۱۸۸۳ء کو اٹلی کے آمر حکمران مسولینی پیدا ہوئے۔
- ۲۹ جولائی ۱۹۸۱ء کو لندن میں شہزادہ چارلس اور لیڈی ڈیانا کی شادی انجام پائی۔ شادی کی اس تقریب کو ۷۴ ممالک میں لگ بھگ ایک ارب لوگوں نے براہ راست ٹیلی وژن پر دیکھا۔
- ۲۹ جولائی ۱۹۵۸ء کو خلائی تحقیق کا امریکی ادارہ ''ناسا'' قائم ہوا۔

## ۳۰ جولائی

- ۳۰ جولائی ۱۸۹۴ء کو دو امریکی بھائیوں کیتھ کلاگ اور جان ہاروے کلاگ نے ''کارن فلیکس'' ایجاد کیے۔
- ۳۰ جولائی ۱۹۱۸ء کو دنیا میں پہلی بار پرواز کرتے ہوئے ہوائی جہاز سے کسی انسان نے پیراشوٹ کے ذریعے چھلانگ لگائی۔ یہ کارنامہ فرانس کے کیپٹن سیریٹ نے انجام دیا۔ انہوں نے ۸۰۰ فٹ کی بلندی سے چھلانگ لگائی۔
- ۳۰ جولائی ۱۹۳۲ء کو امریکی ہدایت کار اور فلم ساز والٹ ڈزنی نے دنیا کی پہلی رنگین



کارٹون فلم ''فلاور اینڈ ٹریز'' نمائش کے لیے پیش کی۔

- ۳۰ جولائی ۱۹۴۶ء کو ایک امریکی راکٹ پہلی بار زمین سے ایک سو میل کی بلندی تک جانے میں کامیاب ہو گیا۔
- ۳۰ جولائی ۱۹۷۱ء کو امریکی جہاز ''اپالو ۱۵'' چاند پر اتر گیا۔
- ۳۰ جولائی ۱۹۸۸ء کو اردن کے شاہ حسین نے ملک کے ایوان زیریں کو برخواست کر دیا۔

## ۳۱ جولائی

- ۳۱ جولائی ۱۴۹۸ء کو اپنے تیسرے بحری سفر کے دوران اطالوی مہم جو کرسٹوفر کولمبس نے ایک نیا جزیرہ دریافت کیا جس کا نام ٹرینیڈاڈ رکھا گیا۔
- ۳۱ جولائی ۱۹۱۲ء کو وینزویلا اپنی آزادی کا اعلان کرنے کے ایک سال بعد پھر اسپین کے قبضے میں آ گیا وینزویلا کے رہنما فرانسسکو ڈی میرانڈا کو گرفتار کر لیا گیا۔
- ۳۱ جولائی ۱۹۵۴ء کو ارڈیٹو ڈیسیو کی قیادت میں اٹلی کی ایک کوہ پیما ٹیم نے دنیا کی دوسری بڑی چوٹی کے ٹو (جو پاکستان میں ہے) سر کی۔
- ۳۱ جولائی ۱۹۶۵ء کو برطانوی ٹیلی وژن پر سگریٹ کے اشتہارات ٹیلی کاسٹ کرنے پر سرکاری پابندی لگا دی گئی۔

☆☆☆

# اگست

یکم اگست

- یکم اگست ۱۷۷۴ء کو برطانوی سائنس دان جوزف پریسٹلے نے آکسیجن گیس دریافت کی۔
- یکم اگست ۱۷۷۸ء کو جرمنی کے شہر ہمبرگ میں دنیا کا پہلا بینک کھل گیا۔
- یکم اگست ۱۷۹۳ء کو دنیا میں سب سے پہلے فرانس نے وزن اور پیمانوں کا میٹرک نظام استعمال کرنا شروع کر دیا۔
- یکم اگست ۱۸۹۴ء کو چین اور جاپان کے درمیان پہلی جنگ کا آغاز ہوا۔ دونوں ممالک کے درمیان کوریا کو کنٹرول کرنے کے معاملے پر پیدا ہونے والے اختلافات میں پیدا ہونے والی شدت اس جنگ کا سبب بنی۔
- یکم اگست ۱۹۱۴ء کو جرمنی اور روس نے ایک دوسرے کے خلاف اعلان جنگ کر دیا اور پہلی جنگ عظیم پورے زور و شور سے شروع ہوگئی۔ اس جنگ میں جرمنی' آسٹریا اور ہنگری ایک جانب تھے جبکہ دوسری طرف روس' فرانس' بلجیم اور برطانیہ تھے۔ پہلی جنگ عظیم نے بہت بڑے پیمانے پر تباہی مچائی۔ اس میں لگ بھگ دو کروڑ فوجی اور سویلین لوگ ہلاک ہوگئے۔
- یکم اگست ۱۹۷۲ء کو امریکی روزنامے واشنگٹن پوسٹ میں وہ پہلا مضمون شائع ہوا جس میں واٹر گیٹ اسکینڈل کا انکشاف کیا گیا تھا۔ اس اسکینڈل کے نتیجے میں امریکی صدر رچرڈ نکسن کو صدارت چھوڑنی پڑی۔

## ۲۔اگست

(•) ۲۔اگست ۴۷ قبل مسیح کو روم کے جنرل جولیس سیزر نے پونٹس کے بادشاہ فارنیکس سوم کو آسانی سے شکست دے دی اور اپنی فتح کو ایک تاریخی جملے میں بیان کیا۔ اس نے کہا ''میں آیا' میں نے دیکھا' میں نے فتح کرلیا۔''

(•) ۲۔اگست ۱۸۵۸ء کو برطانوی پارلیمنٹ نے ''انڈین بل'' منظور کیا جس کے تحت ہندوستان کی حکومت ایسٹ انڈیا کمپنی سے برطانیہ کی ملکہ کو منتقل ہوگئی۔

(•) ۲۔اگست ۱۸۷۰ء کو لندن میں دنیا کی پہلی زیر زمین ٹیوب ٹرین کا افتتاح ہوا۔ یہ ٹرین ایک ٹیوب کے اندر سفر کرتی تھی۔

(•) ۲۔اگست ۱۹۰۹ء کو امریکی فوج کو پہلا فوجی طیارہ مل گیا۔ یہ طیارہ ہوائی جہازوں کے موجد رائٹ برادران نے بنایا تھا۔

(•) ۲۔اگست ۱۹۳۴ء کو جرمنی کے صدر پال وان ہنڈن برگ کے انتقال کے بعد چانسلر اڈولف ہٹلر نے ''فیوہرر'' (یعنی لیڈر) کا نیا لقب اختیار کرکے مکمل اختیارات سنبھال لیے۔

(•) ۲۔اگست ۱۹۹۰ء کو عراقی فوجوں نے کویت پر حملہ کرکے چند گھنٹوں میں اس پر قبضہ کرلیا اور وہاں ایک صوبائی حکومت قائم کرڈالی۔ کویت پر قبضہ کرکے عراق دنیا میں تیل کے بیس فیصد ذخائر پر بھی قابض ہوگیا۔

## ۳۔اگست

(•) ۳۔اگست ۱۹۱۴ء کو جرمنی کی جانب سے ہمسایہ ملک فرانس کے خلاف اعلان جنگ کے بعد فرانس بھی پہلی جنگ عظیم میں باقاعدہ طور پر شامل ہوگیا۔

(•) ۳۔اگست ۱۹۶۰ء کو نائیجیریا نے فرانس سے آزادی حاصل کرلی۔ فرانس نے انیسویں صدی کے اختتام پر نائیجیریا کو اپنی مملکت میں شامل کرلیا تھا۔

• ۳۔اگست ۱۹۷۷ء کو امریکی کمپنی ریڈیو شیک نے ٹی آر ایس ۸۰ کمپیوٹر دنیا کے سامنے پیش کیا جسے دنیا کا پہلا مکمل کمپیوٹر قرار دیا جاتا ہے۔ یہ پہلا کمپیوٹر تھا جس کی



قیمت عوام کی قوت خرید کے مطابق تھی۔ کمپنی نے اس کی قیمت ۶۰۰ ڈالر رکھی تھی۔

## ۴۔اگست

(•) ۴۔اگست ۱۹۱۴ء کو برطانیہ نے اس وقت جرمنی کے خلاف اعلان جنگ کردیا جب جرمنی اپنے ہمسایہ غیر جانبدار ملک بلجیم پر حملے کا آغاز کرچکا تھا۔

(•) ۴۔اگست ۱۹۲۲ء کو امریکا اور کینیڈا میں تمام ٹیلی فون ایک منٹ کے لیے بند ہوگئے۔ دو روز قبل ٹیلی فون کے موجد الیگزینڈر گراہم بیل کے انتقال پر اس کی یاد منانے کے لیے دونوں ممالک کے تمام ٹیلی فون سوئچنگ اسٹیشن ایک منٹ کے لیے بند کیے گئے تھے۔

(•) ۴۔اگست ۱۹۶۲ء کو جنوبی افریقا کے حقوق کے علمبردار نیلسن منڈیلا کو گرفتار کرلیا گیا۔ وہ لگ بھگ ۳۰ برس تک پس دیوار زنداں رہے اور انہیں ۱۱ فروری ۱۹۹۰ء کو رہا کیا گیا۔ رہائی کے بعد وہ ملک کے پہلے جمہوری صدر منتخب ہوئے۔

## ۵۔اگست

(•) ۵ اگست ۱۹۳۰ء کو مشہور امریکی خلاباز نیل آرمسٹرانگ (جو پوری دنیا میں مشہور ہوئے) پیدا ہوئے۔

(•) ۵۔اگست ۱۹۶۲ء کو مشہور امریکی اداکارہ مارلن منرو لاس اینجلس میں اپنے گھر میں مردہ پائی گئی۔ تحقیقات سے معلوم ہوا کہ مارلن منرو نے سکون آور گولیوں کی بڑی تعداد نگل کر خودکشی کی ہے۔

(•) ۵۔اگست ۱۹۸۳ء کو امریکا' سوویت یونین اور برطانیہ نے خلاء' زیر آب یا فضا میں ایٹمی تجربات پر پابندی عائد کردی۔

(•) ۵۔اگست ۱۹۷۴ء کو امریکی صدر رچرڈ نکسن نے اعتراف کیا کہ انہوں نے واٹر گیٹ اسکینڈل کے حوالے سے کچھ حقائق چھپا رکھے تھے۔

## ۶۔ اگست

- ۶۔ اگست ۱۸۲۵ء کو تین سو سال کے ہسپانوی اقتدار کے بعد بولیویا نے بالآخر آزادی حاصل کر لی۔
- ۶۔ اگست ۱۹۲۶ء کو مشہور امریکی جادوگر ہیری ہیوڈینی نے ایک ڈبے میں بند ہو کر ۹۱ منٹ پانی کے اندر گزارے۔ ڈبے میں صرف اتنی ہوا تھی کہ ایک انسان اس میں چھ منٹ تک زندہ رہ سکتا تھا۔
- ۶۔ اگست ۱۹۴۵ء کو امریکا نے دنیا میں پہلی بار ایٹم بم کا استعمال کیا۔ یہ پہلا ایٹم بم جاپان کے شہر ہیروشیما پر گرایا گیا جس میں ۷۰ ہزار افراد چشم زدن میں ختم ہو گئے۔ لگ بھگ اتنے ہی مزید جاپانی ایٹمی تابکاری کا شکار ہونے کے باعث آنے والے چند ماہ میں ہلاک ہو گئے۔
- ۶۔ اگست ۱۹۹۰ء کو پاکستان کے صدر غلام اسحاق خان نے وزیر اعظم بے نظیر بھٹو کی حکومت کو مبینہ بدعنوانیوں کے الزام میں برطرف کر دیا۔

## ۷۔ اگست

- ۷۔ اگست ۱۹۱۵ء کو ایک اطالوی کار ڈرائیور ڈاریو رلیتا نے پہلی بار ایک کار ریس میں ایک سو میل فی گھنٹہ کی رفتار سے کار چلانے کا ریکارڈ قائم کیا۔ یہ کار ریس امریکی ریاست اینوئے میں منعقد ہوئی تھی۔
- ۷۔ اگست ۱۹۴۴ء کو دنیا کا پہلا کیلکولیٹر امریکا کی ہارورڈ یونیورسٹی میں عوام کے سامنے پیش کیا گیا۔ اس بڑی مشین کا وزن پانچ ٹن تھا اور اس کی مدد سے ایک سیکنڈ میں جمع یا تفریق کے تین سوالات حل ہو سکتے تھے۔ دنیا کے اس پہلے کیلکولیٹر کے ذریعے ٹرگنومیٹری اور لوگیرتھم کا حساب کتاب بھی ممکن تھا۔
- ۷۔ اگست ۱۹۵۹ء کو امریکی خلائی جہاز ''ایکسپلورر ۶'' روانہ ہوا۔ جس میں کوئی خلا باز سوار نہیں تھا۔ اس کے ذریعے امریکی خلائی ادارے نے پہلی بار خلا سے زمین کی تصویر کھینچی جو ۱۷ ہزار میل کے فاصلے سے لی گئی تھی۔ یہ تصویر چالیس (۴۰) منٹ



میں ٹرانسمٹ ہو کر زمین تک پہنچی تھی۔

- ۷۔ اگست ۱۹۶۰ء کو براعظم افریقہ میں آئیوری کوسٹ نے فرانس سے آزادی حاصل کر لی۔
- ۷۔ اگست ۱۹۹۸ء کو کینیا اور تنزانیہ میں امریکی سفارت خانوں میں ہونے والے بم دھماکوں سے کم از کم ۲۰۰ افراد ہلاک اور ایک ہزار سے زیادہ زخمی ہو گئے۔

## ۸۔ اگست

- ۸۔ اگست ۱۸۵۴ء کو امریکی کمپنی اسمتھ اینڈ ولسن نے پہلی بار دھات کے بنے ہوئے کارتوسوں کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۸۔ اگست ۱۸۹۹ء کو امریکا کے اے ٹی مارشل نے ریفریجریٹر کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۸۔ اگست ۱۹۴۵ء کو سوویت یونین نے جاپان کے خلاف باقاعدہ جنگ کا اعلان کر دیا اور لگ بھگ دس ہزار فوجی میدان میں اتار دیئے۔
- ۸۔ اگست ۱۹۷۴ء کو امریکی صدر رچرڈ نکسن امریکی تاریخ میں استعفیٰ دینے والے پہلے صدر بن گئے۔ واٹر گیٹ اسکینڈل میں ملوث ہونے کے باعث بڑھتے ہوئے سیاسی دباؤ کی وجہ سے انہوں نے مستعفی ہونے کا فیصلہ کیا۔

## ۹۔ اگست

- ۹۔ اگست ۱۹۱۰ء کو دنیا کی پہلی بجلی سے چلنے والی واشنگ مشین کی ایجاد کے حقوق امریکی شہر شکاگو کے اے جے فشر نے اپنے نام کرائے۔
- ۹۔ اگست ۱۹۳۲ء کو ''ہندوستان چھوڑ دو'' مہم کا آغاز کرنے کے بعد ہندو قوم پرست رہنما موہن داس کرم چند گاندھی کو برطانوی حکام نے گرفتار کر لیا۔
- ۹۔ اگست ۱۹۴۵ء کو امریکا نے جاپان پر دوسرا ایٹم بم گرایا۔ یہ ایٹم بم ناگاساکی پر گرایا گیا۔ جس کے بعد جاپان نے غیر مشروط طور پر ہتھیار ڈال دیئے۔
- ۹۔ اگست ۱۹۶۵ء کو سنگاپور ملائیشیا سے علیحدہ ہو گیا اور سنگاپور برطانوی دولت

مشترکہ کا ایک آزاد جمہوری ملک بن گیا۔

### ۱۰۔ اگست

- ۱۰۔ اگست ۱۹۰۷ء کو دنیا کی سب سے بڑی کار ریس منعقد ہوئی۔ چین کے دارالحکومت بیجنگ سے فرانس کے دارالحکومت پیرس تک آٹھ ہزار میل پر محیط یہ ریس ۶۲ دن تک جاری رہی جسے اٹلی کے شہزادہ بورگھیز نے جیت لیا۔
- ۱۰۔ اگست ۱۹۲۰ء کو پہلی جنگ عظیم کے خاتمے کے بعد ترکی اور اتحادی افواج کے درمیان ایک معاہدہ ہوا۔ اس معاہدے کے تحت ترکی اس بہت بڑے علاقے سے دستبردار ہوگیا جو سلطنت عثمانیہ کے زمانے میں اس کا حصہ تھا۔
- ۱۰۔ اگست ۱۹۸۵ء کو امریکی پاپ گلوکار میڈونا کے گانوں پر مبنی البم ''لائک اے ورجن'' نے البم فروخت کا ایک نیا عالمی ریکارڈ قائم کر دیا۔ میڈونا کے اس البم کی پچاس لاکھ کاپیاں فروخت ہوئیں۔ اس سے قبل کسی گلوکارہ نے یہ کامیابی حاصل نہیں کی تھی۔

### ۱۱۔ اگست

- ۱۱۔ اگست ۱۹۷۷ء کو امریکی ماہر نجوم اساف ہال نے سیارہ مریخ کے دو چاند دریافت کیے۔
- ۱۱۔ اگست ۱۹۲۱ء کو مشہور امریکی ادیب ایلکس ہیلے پیدا ہوئے جن کے ناول ''روٹس'' نے بے پناہ مقبولیت حاصل کی۔
- ۱۱۔ اگست ۱۹۵۲ء کو اردن کے شہزادہ حسین کو ملک کا نیا بادشاہ مقرر کر دیا گیا۔ اس سے قبل ان کے والد شاہ طلال کو ذہنی بیماری کی وجہ سے بادشاہت سے ہٹا دیا گیا تھا۔ شاہ حسین ملک کے تیسرے بادشاہ تھے۔
- ۱۱۔ اگست ۱۹۶۶ء کو جکارتا میں ایک معاہدہ کے تحت ملائیشیا اور انڈونیشیا نے تین برسوں پر محیط کشیدگی کو ختم کرنے کا عہد کیا۔
- ۱۱۔ اگست ۱۹۷۲ء کو جنوبی ویت نام میں متعین آخری امریکی فوجی دستہ واپس امریکا



روانہ ہوگیا۔

- ۱۱۔ اگست ۱۹۸۵ء کو سوویت یونین کے روڈولف پوورنتسن نے سات فٹ دس انچ اونچی چھلانگ لگا کر ہائی جیمپ کا نیا عالمی ریکارڈ قائم کیا۔

### ۱۲۔ اگست

- ۱۲۔ اگست ۱۸۵۱ء کو نیویارک سٹی میں آئزک سنگر نے اپنی انقلاب آفریں ایجاد، دہرے دھاگے استعمال کرنے والی سلائی مشین کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۱۲۔ اگست ۱۸۷۷ء کو امریکی موجد تھامس ایڈیسن نے اپنے پہلے فوٹوگراف پر کام مکمل کیا جس پر آواز ریکارڈ کی جا سکتی تھی۔ پہلی ریکارڈنگ بچوں کا ایک گیت ''میری ہیڈ اے لٹل لیمب'' تھا۔
- ۱۲۔ اگست ۱۹۲۴ء کو پاکستان کے سابق فوجی صدر جنرل محمد ضیاء الحق پیدا ہوئے جو ذوالفقار علی بھٹو کی حکومت کا تختہ الٹ کر برسر اقتدار آئے اور گیارہ برس تک حکومت کرتے رہے۔
- ۱۲۔ اگست ۱۹۳۸ء کو جرمن حکمران اڈولف ہٹلر نے زیادہ بچے پیدا کرنے والی جرمن عورتوں کے لیے خصوصی میڈلز کا اعلان کیا اور کہا کہ سات بچے پیدا کرنے والی عورت کو گولڈ میڈل، چھ بچوں والی کو سلور میڈل اور پانچ بچوں والی کو کانسی کا میڈل دیا جائے گا۔
- ۱۲۔ اگست ۱۹۶۱ء کو مشرقی جرمنی کی کمیونسٹ حکومت نے سرحد عبور کر کے مغربی جرمنی جانے والے پناہ گزینوں کے سیلاب کو روکنے کے لیے دیوار برلن تعمیر کرنے کا فیصلہ کیا تاکہ مشرقی اور مغربی برلن علیحدہ علیحدہ ہو جائیں۔

### ۱۳۔ اگست

- ۱۳۔ اگست ۱۷۸۴ء کو برطانوی پارلیمنٹ نے ''انڈیا ایکٹ'' منظور کر لیا۔ یہ ایکٹ لگ بھگ ۷۵ برس تک نافذ رہا۔ جس کے تحت ایسٹ انڈیا کمپنی اور حکومت برطانیہ ہندوستان پر مل کر حکومت کرتے رہے۔

- ۱۳۔ اگست ۱۸۶۸ء کو ایکواڈور اور پیرو میں آنے والے زلزلے سے ۲۵ ہزار افراد ہلاک ہوگئے۔
- ۱۳۔ اگست ۱۸۸۸ء کو اسکاٹ لینڈ سے تعلق رکھنے والے سائنس داں اور ٹیلی وژن کے موجد جان لوگی بیرڈ پیدا ہوئے۔
- ۱۳۔ اگست ۱۹۱۰ء کو مشہور برطانوی نرس فلورنس نائٹ انگیل کا ۹۰ برس کی عمر میں انتقال ہوگیا۔ اسے جدید نرسنگ کا بانی کہا جاتا ہے۔
- ۱۳۔ اگست ۱۹۲۴ء کو چین میں آنے والے سیلاب کے باعث ۵۰ ہزار افراد ہلاک ہوگئے۔ لگ بھگ بیس لاکھ بے گھر ہوگئے۔
- ۱۳۔ اگست ۱۹۲۷ء کو کیوبا کے رہنما فیڈل کاسترو پیدا ہوئے۔
- ۱۳۔ اگست ۱۹۶۰ء کو وسطی افریقی جمہوریہ اور چاڈ نے فرانس سے آزادی حاصل کرلی۔

## ۱۴۔ اگست

- ۱۴۔ اگست ۱۹۰۸ء کو انگلینڈ کے شہر فوکس ٹون میں دنیا کا پہلا بین الاقوامی ''مقابلہ حسن'' منعقد ہوا۔ اس مقابلے میں نیلی جارمین کو ملکہ حسن منتخب کیا گیا۔
- ۱۴۔ اگست ۱۹۳۲ء کو پہلی بار اولمپک کھیلوں میں باسکٹ بال کے مقابلے شروع ہوئے۔ برلن اولمپکس میں ہونے والے باسکٹ بال کے پہلے بین الاقوامی مقابلے میں امریکا نے کینیڈا کو آٹھ کے مقابلے میں انیس پوائنٹس سے ہرادیا۔
- ۱۴۔ اگست ۱۹۴۵ء کو جاپانی عوام کو پہلی بار پتا چلا کہ دوسری جنگ عظیم میں ان کے ملک نے غیر مشروط طور پر ہتھیار ڈال دیے۔ ایک ہزار سے زائد فوجی ہتھیار ڈالنے کے اس اعلان کو تلاش کرنے کے لیے شاہی محل میں گھس گئے تاکہ کسی طرح یہ اعلان مخالف اتحادی افواج کو نہ بھیجا جاسکے۔
- ۱۴۔ اگست ۱۹۴۷ء کو برصغیر پاک وہند کے مسلمانوں کی طویل سیاسی جدوجہد کے نتیجے میں ایک نئے ملک نے برطانوی راج سے آزادی حاصل کی۔ اس ملک کا نام



پاکستان رکھا گیا اور اس ملک کے سیاسی رہنما کو ساری دنیا قائداعظم محمد علی جناح کے نام سے جانتی ہے۔

## ۱۵۔ اگست

- ۱۵۔ اگست ۱۷۶۹ء کو فرانس کے مشہور شہنشاہ نپولین بوناپارٹ پیدا ہوئے۔
- ۱۵۔ اگست ۱۸۴۸ء کو امریکی شہر ساٹرائیوز کے رہنے والے واٹو ہنچٹ نے دندان سازوں کی مخصوص کرسی کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۱۵۔ اگست ۱۸۷۷ء کو امریکی موجد ایڈیسن نے مشورہ دیا کہ فون اٹھاتے وقت ''ہیلو'' کہنا چاہیے۔ اس سے قبل ٹیلی فون کے موجد گراہم بیل نے کہا تھا کہ فون اٹھاتے وقت لوگوں کو ''آ ہوئے'' کہنا چاہیے۔
- ۱۵۔ اگست ۱۹۱۸ء کو بالشویک انقلاب کے ردعمل میں امریکا نے سوویت روس کے ساتھ تعلقات منقطع کرلیے۔
- ۱۵۔ اگست ۱۹۴۷ء کو بھارت نے برطانوی راج سے آزادی حاصل کرلی۔

## ۱۶۔ اگست

- ۱۶۔ اگست ۱۸۹۸ء کو امریکی موجد ایڈون پریسکاٹ نے رولر کوسٹر کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۱۶۔ اگست ۱۹۳۱ء کو چین میں ایک خوفناک سیلاب آیا جس کے نتیجے میں لگ بھگ ایک کروڑ افراد بے گھر ہوگئے۔ کہا جاتا ہے کہ دس لاکھ سے زیادہ لوگ ڈوب کر ہلاک ہوئے۔
- ۱۶۔ اگست ۱۹۵۴ء کو ہالی وڈ کے مشہور ہدایت کار جیمز کیمرون پیدا ہوئے۔ اس نے ''ٹرمینیٹر''، ''ایلینز'' اور خصوصی طور پر ''ٹائی ٹینک'' جیسی فلمیں بنائی ہیں۔
- ۱۶۔ اگست ۱۹۵۸ء کو بین الاقوامی شہرت یافتہ امریکی گلوکارہ میڈونا پیدا ہوئی۔
- ۱۶۔ اگست ۱۹۶۰ء کو جزیرہ قبرص ایک آزاد جمہوریہ بن گیا۔
- ۱۶۔ اگست ۱۹۷۷ء کو مشہور امریکی گلوکار ایلوس پریسلے کا ۴۲ برس کی عمر میں انتقال

ہو گیا۔ اسے امریکی موسیقی کی تاریخ کا سب سے بڑا اور سب سے مقبول گلوکار قرار دیا جاتا ہے۔

- ۱۶۔ اگست ۱۹۹۹ء کو روسی پارلیمنٹ نے روس کے پانچویں وزیراعظم کی حیثیت سے ولادیمیر پیوٹن کی تقرری کی توثیق کر دی۔

## ۱۷۔ اگست

- ۱۷۔ اگست ۱۸۳۵ء کو امریکی موجد سولیمان میرک نے "پانے" کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے جو آج دنیا کے مقبول ترین اوزاروں میں سے ایک ہے۔
- ۱۷۔ اگست ۱۸۹۶ء کو دنیا میں پہلی بار ایک کار حادثے میں کسی انسان کی ہلاکت کا واقعہ پیش آیا۔ جب لندن میں ایک خاتون بریجٹ ڈریسکول کو ایک کار نے کچل دیا۔
- ۱۷۔ اگست ۱۹۴۵ء کو انڈونیشیا نے ساڑھے تین سو سال کے ولندیزی راج سے چھٹکارا پالیا اور آزادی کا اعلان کر دیا۔ احمد سوئیکارنو نئی جمہوریہ کے پہلے صدر مقرر ہوئے۔ تاہم ہالینڈ سے باقاعدہ آزادی حاصل کرنے کے لیے انڈونیشیا کو مزید کئی برس جدوجہد کرنی پڑی۔
- ۱۷۔ اگست ۱۹۹۹ء کو ترکی میں ایک خوفناک زلزلہ آیا جس کے نتیجے میں ۱۷ ہزار سے زیادہ لوگ ہلاک ہوئے۔

## ۱۸۔ اگست

- ۱۸۔ اگست ۱۲۲۷ء کو مشہور منگول بادشاہ چنگیز خان کا ایک جنگ کے دوران انتقال ہو گیا۔ ۱۱۶۲ء میں پیدائش کے وقت اس کا نام تیموجن تھا۔ وہ ایک اعلیٰ سپاہی کی حیثیت سے نمایاں ہوا۔ اس کی بیوی کو ایک حریف قبیلے نے اغوا کر لیا تو اس نے ایک چھوٹی سی فوج بنا کر اس قبیلے کی فوج کو شکست دے ڈالی۔ بعدازاں اس فوج نے دوسرے قبیلوں اور علاقوں کا رخ کیا اور رفتہ رفتہ دنیا کی سب سے بڑی سلطنت بنالی۔ حکمراں تیموجن کو چنگیز خان کا خطاب دیا گیا تھا۔ جس کا مطلب ہے "دنیا کا



حکمراں"۔

- ۱۸۔ اگست ۱۹۶۱ء کو دیوار برلن کی تعمیر مکمل ہوگئی جس نے مغربی جرمنی اور مشرقی جرمنی کو تقسیم کر دیا۔
- ۱۸۔ اگست ۱۹۹۱ء کو سوویت یونین میں سخت گیر سیاسی اور فوجی رہنماؤں کے ایک ٹولے نے صدر میخائل گورباچوف کی حکومت کا تختہ الٹنے کی کوشش کی جو ناکام رہی۔
- ۱۸۔ اگست ۱۹۸۸ء کو صدر پاکستان جنرل محمد ضیاء الحق ایک فضائی حادثے میں ہلاک ہوگئے اور سینیٹ کے چیئرمین غلام اسحاق خاں صدر بنے۔ انہوں نے نومبر ۱۹۸۸ء میں انتخاب کا اعلان کیا۔

## ۱۹۔ اگست

- ۱۹۔ اگست ۱۸۵۶ء کو امریکی شہر نیویارک کے گیل بورڈن نے "کنڈنسڈ دودھ" بنانے کے عمل کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۱۹۔ اگست ۱۹۱۹ء کو افغانستان نے برطانوی حکمرانی سے آزادی حاصل کرنے کا اعلان کر دیا۔ نئے رہنما امان اللہ نے ملک میں بڑے پیمانے پر سماجی اصلاحات کا اعلان کیا۔
- ۱۹۔ اگست ۱۹۳۴ء کو جرمنی کے چانسلر اڈولف ہٹلر کو ملک کا صدر بھی منتخب کر لیا گیا۔ اس سے پہلے یہ دونوں عہدے کسی ایک فرد کے پاس نہیں ہوتے تھے۔
- ۱۹۔ اگست ۱۹۴۶ء کو امریکا کے سابق صدر بل کلنٹن پیدا ہوئے۔
- ۱۹۔ اگست ۱۹۵۳ء کو ایرانی فوج نے امریکی حکومت کے تعاون سے وزیراعظم محمد مصدق کی حکومت کا تختہ الٹ دیا اور شاہ ایران کی حکومت بحال کر دی۔

## ۲۰۔ اگست

- ۲۰۔ اگست ۱۶۶۷ء کو برطانوی شاعر جان ملٹن کی شہرہ آفاق نظم "فردوسِ گم گشتہ" شائع ہوئی جس نے پوری دنیا میں مقبولیت حاصل کی۔

- ۲۰۔اگست ۱۹۱۴ء کو پہلی جنگ عظیم کے دوران جرمن فوج نے بلجیم کے دارالحکومت برسلز پر قبضہ کرلیا اور بلجیم کی فوج پسپا ہونے پر مجبور ہوگئی۔
- ۲۰۔اگست ۱۹۲۲ء کو پیرس میں خواتین کے پہلے اولمپک کھیل اس وقت منعقد ہوئے جب یہ بتایا گیا کہ دو سال بعد ہونے والے اولمپکس میں خواتین کے ٹرک اور فیلڈ ایونٹس شامل نہیں کیے جائیں گے بعد میں ان مقابلوں کو اولمپکس کا حصہ بنالیا گیا۔
- ۲۰۔اگست ۱۹۴۴ء بھارت کے سابق وزیراعظم راجیو گاندھی کی تاریخ پیدائش ہے۔
- ۲۰۔اگست ۱۹۶۸ء کو ہزاروں روسی فوجیوں نے چیکوسلواکیہ میں کمیونزم کے خلاف اٹھنے والی عوامی لہر کو کچل دیا۔
- ۲۰۔اگست ۱۹۹۱ء کو جمہوریہ ایسٹونیا نے سوویت یونین سے آزادی حاصل کرنے کا اعلان کردیا۔

## ۲۱۔اگست

- ۲۱۔اگست ۱۹۱۱ء کو آرٹ کی دنیا کی سب سے بڑی چوری کی واردات ہوئی جب ون سینزر پیروگیا نامی شخص پورے اعتماد سے پیرس کے لوور آرٹ میوزیم میں داخل ہوا' مشہور زمانہ پینٹنگ ''مونالیزا'' کو دیوار سے اتار کر اپنے کپڑوں میں چھپایا اور اطمینان سے باہر نکل گیا۔ مذکورہ شخص کو دو سال بعد گرفتار کرلیا گیا جب وہ اس تصویر کی واپسی کے عوض بھاری رقم کا مطالبہ رہا تھا۔ تصویر واپس مل گئی۔ خوش قسمتی سے ان دو برسوں کے دوران تصویر کو کوئی نقصان نہیں ہوا تھا۔
- ۲۱۔اگست ۱۹۴۴ء کو امریکا' برطانیہ' سوویت یونین اور چین کے نمائندوں کا امریکی دارالحکومت واشنگٹن میں ایک اجلاس ہوا جس میں عالمی سطح پر اجتماعی سلامتی فراہم کرنے والی ایک نئی تنظیم کے بنیادی اصول طے کیے گئے۔ آج ساری دنیا اس تنظیم کو اقوام متحدہ کے نام سے پہچانتی ہے۔
- ۲۱۔اگست ۱۹۶۱ء کو برطانوی حکام نے کینیا کی تحریک آزادی کے رہنما جوموکینیاٹا



کو نو برس قید رکھنے کے بعد رہا کردیا۔ دو برس بعد کینیا کو آزادی ملی تو جوموکینیاٹا کو ملک کا پہلا وزیراعظم بنایا گیا۔
- ۲۱۔اگست ۱۹۸۳ء کو فلپائن کے دارالحکومت منیلا کے ائیر پورٹ پر ایک شخص نے حکمراں مارکوس کے سب سے بڑے سیاسی مخالف بینگنو اکوینو کو گولی مار کر ہلاک کر دیا۔

## ۲۲۔اگست

- ۲۲۔اگست ۱۸۶۴ء کو جنیوا کنونشن کے تحت بارہ ملکوں نے میدان جنگ میں زخمی اور بیمار ہونے والے فوجیوں کے لیے ایک معاہدہ منظور کیا جو دراصل ''بین الاقوامی ریڈ کراس'' کا سنگ بنیاد تھا۔ ریڈ کراس کے بانی جین ہنری ڈیونانٹ اس تحریک کے بانی تھے۔ ۱۹۰۶ء میں ریڈ کراس کو مسلم ممالک میں ریڈ کریسنٹ یعنی ''ہلال احمر'' کے نام سے متعارف کرایا گیا۔ جین ہنری ڈیونانٹ کو ۱۹۰۱ء میں امن کا نوبل انعام دیا گیا۔ خود ریڈ کراس کو اب تک ۱۹۱۷ء' ۱۹۴۴ء اور ۱۹۶۳ء میں نوبل انعام مل چکا ہے۔
- ۲۲۔اگست ۱۹۴۱ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران نازی جرمنی کی افواج روس کے شہر لینن گراڈ کے مضافات میں پہنچ گئیں۔ لینن گراڈ کا تاریخی محاصرہ دو سال تک جاری رہا۔
- ۲۲۔اگست ۱۹۵۳ء کو شاہ ایران نے واپس تہران آکر تخت سنبھال لیا اور مصدق حکومت کا تختہ الٹنے کے بعد وزیراعظم مصدق کو قید کردیا گیا۔

## ۲۳۔اگست

- ۲۳۔اگست ۱۶۰۹ء کو اطالوی سائنسداں اور ستارہ شناس گیلیلیو نے پہلی بار اپنی دوربین کا عملی مظاہرہ عوام کے سامنے کیا۔
- ۲۳۔اگست ۱۸۳۹ء کو چین کے ساتھ ہونے والی جنگ کے بعد جسے عرف عام میں ''جنگ افیم'' کہا جاتا ہے' برطانیہ نے ہانگ کانگ پر قبضہ کرلیا۔

- ۲۳۔ اگست ۱۹۱۴ء کو جاپان پہلی جنگ عظیم میں باقاعدہ شامل ہو گیا۔ جب جاپان کے شہنشاہ نے جرمنی کے خلاف جنگ کا اعلان کر دیا۔
- ۲۳۔ اگست ۱۹۴۲ء کو جرمنی کے ۶۰۰ بمبار طیاروں نے روسی شہر اسٹالن گراڈ پر بمباری کی۔ اسٹالن گراڈ کی جنگ سات ماہ جاری رہی جس میں ۲۰ لاکھ لوگ ہلاک ہوئے لیکن روسی افواج نے جرمن افواج کی پیش قدمی روک دی۔
- ۲۳۔ اگست ۲۰۰۷ء کو سپریم کورٹ نے میاں محمد نواز شریف کو پاکستان واپس آنے کا فیصلہ دے دیا۔

## ۲۴۔ اگست

- ۲۴۔ اگست ۱۶۹۰ء کو ہندوستان کے مشہور شہر کلکتہ کی بنیاد رکھی گئی جس کا نام اب کولکتہ ہے اس شہر کی بنیاد برطانوی ایسٹ انڈیا کمپنی کے جاب چارناک نے رکھی، جب اس نے مغربی بنگال کے ایک چھوٹے سے گاؤں کالی کٹ میں کمپنی کا دفتر قائم کیا۔
- ۲۴۔ اگست ۱۸۵۳ء کو امریکی ریاست نیویارک کے ایک باورچی جارج کرم نے آلو کے چپس ایجاد کیے۔
- ۲۴۔ اگست ۱۹۲۹ء تنظیم آزادی فلسطین کے رہنما یاسر عرفات پیدا ہوئے۔
- ۲۴۔ اگست ۱۹۶۸ء کو فرانس نے ہائیڈروجن بم کا تجربہ کیا اور یوں دنیا کی پانچویں ایٹمی طاقت بن گیا۔
- ۲۴۔ اگست ۱۹۹۱ء کو یوکرین نے روس سے آزادی حاصل کرنے کا اعلان کر لیا۔
- ۲۴۔ اگست ۱۹۹۵ء کو مائیکروسافٹ کے نئے سافٹ وئیر پروگرام ونڈوز ۹۵ کو ریلیز کیا گیا۔ صرف چھ ہفتے میں اس کی ۷۰ لاکھ کاپیاں فروخت ہوئیں۔

## ۲۵۔ اگست

- ۲۵۔ اگست ۱۸۲۵ء کو یوراگوئے کے انقلابی رہنماؤں نے برازیل سے آزادی حاصل کر لی جس کے ساتھ ہی جنگ شروع ہو گئی۔ تاہم برطانوی سفارتکاروں کی



ثالثی کے نتیجے میں ۱۸۲۸ء میں یوراگوئے کو آزادی مل گئی۔

- ۲۵۔ اگست ۱۹۳۰ء کو مشہور اداکار شان کونری پیدا ہوا۔ اس نے پہلی بار جیمز بانڈ کا کردار ادا کیا۔ اسے آج بھی اصل جیمز بانڈ قرار دیا جاتا ہے۔
- ۲۵۔ اگست ۱۹۴۰ء کو لیتھوانیا، لیٹویا اور ایسٹونیا سوویت یونین میں شامل ہو گئے۔

## ۲۶۔ اگست

- ۲۶۔ اگست ۱۹۲۰ء کو امریکی سینٹ نے پہلی مرتبہ عورتوں کو ووٹ دینے کا حق دیا۔ اس سے قبل برطانیہ اور روس میں عورتوں کو ووٹ دینے کا حق مل چکا تھا۔
- ۲۶۔ اگست ۱۹۹۲ء کو امریکا، فرانس اور برطانیہ نے عراق کے جنوبی حصے میں ''نو فلائی زون'' قائم کرنے کا اعلان کر دیا۔
- ۲۶۔ اگست ۱۹۹۷ء کو جنوبی افریقا کے آخری سفید فام صدر ایف ڈبلیو ڈی کلارک نے حزب اختلاف کی نیشنل پارٹی کی صدارت سے استعفیٰ دے دیا۔
- ۲۶۔ اگست ۱۹۹۸ء کو لیبیا کے رہنما معمر قذافی نے ان دو افراد کو ہالینڈ کے حوالے کر دیا جن پر پان امریکن کے ایک طیارے کو دھماکے سے اڑانے کا الزام تھا۔

## ۲۷۔ اگست

- ۲۷۔ اگست ۵۵۱ قبل مسیح کو عظیم چینی فلسفی کنفیوشس پیدا ہوئے۔
- ۲۷۔ اگست ۱۸۸۳ء کو انڈونیشیا کے جزیرے کراکاتوا میں آتش فشاں دھماکے سے پھٹا جسے دنیا کا سب سے بڑا دھماکہ کہا جاتا ہے اس کی آواز (۲۰۰۰) دو ہزار میل دور تک سنی گئی۔ دھماکے سے لاوا اور مٹی فضا میں ۵۰ میل تک بلند ہوئی اور ۱۲۰ فٹ اونچی سمندری لہر نے جنم لیا جس نے جاوا اور سماٹرا میں تباہی مچا دی۔ ہلاک ہونے والوں کی تعداد ۳۶ ہزار سے زیادہ تھی۔
- ۲۷۔ اگست ۱۹۱۰ء کو مشہور سماجی کارکن مدر ٹریسا پیدا ہوئی۔ یوگوسلاویہ سے تعلق رکھنے والی مدر ٹریسا نے بھارت کے شہر کلکتہ میں زندگی بسر کی۔ فلاحی سرگرمیوں کی وجہ سے اسے ۱۹۷۹ء میں امن کا نوبل انعام ملا۔

- ۲۷۔اگست ۱۹۷۹ءکو ہندوستان کے آخری برطانوی وائسرائے لارڈ لوئی ماؤنٹ بیٹن بم دھماکے کے ایک واقعے میں ہلاک ہوگئے۔ ۷۹ سالہ ماؤنٹ بیٹن اوران کے اہل خانہ ایک کشتی میں سیر کر رہے تھے' جب آئرش ری پبلکن آرمی کا نصب کیا ہوا بم پھٹ گیا۔

## ۲۸۔اگست

- ۲۸۔اگست ۱۷۴۹ءکو مشہور جرمن ادیب گوئٹے پیدا ہوئے۔
- ۲۸۔اگست ۱۸۲۸ءکو مشہور روسی ناول نگار لیو ٹالسٹائی پیدا ہوئے۔اس نے ''جنگ اور امن'' اور ''اینا کرینینا'' جیسے ناولوں کے ذریعے بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔
- ۲۸۔اگست ۱۹۱۴ءکو آسٹریا اور ہنگری نے بلجیم کے خلاف اعلان جنگ کر دیا۔
- ۲۸۔اگست ۱۹۶۴ءکو دنیا کا پہلا سیارہ خلا میں بھیجا گیا جو رات کی تاریکی میں چھائے ہوئے بادلوں کی تصویریں بھی اتار کر زمین پر بھیج سکتا تھا۔
- ۲۸۔اگست ۱۹۹۴ءکو ٹائیگر وڈز ۱۸ سال کی عمر میں امریکی امیچر گولف چیمپئن شپ جیتنے والے سب سے کم عمر کھلاڑی بن گئے۔
- ۲۸۔اگست ۱۹۹۶ءکو برطانیہ کے شہزادہ چارلس اور لیڈی ڈیانا کے درمیان ۱۵ برس کی رفاقت کے بعد طلاق ہوگئی۔

## ۲۹۔اگست

- ۲۹۔اگست ۱۸۳۱ءکو برطانوی ماہر طبیعیات مائیکل فیراڈے نے دنیا کے پہلے بجلی کے ٹرانسفارمر کا عملی مظاہرہ لوگوں کے سامنے کیا۔
- ۲۹۔اگست ۱۸۸۲ءکو برطانوی کرکٹ ٹیم کو پہلی بار اپنی ہی سرزمین پر آسٹریلوی کرٹرز کے ہاتھوں شکست ہوئی اس پر ایک اخبار نے کرکٹ کے انتقال پر ملال کی جعلی خبر چھاپی اور لکھا گیا کہ میت کو جلا دیا جائے گا اور اس کی ایشز یعنی راکھ آسٹریلیا لے جائی جائے گی۔ اگلے دورے میں انگلینڈ نے آسٹریلیا کو شکست دے دی اور انگلینڈ کی ٹیم کو وکٹوں پر رکھی جانے والی دو بیلز میں سے ایک کی راکھ پیش کی۔ یوں



ایشز مقابلوں کا آغاز ہوا۔

- ۲۹۔اگست ۱۸۸۵ءکو جرمنی میں گوٹلیب ڈیملر نے دنیا کی پہلی موٹر سائیکل ایجاد کرنے کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۲۹۔اگست ۱۹۵۹ءکو مشہور امریکی گلوکار اور سپر اسٹار مائیکل جیکسن پیدا ہوئے۔
- ۲۹۔اگست ۱۹۹۱ءکو سوویت یونین کی پارلیمنٹ سپریم سوویت نے تمام سرگرمیاں معطل کر دیں اور یوں ملک پر کمیونسٹ پارٹی کا ۷۵ سالہ کنٹرول اختتام کو پہنچا۔

## ۳۰۔اگست

- ۳۰۔اگست ۳۰ قبل مسیح کو مصر کی ملکہ قلوپطرہ نے اپنی فوجوں کی شکست کے بعد خودکشی کر لی۔
- ۳۰۔اگست ۱۸۸۴ءکو امریکا میں باکسنگ کے مڈل ویٹ ٹائٹل کے لیے وہ پہلا مقابلہ ہوا جس میں باکسنگ کے دستانے استعمال کیے گئے۔
- ۳۰۔اگست ۱۹۰۱ءکو اسکاٹ لینڈ کے ہیوبرٹ سیسل نے دنیا کے پہلے ویکیوم کلینر کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۳۰۔اگست ۱۹۱۸ءکو سوویت رہنما ولادی میر لینن ایک قاتلانہ حملے میں شدید زخمی ہو گئے۔
- ۳۰۔اگست ۱۹۶۲ءکو ٹرینی ڈاڈ اور ٹوباگو کے جزائر نے برطانوی حکومت سے آزادی حاصل کر لی۔
- ۳۰۔اگست ۱۹۶۳ءکو امریکہ اور سوویت یونین کے سربراہوں کے لیے پہلی بار ایک ہاٹ لائن قائم کی گئی تاکہ کسی بھی اتفاقی حادثے کی وجہ سے جنگ شروع نہ ہو سکے۔
- ۳۰۔اگست ۱۹۷۹ءکو پہلی بار ایک دمدار ستارہ سورج سے ٹکراتا دیکھا گیا۔اس ٹکراؤ سے اتنی توانائی خارج ہوئی جو ۱۰ لاکھ ہائیڈروجن بموں کے برابر تھی۔

## ۳۱۔ اگست

- ۳۱۔ اگست ۱۸۷۰ء کو اٹلی کی مشہور ماہر تعلیم ماریا مونٹیسوری پیدا ہوئیں۔ اس نے مونٹیسوری طریقہ تعلیم وضع کیا جو آج دنیا بھر میں استعمال کیا جاتا ہے۔
- ۳۱۔ اگست ۱۹۵۵ء کو شمسی توانائی سے چلنے والی پہلی کار کا مظاہرہ امریکی شہر شکاگو میں کیا گیا۔ یہ کار ولیم کوب نے ڈیزائن کی تھی۔
- ۳۱۔ اگست ۱۹۶۹ء کو باکسنگ کے ناقابل شکست عالمی ہیوی ویٹ چمپئن راکی مارشیانو کا ۴۶ برس کی عمر میں ایک فضائی حادثے میں انتقال ہو گیا۔
- ۳۱۔ اگست ۱۹۹۱ء کو ازبکستان اور کرغیزستان نے آزادی حاصل کی۔
- ۳۱۔ اگست ۱۹۹۷ء کو فرانس کے دارالحکومت پیرس میں برطانیہ کی لیڈی ڈیانا کا ایک کار حادثے میں انتقال ہو گیا۔ اس پر اسرار حادثے میں ان کے ساتھی ڈوڈی الفائد کا بھی انتقال ہو گیا۔

☆☆☆

# ستمبر

# ستمبر

## یکم ستمبر

- یکم ستمبر ۱۸۷۵ء کو امریکی ناول نگار ایڈگر رائس بروز پیدا ہوا۔ اس نے مشہور کردار ٹارزن تخلیق کیا۔
- یکم ستمبر ۱۹۱۶ء کو بلغاریہ نے رومانیہ کے خلاف جنگ کا اعلان کردیا۔
- یکم ستمبر ۱۹۲۰ء کو فرانس کی حکومت نے ایک نئی مملکت قائم کرنے کی اجازت دی جس کا نام لبنان اور اس کے دارالحکومت کا نام بیروت رکھا گیا۔
- یکم ستمبر ۱۹۲۳ء کو جاپان میں ایک خوفناک زلزلے کے نتیجے میں ٹوکیو اور یوکوہاما میں تباہی مچ گئی۔ لگ بھگ ۳ لاکھ افراد ہلاک ہوئے۔
- یکم ستمبر ۱۹۳۹ء کو ۱۵ لاکھ جرمن فوجیوں نے پولینڈ پر حملہ کردیا۔
- یکم ستمبر ۱۹۵۹ء کو مشہور اداکارہ الزبتھ ٹیلر نے فلم ''قلوپطرہ'' میں کام کرنے کے لیے ۱۰ لاکھ ڈالر کا معاہدہ کیا جو اس وقت اداکاری کے شعبے کا سب سے بڑا معاہدہ تھا۔
- یکم ستمبر ۱۹۶۷ء کو لیبیا کے ۲۷ سالہ فوجی کیپٹن معمر قذافی نے ایک پرامن انقلاب کے ذریعے شاہ ادریس کی حکومت کا تختہ الٹ دیا۔ بادشاہت ختم کردی اور اپنی حکومت قائم کرڈالی۔
- یکم ستمبر ۱۹۸۳ء کو روسی فضائی حدود میں داخل ہوجانے والے کوریا کے ایک مسافر بردار طیارے کو سوویت جنگی جہازوں نے مار گرایا۔ ۲۶۹ مسافر اور عملے کے ارکان ہلاک ہوگئے۔

- یکم ستمبر ۱۹۸۵ء کو بحیرۂ اوقیانوس میں مشہور برطانوی بحری جہاز ٹائی ٹینک کے آثار مل گئے۔ یہ جہاز ۷۳ برس قبل غرق ہوا تھا۔

## ۲ ستمبر

- ۲ ستمبر ۱۹۴۵ء کو جاپان نے رسمی طور پر اتحادی افواج کے سامنے ہتھیار ڈال دیئے۔ یوں دوسری جنگ عظیم اپنے اختتام کو پہنچی۔
- ۲ ستمبر ۱۹۴۵ء کو ہی ہو چی منہ نئی مملکت شمالی ویت نام کے صدر بن گئے۔
- ۲ ستمبر ۱۹۶۹ء کو ویت نام کے رہنما ہو چی منہ کا ہنوئی میں دل کے دورے کے باعث انتقال ہوگیا۔
- ۲ ستمبر ۲۰۰۱ء کو دنیا کا پہلا تبدیلی قلب کا آپریشن کرنے والے ڈاکٹر کرسٹیان برنارڈ کا انتقال ہوگیا۔

## ۳ ستمبر

- ۳ ستمبر ۱۹۳۰ء کو ایک طیارے نے پہلی بار فرانس کے دارالحکومت پیرس سے براہ راست امریکی شہر نیویارک تک پرواز کی۔
- ۳ ستمبر ۱۹۷۶ء کو امریکی خلائی جہاز وائی کنگ II مریخ کی سطح پر اتر گیا اور اس نے سیارے کی تصویریں زمین کو بھیجنا شروع کر دیں۔
- ۳ ستمبر ۱۹۸۱ء کو مصر میں اخوان المسلمین پر پابندی لگا دی گئی اور پولیس نے انور السادات حکومت کے سینکڑوں مخالفین کو گرفتار کر لیا۔

## ۴ ستمبر

- ۴ ستمبر ۱۸۸۱ء کو امریکہ کی ایڈیسن الیکٹرک لائٹ کمپنی دنیا کی سب سے روشن کمپنی بن گئی کیونکہ یہاں ایک پاور اسٹیشن کی مدد سے مشہور موجد تھامس ایڈیسن کے بنائے ہوئے ۷ ہزار بلب روشن کر دیئے گئے تھے۔
- ۴ ستمبر ۱۸۸۸ء کو امریکی موجد جارج ایسٹ مین نے کوڈک کیمرے کی ایجاد کے



حقوق اپنے نام کرائے۔ یہ وہ پہلا کیمرہ تھا جس میں شیشے کی پلیٹوں کی بجائے فلم کا رول استعمال ہوتا تھا۔ اس پہلے کیمرے کو استعمال کرنے والی فلم دھلوانے کے لیے پورا کیمرہ کوڈک کمپنی کو بھیجتے تھے۔

- ۴ ستمبر ۱۹۱۷ء کو ہنری فورڈ دوم پیدا ہوئے۔ اس امریکی صنعت کار نے فورڈ موٹر کمپنی کی بنیاد رکھی اور مغربی دنیا میں کاریں بنانے کے انقلابی سلسلے کا آغاز کیا۔

## ۵ ستمبر

- ۵ ستمبر ۱۸۰۰ء کو مالٹا کے جزیرے پر قابض فرانس کی فوجوں نے برطانوی افواج کے سامنے ہتھیار ڈال دیئے۔
- ۵ ستمبر ۱۹۰۵ء کو پورٹس ماؤتھ کے معاہدے کے بعد روس اور جاپان کی جنگ ختم ہوگئی۔ نئے معاہدے کے تحت روس کا کچھ علاقہ جاپان کے اختیار میں چلا گیا۔
- ۵ ستمبر ۱۹۵۸ء کو مشہور روسی ادیب بورس پاسترناک کا ناول ''ڈاکٹر ژواگو'' امریکہ میں شائع ہوا۔ اس ناول پر روس میں پابندی لگا دی گئی تھی اس سال اسے ادب کا نوبل انعام ملا۔
- ۵ ستمبر ۱۹۷۲ء کو میونخ اولمپکس میں گیارہ اسرائیلی کھلاڑیوں کو فلسطینی مجاہدین نے اغوا کر لیا۔ ۱۲ ہزار پولیس والوں نے اولمپک ویلج کو گھیر لیا اور بعد میں ہونے والی فائرنگ کے نتیجے میں گیارہ اسرائیلی کھلاڑی، چھ فلسطینی اور ایک پولیس والا ہلاک ہوگئے۔
- ۵ ستمبر ۱۹۹۷ء کو مشہور سماجی کارکن مدر ٹریسا کا بھارت کے شہر کلکتہ میں ۸۷ برس کی عمر میں انتقال ہوگیا۔ البانیہ سے تعلق رکھنے والی راہبہ مدر ٹریسا نے اپنی ساری زندگی غریب لوگوں کی خدمت میں گزاری۔ اسے امن کا نوبل انعام بھی دیا گیا۔

## ۶ ستمبر

- ۶ ستمبر ۱۹۱۵ء کو دنیا کے پہلے ٹینک کی آزمائش ہوئی۔ متعدد یورپی اقوام ٹینک بنانے کی کوشش کر رہی تھیں لیکن اس میں پہلی کامیابی برطانیہ کو حاصل ہوئی۔ برطانیہ نے

۱۹۱۷ء میں پہلی بار ٹینک کا استعمال کیا۔

⊙ ۶ ستمبر ۱۹۶۵ء کو بھارت نے پاکستان کی سرحدوں پر حملہ کر دیا۔ لاہور کے محاذ پر کیا جانے والا پہلا حملہ پاکستان کی افواج نے کامیابی سے روک دیا اور انڈیا کی فوج کو منہ توڑ جواب دیا۔ یہ جنگ ۱۷ روز جاری رہی اور پاکستان کو زبردست فتح ہوئی اور انڈیا کو شکست ہوئی۔

⊙ ۶ ستمبر ۱۹۶۸ء کو جنوبی افریقہ کی ریاست سوازی لینڈ نے آزادی حاصل کر لی۔

⊙ ۶ ستمبر ۱۹۷۵ء کو نیویارک میں چیکوسلواکیہ کی ٹینس کھلاڑی مارٹینا نیوراتیلووا نے سیاسی پناہ کی درخواست دی۔ مارٹینا نیوراتیلووا کو پوری دنیا میں شہرت حاصل ہے۔ ٹینس کی دنیا میں دھوم مچا دینے والی مارٹینا کو ۱۹۸۱ء میں امریکی شہریت ملی۔

⊙ ۶ ستمبر ۱۹۷۵ء کو ترکی میں ایک خوفناک زلزلہ آیا جس کے نتیجے میں لگ بھگ ڈھائی ہزار لوگ ہلاک ہوئے۔

## ۷ ستمبر

⊙ ۷ ستمبر ۱۸۱۳ء کو امریکی ریاست نیویارک کے ایک اخبار نے پہلی بار امریکی حکومت کے لیے "انکل سام" کی اصطلاح استعمال کی جو بعد میں ساری دنیا میں مشہور ہوئی۔

⊙ ۷ ستمبر ۱۸۲۲ء کو برازیل کے شہزادے ڈوم پیڈرو نے پرتگال سے برازیل کی آزادی کا اعلان کر دیا۔ اسے بعد میں برازیل کا بادشاہ منتخب کیا گیا۔

⊙ ۷ ستمبر ۱۸۹۲ء کو امریکی شہر نیو اورلینز میں باکسنگ کے نئے قوانین کے تحت پہلا عالمی ہیوی ویٹ ٹائٹل مقابلہ ہوا جس میں جم کاربٹ نے جان سلیون کو شکست دے دی۔

⊙ ۷ ستمبر ۱۹۱۰ء کو پولینڈ سے تعلق رکھنے والی خاتون کیمیادان میری کیوری نے اعلان کیا کہ انہوں نے خالص ریڈیم کو علیحدہ کرنے کے تجربہ میں کامیابی حاصل کر لی ہے۔

⊙ ۷ ستمبر ۱۹۳۳ء کو عراق میں شاہ فیصل کے انتقال کے بعد ان کے بیٹے شاہ غازی نے



حکمرانی سنبھال لی۔ اس نے عرب قوم پرستی کے تصور کو بہت فروغ دیا۔

## ۸ ستمبر

⊙ ۸ ستمبر ۱۸۳۱ء کو پولینڈ میں آزادی حاصل کرنے کی تمام امیدیں اس وقت ختم ہو گئیں جب روسی افواج نے دارالحکومت وارسا پر قبضہ کر لیا۔

⊙ ۸ ستمبر ۱۹۲۵ء مشہور مزاحیہ اداکار پیٹر سیلرز پیدا ہوا۔ اس نے پنک پینتھر سیریز کی فلموں میں انسپکٹر کلوزو کے کردار سے شہرت حاصل کی۔

⊙ ۸ ستمبر ۱۹۴۱ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران جرمن افواج نے روس کے شہر لینن گراڈ کا محاصرہ شروع کیا۔ یہاں دو سال سے زیادہ عرصے تک جنگ جاری رہی۔

⊙ ۸ ستمبر ۱۹۴۳ء کو امریکی جنرل آئزن ہاور نے اعلان کیا کہ دوسری جنگ عظیم کے دوران اٹلی نے اتحادی افواج کے سامنے ہتھیار ڈال دیے ہیں۔

⊙ ۸ ستمبر ۱۹۵۱ء کو مغربی ممالک نے جاپان کے ساتھ امن معاہدہ کیا۔ اس کے نتیجے میں ملک پر مغربی ممالک کا قبضہ ختم ہو گیا اور جاپان مکمل طور پر آزاد ہو گیا۔

⊙ ۸ ستمبر ۱۹۷۴ء کو امریکی صدر جیرالڈ فورڈ نے برطرف ہونے والے سابق صدر رچرڈ نکسن کے تمام جرائم کے سلسلے میں معافی کا اعلان کر دیا۔

## ۹ ستمبر

⊙ ۹ ستمبر ۱۴۹۹ء کو پرتگال کے مشہور مہم جو واسکو ڈی گاما ہندوستان کا پہلا بحری سفر کرنے کے بعد واپس برلن پہنچے۔ یوں مغربی دنیا کا مشرق سے پہلا بحری رابطہ شروع ہوا۔

⊙ ۹ ستمبر ۱۹۴۸ء کو شمالی کوریا نے اپنی آزادی کا اعلان کر دیا۔

⊙ ۹ ستمبر ۱۹۵۶ء کو مشہور گلوکار ایلوس پریسلے پہلی بار ٹیلی ویژن پر نمودار ہوئے۔

⊙ ۹ ستمبر ۱۹۷۶ء کو چین کے انقلابی رہنما ماؤزے تنگ ۸۲ سال کی عمر میں انتقال کر گئے۔ ان کی کمیونسٹ چھاپہ مار فوج نے ۱۹۴۹ء میں چیانگ کائی شیک کی حکومت کو اکھاڑ پھینکا تھا اور عوامی جمہوریہ چین قائم کیا تھا۔

### ۱۰ستمبر

- ۱۰ستمبر۱۹۲۳ءکو اقوام عالم کی تنظیم لیگ آف نیشنز نے آئرلینڈ کو رکنیت دے دی۔
- ۱۰ستمبر۱۹۳۹ءکو جرمنی کے حکمران ایڈولف ہٹلر کی فوجوں نے پولینڈ پر قبضہ کرلیا۔ اسی روز کینیڈا نے جرمنی کے خلاف جنگ میں شامل ہونے کا اعلان کردیا۔
- ۱۰ستمبر۱۹۴۲ءکو دوسری جنگ عظیم کے دوران امریکہ میں پہلی بار پیٹرول کی راشن بندی شروع ہوئی۔
- ۱۰ستمبر۱۹۸۸ءکو جرمنی کی ۱۹سالہ اسٹیفی گراف ٹینس کا گرینڈ سلام ٹائٹل جیتنے والی تاریخ کی تیسری خاتون بن گئیں۔ اس نے ایک ہی سال میں آسٹریلین اوپن، فرنچ اوپن، ومبلڈن اور یو ایس اوپن کے سنگلز ٹائٹل جیتے۔
- ۱۰ستمبر۲۰۰۷ءکو پاکستان کے سابق وزیراعظم میاں محمد نواز شریف جلاوطنی ختم کرکے وطن آگئے لیکن صدر جنرل پرویز مشرف نے سپریم کورٹ کے حکم کی خلاف ورزی کرتے ہوئے انہیں اسلام آباد ائیرپورٹ سے ہی دوبارہ سعودی عرب بھیج دیا۔

### ۱۱ستمبر

- ۱۱ستمبر۱۸۸۵ءکو معروف برطانوی ادیب ڈی ایچ لارنس پیدا ہوئے۔
- ۱۱ستمبر۱۹۴۵ءکو دوسری جنگ عظیم میں جاپان کی جانب سے ہتھیار ڈالنے کے بعد جاپان کے سابق وزیراعظم ہیڈکی ٹوجو نے خودکشی کی کوشش کی تاہم وہ اس میں کامیاب نہ ہوسکا اور بعد میں اسے جنگی جرائم ثابت ہونے پر پھانسی کی سزا سنائی گئی۔
- ۱۱ستمبر۱۹۴۸ءکو پاکستان کے بانی قائداعظم محمد علی جناح نے وفات پائی۔ اس شخصیت نے اپنی ذہانت کی بدولت مسلمانوں کے لیے علیحدہ وطن پاکستان حاصل کیا۔
- ۱۱ستمبر۱۹۷۳ءکو چلی کی مسلح افواج نے ملک کے منتخب صدر سلواڈور ایلنڈے کی حکومت کا تختہ الٹ دیا جو لاطینی امریکہ میں جمہوری طور پر منتخب ہونے والے پہلے



رہنما تھے۔ جنرل آگسٹو پنوشے نے نئے صدر کی حیثیت سے اقتدار سنبھال لیا۔

- ۱۱ستمبر۲۰۰۱ءکو امریکی شہر نیویارک کے ورلڈ ٹریڈ سنٹر سے دو طیارے یکے بعد دیگرے ٹکرا گئے جس کے نتیجے میں یہ بلند و بالا عمارت زمین بوس ہوگئی۔ اسی روز ایک اور طیارہ امریکی محکمہ دفاع کی عمارت سے جاٹکرایا۔ ان واقعات میں لگ بھگ ۳ہزار افراد ہلاک ہوئے۔

### ۱۲ستمبر

- ۱۲ستمبر۱۹۲۳ءکو برطانیہ نے جنوبی رہوڈیشیا کو اپنی ایک نوآبادی بنالیا۔
- ۱۲ستمبر۱۹۴۲ءکو ایک جرمن جنگی کشتی نے برطانوی فوجیوں کے ایک جہاز کو ڈبودیا۔ دوسری جنگ عظیم کے دوران پیش آنے والے اس واقعے میں ۱۴۰۰برطانوی فوجی ہلاک ہوگئے۔
- ۱۲ستمبر۱۹۴۳ءکو دوسری جنگ عظیم کے دوران جرمن افواج نے معزول اطالوی آمر مسولینی کو قید خانے سے رہا کرالیا۔ جرمنی کا ارادہ تھا کہ اٹلی میں ایک کٹھ پتلی حکمران مقرر کیا جائے۔
- ۱۲ستمبر۱۹۵۳ءکو سوویت رہنما جوزف اسٹالن کے انتقال کے ۶ماہ بعد نکیتا خروشیف ان کے جانشین کی حیثیت سے سوویت یونین کی کمیونسٹ پارٹی کے سیکرٹری منتخب ہوئے۔
- ۱۲ستمبر۱۹۷۴ءکو ایتھوپیا کے حکمران ہیل سلاسی کی حکومت کا تختہ فوجی جوانوں نے الٹ دیا جو ملک کو ایک سوشلسٹ ریاست بنانا چاہتے تھے۔

### ۱۳ستمبر

- ۱۳ستمبر۱۳۲۱ءکو مشہور اطالوی شاعر دانتے کا انتقال ہوگیا۔ اس نے اپنی تخلیق ''دی ڈیوائن کامیڈی'' کے ذریعے شہرت حاصل کی۔
- ۱۳ستمبر۱۹۲۲ءکو لیبیا کے شہر طرابلس کے جنوب میں واقع ایک گاؤں ''میں سائے'' میں دنیا کا سب سے زیادہ درجہ حرارت ریکارڈ کیا گیا جو ۱۳۶ڈگری فارن ہائٹ

تھا۔

- ۱۳ستمبر ۱۹۴۰ءکو اٹلی کے حکمران مسولینی نے دوسری جنگ عظیم کے دوران مصر پر حملے کا آغاز کیا۔
- ۱۳ستمبر ۱۹۹۳ءکو اسرائیل اور فلسطین کے لیڈروں نے ایک تاریخی امن معاہدہ کیا جس کے تحت غزہ کی پٹی سے اسرائیلی فوجوں کی واپسی اور دریائے اردن کے مغربی کنارے پر فلسطینی حکومت کے قیام کا فیصلہ کیا گیا۔ فلسطینی رہنما یاسر عرفات نے اسرائیل کو اور اسرائیلی وزیراعظم اسحاق رابن نے تنظیم آزادی فلسطین کو تسلیم کرلیا۔

## ۱۴ستمبر

- ۱۴ستمبر ۱۸۸۶ءکو امریکی ریاست ٹینی سی کے جارج اینڈرسن نے ٹائپ رائٹر میں استعمال ہونے والے ربن کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۱۴ستمبر ۱۹۱۱ءکو روسی وزیراعظم پیوٹر اسٹالپین کو ایک تھیٹر میں ہونے والے قاتلانہ حملے کے ذریعے ہلاک کر دیا گیا۔ اس سانحے کے وقت اس تھیٹر میں روس کے حکمران زار اور زارینہ بھی موجود تھے۔
- ۱۴ستمبر ۱۹۳۰ءکو جرمنی میں ہونے والے انتخابات میں جرمن عوام نے ۱۰۷ نازی امیدواروں کو جرمن پارلیمنٹ کے لیے منتخب کرلیا اور یوں نازی پارٹی ملک کی سب سے بڑی سیاسی جماعت بن گئی۔
- ۱۴ستمبر ۱۹۶۰ءکو عراق کے دارالحکومت بغداد میں تیل پیدا کرنے والے پانچ بڑے ممالک کے نمائندوں کا اجلاس ہوا اور تیل برآمد کرنے والے ممالک کی تنظیم اوپیک قائم کی گئی تاکہ تیل کی قیمتیں مستحکم اور یکساں کی جاسکیں۔ آنے والے دنوں میں اوپیک دنیا کی نہایت طاقتور تنظیم بن گئی۔

## ۱۵ستمبر

- ۱۵ستمبر ۱۳۴۷ءکو مراکش کے سلطان ابوالحسن نے ایک حملے کے بعد تیونس پر قبضہ کر لیا۔



- ۱۵ستمبر ۱۸۹۰ءکو مشہور برطانوی مصنفہ اگاتھا کرسٹی پیدا ہوئی۔ اس نے اپنے سنسنی خیز اور پراسرار ناولوں کے ذریعے بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔
- ۱۵ستمبر ۱۹۱۶ءکو پہلی جنگ عظیم کے دوران برطانوی افواج نے ایک معرکے میں ٹینک استعمال کئے۔ یہ کسی بھی جنگ میں ٹینکوں کے استعمال کا پہلا موقع تھا۔
- ۱۵ستمبر ۱۹۲۴ءکو چلی میں فوجی جنرلوں کے ایک گروپ نے ملک کے منتخب صدر آرتورو پالما کی حکومت کا تختہ الٹ دیا۔

## ۱۶ستمبر

- ۱۶ستمبر ۱۹۴۱ءکو محمد رضا شاہ پہلوی نے اپنے والد کی جگہ ایران کی بادشاہت سنبھال لی۔
- ۱۶ستمبر ۱۹۶۳ءکو ملائیشیا قائم ہوا۔ یہ نیا ملک متعدد سابق برطانوی نوآبادیوں پر مشتمل تھا۔
- ۱۶ستمبر ۱۹۷۸ءکو پاکستان کے فوجی سربراہ اور چیف مارشل لاایڈمنسٹر جنرل محمد ضیاء الحق نے ملک کی صدارت سنبھال لی۔
- ۱۶ستمبر ۱۹۸۲ءکو اسرائیلی فوجوں کے مشرقی بیروت میں داخلے کے کچھ ہی دیر بعد عیسائی فلانجسٹ ملیشیا کے لوگوں نے صابرہ اور شتیلہ کے فلسطینی پناہ گزینوں کے کیمپوں میں قتل عام کا سلسلہ شروع کردیا۔ دو دن کے اندر ایک ہزار سے زائد افراد کو ہلاک کردیا گیا۔

## ۱۷ستمبر

- ۱۷ستمبر ۱۰۱۹ءکو افغان ستارہ شناس البیرونی نے پہلی بار غزنی شہر میں نظر آنے والے ایک چاندگرہن کے بارے میں تفصیلی رپورٹ تیار کی۔
- ۱۷ستمبر ۱۸۴۴ءکو امریکی موجد تھامس ایڈمز نے امریکہ میں پہلی بار رنگین پرنٹنگ پریس کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۱۷ستمبر ۱۹۷۸ءکو امریکہ میں بین الاقوامی شہرت یافتہ باکسر محمد علی نے لیون اسپنکس

کوشکست دے کر عالمی ہیوی ویٹ باکسنگ ٹائٹل حاصل کرلیا اور یہ اعزاز تین بار جیتنے والے دنیا کے پہلے باکسر بن گئے۔

## ۱۸ستمبر

- ۱۸ستمبر۱۸۵۱ء کوامریکہ میں ''نیویارک ڈیلی ٹائمز'' نامی اخبار کا پہلا شمارہ منظر عام پر آیا جس میں اخبار شائع کرنے والوں یعنی پبلشرز ہنری ریمنڈ اور جارج جونز نے لکھا تھا ''ہم اس اخبار کو اتوار کے سوا ہر روز صبح' غیر معینہ مدت تک شائع کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں'' آج یہ اخبار ''نیویارک ٹائمز'' کے نام سے دنیا بھر میں مشہور ہے۔
- ۱۸ستمبر۱۸۹۶ء کومشہور فرانسیسی ماہر طبیعات آرمنڈ فزیو کا انتقال ہوگیا۔اس نے پہلی مرتبہ روشنی کی رفتار کو ناپا تھا۔
- ۱۸ستمبر۱۹۳۲ء کوجیل میں قید ہندوستانی قوم پرست رہنما مہاتما گاندھی نے بھوک ہڑتال شروع کردی تاکہ لوگوں کو برطانوی حکمرانوں کے خلاف متحد کیا جاسکے۔
- ۱۸ستمبر۱۹۶۱ء کواقوام متحدہ کے سیکرٹری جنرل ڈاگ ہیمر شولڈ طیارے کے پراسرار حادثے میں ہلاک ہوگئے۔ وہ افریقی ریاست کانگو میں پیدا ہونے والے سیاسی بحران کوحل کرنے کے لیے جارہے تھے کہ ان کا طیارہ گرگیا۔

## ۱۹ستمبر

- ۱۹ستمبر۱۸۶۵ء کوامریکہ کے ایک ریلوے ٹھیکیدار نے دنیا میں پہلی مرتبہ ریل گاڑی کے سلیپر ڈبے کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۱۹ستمبر۱۸۹۳ء کو نیوزی لینڈ دنیا کا وہ پہلا ملک بن گیا جہاں خواتین کو ووٹ دینے کا حق دے دیا گیا۔ امریکہ نے عورتوں کو یہ حق ۱۹۱۲ء میں دیا اور برطانیہ نے یہ حق ۱۹۲۸ء میں دیا۔
- ۱۹ستمبر۱۹۱۸ء کو برطانوی افواج نے ترک عثمانی افواج کو فیصلہ کن شکست دے دی۔ بعد ازاں دمشق اور الیپو میں بھی شکست کھانے کے بعد شام میں عثمانی حکومت کا خاتمہ ہوگیا۔



- ۱۹ستمبر۱۹۴۴ء کوفن لینڈ اور سوویت یونین نے جنگ بندی کا معاہدہ کیا۔جس کے تحت فن لینڈ ۱۹۴۰ء کے میثاق ماسکو کو تسلیم کرنے پر مجبور ہوگیا۔
- ۱۹ستمبر۱۹۵۵ء کو ارجنٹائن کے صدر جو آن ڈومینگو پیرون کی حکومت ایک فوجی انقلاب کی وجہ سے ختم ہوگئی۔
- ۱۹ستمبر۱۹۸۵ء کومیکسیکو سٹی میں ایک زبردست زلزلے نے تباہی مچادی۔ ۱۰ ہزار سے زیادہ افراد ہلاک ہوگئے۔

## ۲۰ستمبر

- ۲۰ستمبر۱۸۵۳ء کوامریکی موجد ایلیشیا اوٹس نے اپنی بنائی ہوئی پہلی لفٹ فروخت کی۔اس ایلی ویٹر لفٹ کو اس وقت ''سیفٹی ہویسٹ'' کا نام دیا گیا تھا۔
- ۲۰ستمبر۱۹۴۶ء کوپہلی مرتبہ فرانس میں کینز فلم فیسٹیول کا آغاز ہوا۔لیکن دوسری جنگ عظیم کے آغاز کی وجہ سے اسے ملتوی کردیا گیا۔آج کینز فلم فیسٹیول کو دنیا کا سب سے معتبر فلمی ایونٹ سمجھا جاتا ہے۔
- ۲۰ستمبر۱۹۸۴ء کولبنان کے دارالحکومت بیروت میں واقع امریکی سفارت خانے پر ایک خودکش کار بم دھماکہ ہوا جس میں ۱۱۲ افراد ہلاک اور درجنوں زخمی ہوگئے۔

## ۲۱ستمبر

- ۲۱ستمبر۱۷۹۲ء کوفرانس کی قانون ساز اسمبلی نے فرانس میں شہنشاہیت کو ختم کرنے اور ملک کی جمہوریہ قائم کرنے کا قانون منظور کرلیا۔اس سے تین سال قبل خوراک کی قلت اور اقتصادی بحران کی وجہ سے انقلاب فرانس کا آغاز ہوا تھا۔
- ۲۱ستمبر۱۸۶۶ء کومشہور ادیب ایچ جی ویلز پیدا ہوئے۔ برطانیہ سے تعلق رکھنے والے اس سائنس فکشن رائٹر نے بے مثال کہانیاں تخلیق کیں۔
- ۲۱ستمبر۱۹۱۵ء کو بلغاریہ' جرمنی کے ایک اتحادی کی حیثیت سے پہلی جنگ عظیم میں شامل ہوگیا۔
- ۲۱ستمبر۱۹۴۹ء کوچین کی خانہ جنگی جیتنے کے بعد ماؤزے تنگ نے اعلان کیا کہ

کمیونسٹ پارٹی ملک کی نئی حکومت قائم کرے گی۔

## ۲۲ ستمبر

- ۲۲ ستمبر ۱۷۹۱ء کو مشہور برطانوی سائنس دان مائیکل فیراڈے پیدا ہوئے۔ اس نے بجلی کی موٹر، ڈائنا مو، ٹرانسفارمر اور جنریٹر جیسی ایجادات سے دنیا کو روشناس کرایا۔
- ۲۲ ستمبر ۱۹۱۴ء کو پہلی جنگ عظیم کے دوران جرمنی کی ایک آبدوز نے ایک گھنٹے کے دوران ۳ برطانوی بحری جنگی جہازوں کو ڈبو دیا۔ ۱۴۰۰ برطانوی فوجی ہلاک ہوئے اور دنیا کو پہلی مرتبہ آبدوز کی قوت کا اندازہ ہوا۔
- ۲۲ ستمبر ۱۹۴۹ء کو سوویت یونین نے پہلا ایٹمی دھماکہ کیا جس کا نام ''مجواول'' اور طاقت ۲۲ کلوٹن تھی۔ یہ ایٹمی دھماکہ ۲۴ دن پہلے ۲۹۔ اگست ۱۹۴۹ء کو بھی کیا گیا تھا۔
- ۲۲ ستمبر ۱۹۸۰ء کو عراق اور ایران کے درمیان جنگ شروع ہوگئی۔ لگ بھگ ۸ سال تک جاری رہنے والی اس جنگ میں دونوں ممالک کے ہزاروں فوجی ہلاک ہوئے۔ اس جنگ کے دوران خلیج فارس سے تیل کی آمدورفت بری طرح متاثر ہوئی اور عالمی منڈی میں تیل کی قیمتیں بڑھ گئیں۔

## ۲۳ ستمبر

- ۲۳ ستمبر ۱۸۴۶ء کو جرمنی کے ماہر فلکیات جوہان گوٹفرائیڈ گال نے پہلی مرتبہ سیارہ نیپ چون دریافت کیا۔ زمین سے چار گنا بڑے اس سیارے کا نام رومن تاریخ کے سمندر کے دیوتا کے نام پر رکھا گیا۔
- ۲۳ ستمبر ۱۸۶۲ء کو مشہور روسی ادیب لیوٹالسٹائی نے ۲۴ سال کی عمر میں ۱۷ سالہ سوفی آندرے دینا سے شادی کرلی۔ ادب کی عالمی دنیا میں اس شادی کا بہت چرچا رہا۔
- ۲۳ ستمبر ۱۹۸۹ء کو آذربائیجان نے سوویت یونین سے علیحدہ ہو کر آزادی کا اعلان کر دیا۔
- ۲۳ ستمبر ۱۹۹۱ء کو سوویت یونین کے بکھر جانے کے بعد آرمینیا ایک آزاد ملک بن گیا۔



## ۲۴ ستمبر

- ۲۴ ستمبر ۱۳۹۸ء کو وسطی ایشیا کے مشہور فاتح تیمور لنگ نے دریائے سندھ کو عبور کیا۔ امیر تیمور اس کا اصل نام ہے اور اسے تیمور لنگ بھی کہا جاتا ہے۔ اپنی افواج کے ہمراہ دہلی پر حملہ کرنے کے لیے جا رہا تھا۔
- ۲۴ ستمبر ۱۸۸۹ء کو برطانوی موجد الیگزینڈر ڈے نے ایک ایسا ٹائم کلاک ایجاد کیا جو کارکنوں کی دفتر میں آمدورفت ریکارڈ کرتا تھا۔ تاخیر سے دفتر آنے والے کارکن آج بھی اس ایجاد کو ناپسند کرتے ہیں۔
- ۲۴ ستمبر ۱۹۶۰ء کو ٹائی ٹینک ڈوبنے کے بعد ایٹمی قوت سے چلنے والا دنیا کا سب سے بڑا جنگی بحری جہاز ''انٹر پرائز'' امریکی ریاست ورجینیا کی بندرگاہ نیو پورٹ پر سمندر میں اتارا گیا۔ اس عظیم الشان جنگی بحری جہاز پر طیاروں کے پرواز کرنے اور اترنے کی گنجائش بھی موجود تھی۔ ایٹمی قوت کی مدد سے یہ بحری جہاز کوئی ایندھن لیے بغیر چار لاکھ ستر ہزار میل تک سفر کر سکتا ہے۔
- ۲۴ ستمبر ۱۹۶۴ء کو امریکی صدر جان ایف کینیڈی کے قتل کے تحقیقاتی کمیشن نے فیصلہ دیا کہ قاتل لی ہاروے آسولڈ نے یہ کام تنہا انجام دیا تھا۔

## ۲۵ ستمبر

- ۲۵ ستمبر ۱۹۱۵ء کو پہلی جنگ عظیم کے مغربی محاذ پر برطانوی افواج نے آرٹوئز کی تیسری جنگ کا آغاز کیا جس کے دوران پہلی بار زہریلی گیس استعمال کی گئی۔
- ۲۵ ستمبر ۱۹۴۴ء کو ہالی وڈ کے مشہور اداکار مائیکل ڈگلس پیدا ہوئے وہ مشہور اداکار کرک ڈگلس کے بیٹے ہیں۔ اس نے ''بیسک انسٹنکٹ'' اور ''فیٹل اٹریکشن'' جیسی فلموں سے شہرت حاصل کی۔ یہ عجیب اتفاق ہے کہ ان کی اہلیہ مشہور اداکارہ کیتھرین زیٹا جونز بھی ۲۵ ستمبر کو پیدا ہوئی لیکن وہ ۱۹۶۹ء میں پیدا ہوئی۔
- ۲۵ ستمبر ۱۹۷۰ء کو مشرقِ وسطیٰ میں وہ مختصر اور خونیں جنگ ختم ہوئی جسے ''بلیک ستمبر'' کہا جاتا ہے۔ اس جنگ میں فلسطینی چھاپہ مار اور شام کے فوجیوں نے اردن کی افواج

کے خلاف معرکہ آرائی کی۔ یہ جنگ کسی نتیجے کے بغیر ختم ہوگئی۔

⊙ ۲۵ ستمبر ۱۹۷۴ء کو سائنسدانوں نے پہلی بار انکشاف کیا کہ فریون گیس زمین کے اردگرد موجود اوزون کی حفاظتی تہہ کو تباہ کر رہی ہے۔

## ۲۶ ستمبر

⊙ ۲۶ ستمبر ۱۷۷۲ء کو امریکہ میں پہلی بار ایک ایسا قانون منظور ہوا جس کے تحت تمام ڈاکٹروں کے لیے طبی پریکٹس کا لائسنس حاصل کرنا لازمی قرار دیا گیا۔

⊙ ۲۶ ستمبر ۱۸۸۸ء کو مشہور برطانوی شاعر ٹی ایس ایلیٹ پیدا ہوئے ان کی تخلیق ''دی ویسٹ لینڈ'' کو آج بھی کلاسیک کا درجہ حاصل ہے۔

⊙ ۲۶ ستمبر ۱۹۰۲ء کو دنیا کی مقبول ترین پتلون یعنی نیلے رنگ کی جینز ایجاد کرنے والے امریکی تاجر لیوی اسٹراس کا انتقال ہوگیا۔ بلیو جینز کو آج بھی دنیا کے مقبول ترین پہناوے کی حیثیت حاصل ہے۔

⊙ ۲۶ ستمبر ۱۹۴۴ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران اتحادی افواج کی جانب سے ہالینڈ کے شہر آرنہیم پر قبضہ کرنے کا آپریشن ہوا جو بری طرح ناکام رہا جس کی وجہ سے برطانیہ اور پولینڈ کے لگ بھگ ۸ ہزار فوجی ہلاک ہوئے۔

⊙ ۲۶ ستمبر ۱۹۸۹ء کو روس کے صدر میخائل گورباچوف نے سوویت اسمبلی میں پہلی بار ایک ایسا قانون منظور کیا جس کے تحت کوئی بھی اخبار، کتاب یا جریدہ حکومت کی اجازت کے بغیر شائع کیا جا سکتا ہے۔ یہ سوویت نظام میں سنسر شپ کو ختم کرنے کا پہلا انقلابی قدم تھا۔

⊙ ۲۶ ستمبر ۱۹۹۷ء کو انڈونیشیا کی تاریخ کا بدترین فضائی حادثہ پیش آیا جب جلتے ہوئے جنگل کے دھوئیں میں اڑنے والا ایک مسافر طیارہ درختوں سے ٹکرا کر دھماکے سے پھٹ گیا۔ اس حادثے میں ۲۳۴ لوگ ہلاک ہوئے۔

## ۲۷ ستمبر

⊙ ۲۷ ستمبر ۱۹۳۹ء کو پولینڈ نے جرمن افواج کے سامنے ہتھیار ڈال دیئے۔ پولینڈ کے



لگ بھگ ڈیڑھ لاکھ فوجیوں کو قیدی بنا لیا گیا۔

⊙ ۲۷ ستمبر ۱۹۴۰ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران جرمنی اٹلی اور جاپان کے درمیان ایک معاہدہ ہوا۔ اس معاہدے کے ذریعے یہ طے پایا کہ اگر امریکہ یا کوئی دوسرا ملک ان تین ممالک پر حملہ کرے گا تو یہ ایک دوسرے کی مدد کریں گے۔

⊙ ۲۷ ستمبر ۱۹۵۰ء کو کوریا کی جنگ کے دوران امریکی فوج نے دارالحکومت سیئول پر دوبارہ قبضہ کر لیا۔

⊙ ۲۷ ستمبر ۱۹۹۸ء کو افغانستان میں طالبان نے دارالحکومت کابل پر قبضہ کر لیا۔ افغانستان کے آخری کمیونسٹ صدر محمد نجیب اللہ کو پھانسی دے دی گئی۔

## ۲۸ ستمبر

⊙ ۲۸ ستمبر ۵۵۱ قبل مسیح کو مشہور چینی فلسفی کنفیوشس پیدا ہوا۔

⊙ ۲۸ ستمبر ۱۵۷۳ء کو اٹلی سے تعلق رکھنے والے مشہور مصور مائیکل اینجلو پیدا ہوئے۔

⊙ ۲۸ ستمبر ۱۹۳۴ء کو مشہور اداکارہ برژی باردوت پیدا ہوئی۔ فرانس سے تعلق رکھنے والی اس حسین اداکارہ نے بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔

⊙ ۲۸ ستمبر ۱۹۸۹ء کو فلپائن کے معزول رہنما فرڈی نینڈ مارکوس کا جزائر ہوائی میں انتقال ہوگیا۔ اسے ۱۹۸۶ء میں ایک عوامی انقلاب کے نتیجے میں جس کی قیادت کورازون اکینو کر رہی تھیں، اقتدار سے محروم ہو کر ملک سے فرار ہونا پڑا۔

⊙ ۲۸ ستمبر ۱۹۹۴ء کو گزشتہ صدی کا خوفناک ترین بحری حادثہ پیش آیا۔ جب سویڈن کا بحری جہاز ''ایسٹونیا'' بحیرہ بالٹک میں ایک طوفان کے دوران غرق ہوگیا۔ اس بحری حادثے میں ۹۰۰ سے زائد لوگ ہلاک ہوئے۔

## ۲۹ ستمبر

⊙ ۲۹ ستمبر ۱۹۱۱ء کو اٹلی نے سلطنت عثمانیہ کے خلاف جنگ کا اعلان کر دیا۔ اس دوران اٹلی کی افواج کا لیبیا پر حملہ جاری رہا۔

⊙ ۲۹ ستمبر ۱۹۱۳ء کو ڈیزل انجن کے جرمن موجد روڈولف ڈیزل نے دوبارہ انگلستان میں

ایک بحری جہاز سے کود کو خودکشی کرلی۔اس کی عمر ۵۵ سال تھی۔

- ۲۹ ستمبر ۱۹۵۰ء کو دنیا میں پہلی بار ٹیلی فون پر خود کار طریقے سے جواب دینے والی مشین کا تجربہ امریکہ کی بیل ٹیلی فون کمپنی نے کیا۔

## ۳۰ ستمبر

- ۳۰ ستمبر ۱۸۸۲ء کو دنیا کا پہلے پن بجلی گھر امریکی ریاست وسکانسن میں بنایا گیا۔اس روز پن بجلی گھر کا افتتاح ہوا تھا۔
- ۳۰ ستمبر ۱۹۵۵ء کو ہالی وڈ کے نوجوان اداکار جیمز ڈین کا کار کے ایک حادثے میں انتقال ہوگیا۔۲۴ سالہ جیمز ڈین نے صرف تین فلموں میں کام کرکے بین الاقوامی شہرت حاصل کرلی تھی۔
- ۳۰ ستمبر ۱۹۹۱ء کو ہیٹی کے صدر جین برٹرینڈ ایرسٹائیڈ کی حکومت کا تختہ فوج نے الٹ دیا۔ملک کے غریبوں کے لیے ان کی اصلاحات سے فوج اور دولت مند طبقے کے لوگ ناراض تھے۔
- ۳۰ ستمبر ۱۹۹۳ء کو بھارت کے صوبے مہاراشٹر میں ایک خوفناک زلزلہ آیا جس کے نتیجے میں درجنوں دیہات تباہ ہوگئے لگ بھگ ۱۰ ہزار لوگ اس زلزلے کے نتیجے میں ہلاک ہوئے۔
- ۳۰ ستمبر ۱۹۹۴ء کو عالمی ادارہ صحت نے اعلان کیا کہ دنیا کے مغربی خطے سے پولیو کا مکمل خاتمہ ہوگیا ہے۔

☆☆☆

# اکتوبر

# اکتوبر

## یکم اکتوبر

- یکم اکتوبر ۱۸۸۰ء کو مشہور امریکی موجد تھامس ایڈیسن کی فیکٹری نے دنیا میں پہلی بار بجلی کے بلب تیار کرنے کا آغاز کیا۔
- یکم اکتوبر ۱۹۱۸ء کو پہلی جنگ عظیم کے دوران برطانوی اور عرب افواج نے ترکوں سے دمشق چھین لیا۔ اس جنگ کے کمانڈرز میں مشہور برطانوی فوجی ٹی ای لارنس بھی شامل تھا جسے لارنس آف عربیہ کے نام سے پہچانا جاتا ہے۔
- یکم اکتوبر ۱۹۲۴ء کو سابق امریکی صدر جمی کارٹر پیدا ہوئے۔ اسرائیل اور مصر کے درمیان کیمپ ڈیوڈ سمجھوتہ کرانے والے جمی کارٹر کو امن کا نوبل انعام دیا گیا تھا۔
- یکم اکتوبر ۱۹۴۶ء کو دوسری جنگ عظیم کے بعد جنگی جرائم کے بین الاقوامی ٹریبونل نے جرمنی کے ۱۲ اعلیٰ نازی رہنماؤں کو سزائے موت سنائی جن میں وزیر خارجہ، وزیر داخلہ اور گسٹاپو کے بانی بھی شامل تھے۔
- یکم اکتوبر ۱۹۵۱ء کو پاکستان کا معیاری وقت مقرر ہوا۔
- یکم اکتوبر ۱۹۶۹ء کو فرانس میں ہونے والے ایک آزمائشی پرواز کے دوران نئے کانکورڈ طیارے نے پہلی مرتبہ آواز کی حد توڑ دی۔
- یکم اکتوبر ۱۹۹۵ء کو ایک امریکی عدالت نے شیخ عمر عبدالرحمٰن کو امریکہ میں لوگوں کو جہاد پر اکسانے کے الزام میں قید کی سزا سنا دی۔
- یکم اکتوبر ۲۰۰۵ء کو انڈونیشیا کے جزیرے بالی میں ہونے والے بم دھماکوں کے

نتیجے میں ۲۶ افراد ہلاک اور درجنوں زخمی ہو گئے۔

## ۲۔اکتوبر

⦿ ۲۔اکتوبر ۳۲۲ قبل مسیح کو یونانی فلسفی ارسطو کا پیٹ کی ایک بیماری کے باعث انتقال ہو گیا۔

⦿ ۲۔اکتوبر ۹۷۱ء سلطان محمود غزنوی کا یوم پیدائش ہے۔

⦿ ۲۔اکتوبر ۱۱۸۷ء کو مشہور مسلمان فاتح صلاح الدین ایوبی نے بیت المقدس پر دوبارہ قبضہ حاصل کرنے میں کامیابی حاصل کر لی۔

⦿ ۲۔اکتوبر ۱۸۶۹ء کو ہندوستان کے مشہور سیاسی رہنما موہن داس کرم چند گاندھی پیدا ہوئے۔ جنہیں مہاتما گاندھی کے نام سے پہچانا جاتا ہے۔

⦿ ۲۔اکتوبر ۱۹۱۵ء کو بلغاریہ نے پہلی جنگ عظیم کے دوران جرمنی کا اتحادی بن کر جنگ میں شریک ہونے کا فیصلہ کر لیا۔

⦿ ۲۔اکتوبر ۱۹۲۳ء کو ترک قوم پرستوں نے استنبول پر قبضہ کر لیا۔

⦿ ۲۔اکتوبر ۱۹۵۸ء کو افریقہ میں نئی مملکت گنی نے فرانس سے آزادی حاصل کر لی۔

⦿ ۲۔اکتوبر ۱۹۸۵ء کو ہالی وڈ کے مشہور اداکار راک ہڈسن کا انتقال ہو گیا۔ ۱۰ ماہ قبل ۵۹ سالہ راک ہڈسن نے بتایا تھا کہ وہ ایڈز میں مبتلا ہو گئے ہیں۔

## ۳۔اکتوبر

⦿ ۳۔اکتوبر ۱۸۹۹ء کو امریکی موجد جان تھرمین نے پیٹرول سے چلنے والے پہلے ویکیوم کلینر کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔ یہ ایک بہت بڑی مشین تھی جسے ایک گھوڑا گاڑی پر رکھا جاتا تھا۔ اس نئی ایجاد کے ذریعے ایک گھر کی صفائی کے عوض ۴ ڈالر وصول کیے جاتے تھے۔

⦿ ۳۔اکتوبر ۱۹۲۲ء کو دنیا میں پہلی بار فیکس کے ذریعے ایک تصویر کو ایک جگہ سے دوسری جگہ بھیجا گیا۔ یہ واقعہ امریکی دارالحکومت واشنگٹن میں پیش آیا۔

⦿ ۳۔اکتوبر ۱۹۵۲ء کو برطانیہ نے اپنا پہلا ایٹمی تجربہ کیا۔ یہ تجربہ آسٹریلیا کے ساحل



کے قریب کیا گیا جس کا نام ''ہرلی کین'' اور طاقت ۲۵ کلوٹن تھی۔ یوں برطانیہ دنیا کی تیسری ایٹمی طاقت بن گیا۔

⦿ ۳۔اکتوبر ۱۹۹۰ء کو دیوار برلن گرائے جانے کے چند ماہ بعد مشرقی جرمنی اور مغربی جرمنی یکجا ہو گئے۔

⦿ ۳۔اکتوبر ۱۹۶۸ء کو پیرو میں ایک فوجی انقلاب کے ذریعے حکومت کا تختہ الٹ دیا گیا۔

## ۴۔اکتوبر

⦿ ۴۔اکتوبر ۱۶۶۹ء کو بین الاقوامی شہرت یافتہ ولندیزی مصور ریمبراں کا ایمسٹرڈیم میں انتقال ہو گیا۔ ان کی عمر ۶۳ سال تھی۔ ایمسٹرڈیم ہالینڈ کا شہر ہے۔

⦿ ۴۔اکتوبر ۱۸۲۴ء کو میکسیکو ایک جمہوریہ بن گیا۔

⦿ ۴۔اکتوبر ۱۹۵۳ء کو جنگ کریمیا شروع ہونے کے بعد ترکی نے روس کے خلاف اعلان جنگ کر دیا۔

⦿ ۴۔اکتوبر ۱۹۵۷ء کو سوویت یونین نے دنیا کا پہلا مصنوعی سیارہ ''اسپوتنک'' خلا میں روانہ کر دیا۔ ۲۲ انچ قطر اور ۱۸۳ پونڈ وزن رکھنے والا یہ مصنوعی سیارہ خلا میں جا کر ۱۸ ہزار میل فی گھنٹہ کی رفتار سے زمین کے گرد چکر لگاتا رہا۔ خلائی تحقیق میں یہ سوویت یونین کی امریکہ کے مقابلے میں بہت اہم کامیابی تھی۔

## ۵۔اکتوبر

⦿ ۵۔اکتوبر ۱۹۰۸ء کو بلغاریہ نے ترکی سے آزادی حاصل کرنے کا اعلان کر دیا۔

⦿ ۵۔اکتوبر ۱۹۱۹ء کو اٹلی میں ہونے والی ایک کار ریس میں ایک ۲۱ سالہ ڈرائیور ایزو فیراری نے پہلی بار حصہ لیا۔ کوئی نہیں جانتا تھا کہ ۲۱ برس بعد یہی نوجوان اتنا نام پیدا کرے گا اور دنیا کی مشہور کار کمپنی قائم کرے گا۔

⦿ ۵۔اکتوبر ۱۹۴۲ء کو سوویت یونین کے وزیراعظم جوزف اسٹالن نے اپنی فوج کو حکم دیا کہ وہ سوویت شہر اسٹالن گراڈ کو آزاد کرانے کے لیے جان کی بازی لگا دیں۔

- ۵۔ اکتوبر ۱۹۸۹ء کو تبت کے جلاوطن مذہبی و سیاسی رہنما دلائی لامہ کو امن کا نوبل انعام دیا گیا۔

## ۶۔ اکتوبر

- ۶۔ اکتوبر ۱۹۲۸ء کو چیانگ کائی شیک چین کے نئے صدر منتخب ہو گئے۔
- ۶۔ اکتوبر ۱۹۳۰ء کو شام کے سابق صدر حافظ الاسد پیدا ہوئے۔
- ۶۔ اکتوبر ۱۹۷۳ء کو مصر اور شام کی فوجوں نے مل کر اسرائیل پر حملہ کیا تا کہ تیسری عرب اسرائیل جنگ کے دوران کھوئی ہوئی زمین واپس لی جا سکے تاہم یہ عسکری کوشش نا کام رہی۔
- ۶۔ اکتوبر ۱۹۷۸ء کو عراق کے صدر صدام حسین نے ایران کے جلاوطن رہنما آیت اللہ خمینی سے کہا کہ وہ عراق سے چلے جائیں۔ آیت اللہ خمینی فرانس چلے گئے اور انقلاب ایران کی کامیابی تک وہیں مقیم رہے۔
- ۶۔ اکتوبر ۱۹۸۱ء کو مصر کے صدر انورالسادات کو ایک فوجی پریڈ کے دوران قتل کر دیا گیا۔ ۶۲ سالہ انورالسادات اپنے وزراء اور ساتھیوں کے ساتھ پریڈ دیکھ رہے تھے کہ فوجی لباس میں ملبوس بعض لوگوں نے اچانک سامنے آ کر فائرنگ شروع کر دی۔
- ۶۔ اکتوبر ۲۰۰۰ء کو سربیا کے صدر سلوبدان میلاسووچ عوام کے زبردست مظاہروں کے بعد اقتدار چھوڑنے پر رضامند ہو گئے۔

## ۷۔ اکتوبر

- ۷۔ اکتوبر ۱۹۰۸ء کو آسٹریا نے بوسنیا اور ہرزی گوینا کو اپنی حدود میں شامل کر لیا۔ اس اقدام سے پورے بلقان کے خطے میں سیاسی بحران پیدا ہو گیا۔
- ۷۔ اکتوبر ۱۹۴۰ء کو نازی جرمنی کے حکمراں اڈولف ہٹلر نے دوسری جنگ عظیم کے دوران رومانیہ پر قبضہ کر لیا۔
- ۷۔ اکتوبر ۱۹۴۹ء کو جرمنی کے اس علاقے میں جو سوویت یونین کے قبضے میں تھا۔



ایک نیا ملک قائم کرنے کا اعلان کیا گیا۔ جس کا نام مشرقی جرمنی تھا۔ اس سے پانچ ماہ قبل برطانیہ، امریکہ اور فرانس اپنے علاقے میں مغربی جرمنی قائم کرنے کا اعلان کر چکے تھے۔

- ۷۔ اکتوبر ۱۹۵۲ء کو روس کے وزیر اعظم ولادی میر پیوٹن پیدا ہوئے۔
- ۷۔ اکتوبر ۲۰۰۱ء کو امریکی صدر جارج بش نے افغانستان میں فوجی آپریشن شروع کرنے کا اعلان کر دیا جس کا مقصد اسامہ بن لادن سمیت القاعدہ کے دیگر ارکان کو افغانستان سے باہر نکالنا تھا۔
- ۷۔ اکتوبر ۲۰۰۳ء کو مشہور اداکارہ آرنلڈ شوارزینگر کو امریکی ریاست کیلیفورنیا کا گورنر منتخب کر لیا گیا۔

## ۸۔ اکتوبر

- ۸۔ اکتوبر ۱۹۶۷ء کو بولیویا کے مشہور چھاپہ مار لیڈر چی گویرا کی فوجوں کو سرکاری افواج کے ساتھ ایک مقابلہ میں شکست ہو گئی۔ چی گویرا اس مقابلے میں زخمی ہوئے اور قید کر لئے گئے اور اگلے روز انہیں گولی مار کر ہلاک کر دیا گیا۔ ان کی عمر ۳۹ سال تھی۔
- ۸۔ اکتوبر ۱۹۷۰ء کو مشہور روسی ادیب الیگزینڈر سولزے نیتسن نے ادب کا نوبل انعام جیت لیا۔
- ۸۔ اکتوبر ۱۹۹۳ء کو اقوام متحدہ نے جنوبی افریقہ کے خلاف وہ اقتصادی پابندی اٹھانے کا فیصلہ کر لیا جو نسلی امتیاز کی سرکاری پالیسیوں کے باعث عائد کی گئی تھیں۔
- ۸۔ اکتوبر ۱۹۹۸ء کو امریکی ایوان نمائندگان نے صدر بل کلنٹن کے خلاف مواخذے کی کارروائی کرنے کے حق میں ووٹ دیا۔ امریکی صدر ایک خاتون مونیکا لیونسکی کے ساتھ ایک اسکینڈل کی وجہ سے سیاسی پریشانیوں کی زد میں تھے۔
- ۸۔ اکتوبر ۲۰۰۵ء کو پاکستان کے صوبہ سرحد، کشمیر اور اسلام آباد میں (شمالی علاقہ جات میں) صبح ۸ بج کر ۵۲ منٹ پر خوفناک زلزلہ آیا جس سے لگ بھگ ایک لاکھ

افراد ہلاک ہوگئے۔ یہ پاکستان کی تاریخ کا سب سے بڑا اور خوفناک زلزلہ تھا۔

## ۹۔ اکتوبر

⊙ ۹۔ اکتوبر ۱۸۱۸ء کو برطانیہ، آسٹریا، روس، جرمنی اور فرانس نے ایک مشترکہ معاہدہ کیا تاکہ نپولین کی جنگوں کے نتیجے میں پیدا ہونے والی تباہی کو مشترکہ طور پر سمیٹا جاسکے۔

⊙ ۹۔ اکتوبر ۱۸۷۶ء کو ٹیلی فون کے موجد الیگزینڈر گراہم بیل نے اپنے اسسٹنٹ تھامس واٹسن کو پہلی ٹیلی فون کال کی۔ گراہم بیل کا اسسٹنٹ دو میل دور تھا۔ مقامی اخبار نے اس پہلی ٹیلی فون گفتگو کے حقیقی ہونے کو ثابت کرنے کے لیے دونوں افراد سے فوری طور پر الگ الگ انٹرویو کیے تاکہ ان دونوں کے درمیان ہونے والی گفتگو کی یکسانی سے اس ٹیلی فون کال کے حقیقی ہونے کا ثبوت مل سکے۔

⊙ ۹۔ اکتوبر ۱۹۶۲ء کو یوگنڈا نے آزادی حاصل کر لی۔ اس نوزائیدہ افریقی مملکت میں ملٹن اوبوتے کو پہلا صدر مقرر کیا گیا۔

⊙ ۹۔ اکتوبر ۱۹۹۲ء کو امریکی ریاست نیویارک میں ایک ۳۰ پونڈ وزنی شہاب ثاقب کا ٹکڑا زمین سے آٹکرایا۔ ہزاروں افراد نے اس شہاب ثاقب کو زمین پر گرتے دیکھا۔

## ۱۰۔ اکتوبر

⊙ ۱۰۔ اکتوبر ۱۹۲۸ء کو چین نے جمہوریہ ہونے کا اعلان کر دیا۔ اور ۱۰ اکتوبر ۱۹۲۸ء کو یہ بھی اعلان کیا کہ اس نئی مملکت کا دارالحکومت بیجنگ ہوگا۔

⊙ ۱۰۔ اکتوبر ۱۹۲۹ء کو افغانستان کے نئے حکمران محمد نادر خان نے ملک کے معزول امیر حبیب اللہ ثانی کو ان کے ۱۷ ساتھیوں سمیت ہلاک کر دیا۔ کوئی نہیں جانتا تھا کہ چار سال بعد خود نادر خان کو بھی قتل کر دیا جائے گا۔

⊙ ۱۰۔ اکتوبر ۱۹۸۲ء کو دنیا میں پہلی مرتبہ خلا میں متعین ایک نشریاتی سیارے کی مدد سے ٹوکیو میں ہونے والے اولمپک مقابلوں کی تقریبات امریکہ میں ٹیلی ویژن پر براہ



راست دکھائی گئی۔

⊙ ۱۰۔ اکتوبر ۱۹۶۷ء کو بیرونی خلائی معاہدہ طے پایا جس پر امریکہ، روس اور متعدد دیگر ممالک نے دستخط کیے۔ اس معاہدے کے تحت خلا میں ایٹمی ہتھیار نہیں لے جائے جاسکیں گے۔

## ۱۱۔ اکتوبر

⊙ ۱۱۔ اکتوبر ۱۹۵۰ء کو امریکہ میں سی بی ایس نامی کمپنی کو رنگین ٹی وی نشریات پیش کرنے کا دنیا کا پہلا لائسنس جاری کیا گیا تاہم ایک اور کمپنی آر سی اے نے اس لائسنس کو چیلنج کر دیا اور الزام لگایا کہ سی بی ایس کی رنگین ٹیکنالوجی تکنیکی طور پر نامکمل ہے۔ اس کے نتیجے میں سی بی ایس کو دیا جانے والا لائسنس ایک ماہ کے لیے معطل رکھا گیا تاہم جون ۱۹۵۱ء میں سی بی ایس پہلا کمرشل رنگین ٹی وی پروگرام پیش کرنے میں کامیاب ہوگیا۔

⊙ ۱۱۔ اکتوبر ۱۹۸۶ء کو امریکی صدر رونالڈ ریگن اور سوویت یونین کے رہنما میخائل گورباچوف کی آئس لینڈ میں ملاقات ہوئی۔ اس تاریخی ملاقات کے دوران دونوں رہنماؤں نے یورپ میں درمیانی فاصلے تک مار کرنے والے ایٹمی میزائلوں کو محدود کرنے کے لیے بات چیت کی۔

⊙ ۱۱۔ اکتوبر ۱۹۹۵ء کو اقوام متحدہ کی سلامتی کونسل کو ایک رپورٹ پیش کی گئی جس میں یہ اندازہ لگایا گیا تھا کہ عراق کے سربراہ صدام حسین کے پاس اتنے کیمیائی اور حیاتیاتی ہتھیار ہیں کہ وہ دنیا کی کل آبادی کو کئی بار ہلاک کر سکتے ہیں۔

## ۱۲۔ اکتوبر

⊙ ۱۲۔ اکتوبر ۱۴۹۲ء کو اطالوی مہم جو کرسٹوفر کولمبس نے بحراوقیانوس عبور کرنے کے بعد بہاما کا ایک جزیرہ دیکھا تو وہ یہ سمجھا کہ اس نے مشرقی ایشیا تک پہنچنے میں کامیابی حاصل کر لی وہ خود بھی نہیں جان سکا کہ وہ امریکی براعظم تک پہنچنے والا پہلا یورپی بن گیا ہے۔

- ۱۲۔ اکتوبر ۱۹۶۴ء کو سوویت یونین نے اپنا خلائی جہاز ''واسکوڈ اول'' زمین کے مدار پر بھیجا جس میں تین خلاباز سوار تھے۔ یہ انسانی تاریخ کا پہلا واقعہ تھا جب ایک خلائی جہاز میں ایک سے زائد افراد نے سفر کیا۔
- ۱۲۔ اکتوبر ۱۹۶۸ء کو اسپین کی سابق نوآبادی مغربی افریقہ نے آزادی حاصل کر لی اور اس کا نام جمہوریہ ایکواٹوریل گنی رکھا گیا۔
- ۱۲۔ اکتوبر ۱۹۹۹ء کو پاکستان کے وزیراعظم نواز شریف نے مسلح افواج کے سربراہ جنرل پرویز مشرف کو برخواست کرنے کی کوشش کی۔ جنرل پرویز مشرف بیرونی دورے پر تھے اور ان کے طیارے کو کراچی میں اترنے سے روکنے کی بھی کوشش کی گئی جس کے نتیجے میں فوج نے اقتدار پر قبضہ کر لیا۔
- ۱۲۔ اکتوبر ۲۰۰۰ء کو یمن کی بندرگاہ عدن میں امریکی بحری جنگی جہاز ''یو ایس ایس کول'' سے ایک کشتی اچانک آ ٹکرائی اور دھماکے سے پھٹ گئی۔ اس خودکش دھماکے میں ۱۷ امریکی فوجی ہلاک اور ۳۸ زخمی ہوئے۔

## ۱۳۔ اکتوبر

- ۱۳۔ اکتوبر ۱۷۹۲ء کو امریکہ کے نئے دارالحکومت واشنگٹن میں ایک نئی صدارتی رہائش گاہ کا سنگ بنیاد رکھا گیا۔ ۸ سال بعد جان ایڈمز یہاں رہائش اختیار کرنے والا پہلا امریکی صدر بن گیا۔ اس عمارت کا نام جلد ہی وائٹ ہاؤس رکھا گیا۔
- ۱۳۔ اکتوبر ۱۸۸۴ء کو امریکی دارالحکومت واشنگٹن میں ۲۵ ممالک کے نمائندوں نے برطانیہ کے قصبے گرین وچ سے گزرنے والی جغرافیائی لکیر یعنی طول البلد کو مرکزی لکیر قرار دینے پر رضامندی ظاہر کی اور یوں گرین وچ کا وقت دنیا کے مختلف خطوں میں وقت کو متعین کرنے کا بنیادی پیمانہ بن گیا۔
- ۱۳۔ اکتوبر ۱۹۲۳ء کو ترکی نے اپنا نیا دارالحکومت انقرہ بنا لیا۔
- ۱۳۔ اکتوبر ۱۹۲۵ء کو سابق برطانوی وزیراعظم مسز مارگریٹ تھیچر پیدا ہوئی۔ وہ برطانوی تاریخ کی پہلی خاتون وزیراعظم بنیں۔



- ۱۳۔ اکتوبر ۱۹۷۷ء کو چار فلسطینیوں نے جرمن فضائی کمپنی لفتھانسا کا ایک طیارہ اغوا کر لیا اور جرمنی کے دہشت گرد گروپ سے تعلق رکھنے والے ۱۱ افراد کی رہائی کا مطالبہ کیا۔

## ۱۴۔ اکتوبر

- ۱۴۔ اکتوبر ۱۸۶۳ء کو سویڈن کے ہتھیار ساز صنعت کار الفریڈ نوبل نے پہلی بار دھماکہ خیز نائیٹروگلیسرین کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۱۴۔ اکتوبر ۱۸۹۰ء کو سابق امریکی صدر آئزن ہاور پیدا ہوئے۔
- ۱۴۔ اکتوبر ۱۹۱۵ء کو بلغاریہ اور سربیا نے ایک دوسرے کے خلاف جنگ کا اعلان کر دیا۔
- ۱۴۔ اکتوبر ۱۹۳۳ء کو نازی جرمنی نے لیگ آف نیشنز سے دستبردار ہونے کا اعلان کر دیا۔
- ۱۴۔ اکتوبر ۱۹۴۴ء کو جرمنی کے جنرل رومیل نے سائنائڈ کھا کر خودکشی کر لی کیونکہ وہ نازی جرمنی کے رہنما ہٹلر کو قتل کرنے کی سازش میں ملوث ہونے پر غداری کے مقدمے کا سامنا کرنے کو تیار نہیں تھا۔
- ۱۴۔ اکتوبر ۱۹۴۷ء کو امریکی فضائیہ کے ٹیسٹ پائلٹ چک ایگر نے دنیا میں پہلی بار آواز کی رفتار سے زیادہ تیز پرواز کرنے کا ریکارڈ توڑ دیا۔ اس نے ۴۰ ہزار فٹ کی بلندی پر ۶۶۲ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے اپنا راکٹ طیارہ اڑا کر یہ کارنامہ سرانجام دیا۔
- ۱۴۔ اکتوبر ۱۹۶۲ء کو کیوبا کے میزائلوں کا بحران شروع ہوا۔ جب امریکی جاسوس طیاروں نے ایسی تصویریں حاصل کر لیں جن سے پتہ چلتا تھا کہ سوویت یونین کے بنے ہوئے میزائل کیوبا کی سرزمین پر امریکی ساحل سے صرف ۹۰ میل کی دوری پر نصب کر دیئے گئے ہیں۔ اس بحران کے نتیجے میں دنیا ایٹمی جنگ کے خطرے کی دہلیز تک پہنچ گئی۔

- ۱۴۔ اکتوبر ۱۹۶۴ء کو شہری حقوق کے سیاہ فام امریکی رہنما ڈاکٹر مارٹن لوتھر کنگ کو امن کا نوبل انعام دیا گیا۔ اسے یہ انعام ۳۵ برس کی عمر میں نسلی امتیاز کے خلاف پرامن جدوجہد کرنے پر دیا گیا اور وہ نوبل انعام پانے والے سب سے کم عمر شخص بن گئے۔

## ۱۵۔ اکتوبر

- ۱۵۔ اکتوبر ۱۹۱۷ء کو دنیا کی سب سے مشہور خاتون جاسوس ماتا ہری کو فرانس میں سزائے موت دے دی گئی۔ فرانسیسی حکام نے اسے فوجی راز دشمن طاقتوں کو فراہم کرنے کے الزام میں گرفتار کیا تھا۔ جس کے نتیجے میں ہزاروں اتحادی فوجی ہلاک ہوئے۔ ماتا ہری کو پیرس کے مضافات میں فائرنگ اسکواڈ کے ذریعے سزائے موت دی گئی۔
- ۱۵۔ اکتوبر ۱۹۲۱ء کو مشہور امریکی ادیب ماریو پوزو پیدا ہوئے۔ جس نے اپنی تخلیق ''گاڈ فادر'' کے ذریعے بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔
- ۱۵۔ اکتوبر ۱۹۹۰ء کو سوویت رہنما میخائل گورباچوف کو امن کا نوبل انعام دیا گیا۔ انہیں یہ انعام سرد جنگ کی کشیدگی ختم کرنے کے لیے نمایاں خدمات انجام دینے پر دیا گیا۔

## ۱۶۔ اکتوبر

- ۱۶۔ اکتوبر ۱۷۵۶ء کو ہندوستان میں لارڈ کلائیو برطانوی اور ہندوستانی سپاہیوں پر مشتمل ایک فوج لے کر مدراس سے کلکتہ روانہ ہوا تاکہ نواب سراج الدولہ سے مقابلہ کر سکے۔ سراج الدولہ کی فوجوں نے کلکتہ پر قبضہ کر لیا تھا۔
- ۱۶۔ اکتوبر ۱۸۹۹ء کو اطالوی سائنسدان اور موجد مارکونی نے اپنی نئی ایجاد وائرلیس ٹیلیگراف کا پہلا مظاہرہ کیا۔ اس مظاہرے میں نیویارک میں ہونے والی کشتیوں کی ایک ریس کے نتائج وائرلیس ٹیلی گراف کے ذریعے دوسرے مقام تک بھیجے گئے۔
- ۱۶۔ اکتوبر ۱۹۰۵ء کو برطانوی حکومت نے ہندوستان میں صوبہ بنگال کی تقسیم کا



اعلان کر دیا۔ اس برطانوی فیصلے پر زبردست عوامی احتجاج سامنے آیا اور لاکھوں لوگ برطانوی حکمرانوں کے خلاف مظاہروں میں شریک ہوئے۔

- ۱۶۔ اکتوبر ۱۹۴۶ء کو جرمنی کے شہر نیورمبرگ میں نازی جرمنی کے ۱۰ اعلیٰ عہدے داروں کو جنگی اور انسانی جرائم پر پھانسی دے دی گئی۔ ان میں سابق نازی جرمن وزیر خارجہ گسٹاپو کے سربراہ اور وزیر داخلہ بھی شامل تھے۔
- ۱۶۔ اکتوبر ۱۹۴۹ء کو یونان میں کمیونسٹوں کی دوسری بغاوت اختتام کو پہنچی۔ اس تنازعے کے نتیجے میں یونان کے لگ بھگ ۵۰ ہزار لوگ ہلاک ہوئے۔
- ۱۶۔ اکتوبر ۱۹۶۴ء کو چین نے اپنا پہلا ایٹمی دھماکا کیا اور دنیا کی پانچویں ایٹمی طاقت بن گیا۔ اس کا نام ''۵۹۶'' تھا اور طاقت ۲۲ کلوٹن تھی۔ اس سے پہلے امریکا، روس، برطانیہ اور فرانس ایٹمی دھماکے کر چکے تھے۔
- ۱۶۔ اکتوبر ۱۹۷۳ء کو امریکی وزیر خارجہ ہنری کسنجر اور شمالی ویتنام کے سفارتکار لی ڈک تھو کو مشترکہ طور پر امن کا نوبل انعام دیا گیا۔ ہنری کسنجر نے یہ انعام قبول کر لیا جبکہ لی ڈک تھو نے یہ اعزاز قبول کرنے سے انکار کر دیا۔
- ۱۶۔ اکتوبر ۱۹۹۳ء کو ملک میں دوبارہ بے نظیر بھٹو پاکستان کی وزیراعظم منتخب ہوئیں، جبکہ صدر پاکستان کے عہدے پر فاروق احمد خاں لغاری منتخب ہوئے۔

## ۱۷۔ اکتوبر

- ۱۷۔ اکتوبر ۱۴۴۸ء کو یورپ میں کوسوو کی جنگ شروع ہوئی جس میں ہنگری اور البانیہ کی مشترکہ افواج کا مقابلہ سلطنت عثمانیہ کی افواج سے تھا۔ ۳ روز تک جاری رہنے والی اس جنگ میں عثمانی افواج نے مغربی فوجوں کو شکست دے دی۔
- ۱۷۔ اکتوبر ۱۸۸۵ء کو برطانیہ کے سرہنری بیسمیر نے بڑے پیمانے پر سستا اسٹیل تیار کرنے کے لیے ''بلاسٹ فرنیس'' کے طریقے کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۱۷۔ اکتوبر ۱۹۱۸ء کو مشہور امریکی اداکارہ ریٹا ہیورتھ پیدا ہوئی۔
- ۱۷۔ اکتوبر ۱۹۷۳ء کو تیل برآمد کرنے والے ممالک کی تنظیم اوپیک نے امریکا اور

دوسرے ممالک کو تیل فراہم کرنا بند کر دیا جنہوں نے عرب اسرائیل جنگ کے دوران اسرائیل کو امداد فراہم کی تھی۔

⊙ ۱۷۔ اکتوبر ۲۰۰۷ء کو پاکستان کی وزیراعظم بے نظیر بھٹو جلاوطنی ختم کر کے ملک میں واپس آ گئی۔ بے نظیر بھٹو ۱۹۸۸ء سے لے کر ۱۹۹۰ء اور ۱۹۹۳ء سے لے کر ۱۹۹۶ء تک ملک کی وزیراعظم رہی۔

## ۱۸۔ اکتوبر

⊙ ۱۸۔ اکتوبر ۱۹۳۱ء کو مشہور امریکی موجد تھامس ایلوا ایڈیسن کا ۸۴ برس کی عمر میں انتقال ہو گیا۔ ایڈیسن کی ایجادات میں فوٹوگراف، مائیکروفون اور بجلی کے ڈسٹری بیوشن سسٹمز شامل ہیں۔

⊙ ۱۸۔ اکتوبر ۱۹۵۶ء ٹینس کی بے مثال خاتون کھلاڑی مارٹینا نیوراتیلووا پیدا ہوئی۔ اس نے ۹ مرتبہ ومبلڈن ٹائٹل جیت کر ایک ریکارڈ قائم کیا تھا۔

⊙ ۱۸۔ اکتوبر ۱۹۸۹ء کو ہنگری کی حکومت نے کمیونسٹ پارٹی کو توڑنے کے بعد اپنے آئین میں نئی ترامیم کرنے کا اعلان کیا جس کے تحت کئی سیاسی جماعتوں پر مشتمل سیاسی نظام کی اجازت دی گئی اور آزادانہ انتخابات یقینی بنائے گئے۔

⊙ ۱۸۔ اکتوبر ۱۹۸۹ء کو امریکی خلائی ادارے ''ناسا'' نے اپنا نیا خلائی جہاز ''گیلیلیو'' روانہ کیا۔ یہ خلائی جہاز سیارہ مشتری پر اترنے میں کامیاب ہو گیا۔

## ۱۹۔ اکتوبر

⊙ ۱۹۔ اکتوبر ۱۸۱۳ء کو فرانسیسی جنرل نپولین بونا پارٹ کو لیپ زیگ کی جنگ میں شکست ہو گئی۔ اس جنگ کے دوران نپولین بونا پارٹ کی فوج کے ۶۸ ہزار سے زائد فوجی ہلاک اور قیدی بنائے گئے۔

⊙ ۱۹۔ اکتوبر ۱۹۱۵ء کو پہلی جنگ عظیم کے دوران روس اور اٹلی نے بلغاریہ کے خلاف جنگ کا اعلان کر دیا۔ اس سے قبل برطانیہ، فرانس اور سربیا بھی بلغاریہ کے خلاف جنگ شروع کر چکے تھے۔



⊙ ۱۹۔ اکتوبر ۱۹۳۵ء کو ایتھوپیا پر اٹلی کے غاصبانہ قبضے کے خلاف اقوام عالم کی تنظیم لیگ آف نیشنز نے جان بوجھ کر اٹلی پر ناکافی اقتصادی پابندیاں عائد کیں۔ لیگ آف نیشنز کو خطرہ تھا کہ موثر پابندیوں کی صورت میں یورپی اقوام کے درمیان دشمنیاں شروع ہو جائیں گی۔

## ۲۰۔ اکتوبر

⊙ ۲۰۔ اکتوبر ۱۹۱۴ء کو پہلی جنگ عظیم کے ابتدائی مہینوں کے دوران جرمنی نے اعلان کیا کہ اس نے فرانس، روس، بلجیم اور برطانیہ کے تین لاکھ سے زائد فوجیوں کو قیدی بنالیا ہے۔

⊙ ۲۰۔ اکتوبر ۱۹۳۵ء کو چین میں ماؤزے تنگ کی قیادت میں تاریخی لانگ مارچ اختتام کو پہنچا۔ جب چار ہزار کمیونسٹ کارکن شمالی مغربی چین کے صوبے سینسی تک پہنچنے میں کامیاب ہو گئے۔ چیانگ کائی شیک کی قوم پرست فوجوں سے بچ کر نکلنے والے ان کمیونسٹ کارکنوں نے ۳۶۸ دنوں میں ۶ ہزار میل کا فاصلہ طے کیا۔

⊙ ۲۰۔ اکتوبر ۱۹۴۱ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران نازی جرمنی کی افواج نے ماسکو کا محاصرہ شروع کیا۔

⊙ ۲۰۔ اکتوبر ۱۹۶۸ء کو مقتول امریکی صدر جان ایف کینڈی کی بیوہ جیکولین کینڈی نے ارب پتی یونانی تاجر ارسٹوٹل اوناسس سے شادی کر لی۔

## ۲۱۔ اکتوبر

⊙ ۲۱۔ اکتوبر ۱۸۳۳ء کو سویڈن کا مشہور کیمیا دان الفریڈ نوبل پیدا ہوا۔ جس نے ڈائنامائٹ ایجاد کیا اور بعد میں اپنی دولت ایک ٹرسٹ کو دے کر نوبل انعامات کی بنیاد رکھی۔

⊙ ۲۱۔ اکتوبر ۱۹۴۸ء کو دنیا کا پہلا بے حد تیز رفتار ریڈیو فیکس ایک ریڈیو اسٹیشن سے امریکی لائبریری آف کانگریس کو بھیجا گیا۔ اس فیکس کے ذریعے مشہور ناول ''گون ود دی ونڈ'' کے ۱۰۴۷ صفحات صرف ۲ منٹ اور ۲۱ سیکنڈ میں فیکس کے ذریعے بھیج

دیئے گئے۔

(•) ۲۱۔ اکتوبر ۱۹۶۹ء کو صومالیہ کے صدر کے قتل ہو جانے کے بعد فوج نے ایک انقلاب کے ذریعے اقتدار پر قبضہ کر لیا اور محمد سیاد برے کو ملک کا نیا صدر بنا دیا۔

## ۲۲۔ اکتوبر

(•) ۲۲۔ اکتوبر ۱۹۳۶ء کو کاریں بنانے والے جرمن ادارے کے سربراہ فرڈی نینڈ پورشے نے اڈولف ہٹلر کی حکومت کو تجویز پیش کی کہ عام جرمن شہری کے لیے ایک چھوٹی قابل بھروسہ کار تیار کی جائے جس کا نام ''فاکس ویگن''، یعنی عوامی کار ہو۔ فاکس ویگن کو اس وقت پوری دنیا میں مقبولیت حاصل ہے۔

(•) ۲۲۔ اکتوبر ۱۹۶۲ء کو امریکا نے کیوبا کی بحری ناکہ بندی کرنے کا اعلان کیا تاکہ سوویت یونین کے بحری جہازوں کے ذریعے وہاں مزید ہتھیار نہ لائے جا سکیں۔

(•) ۲۲۔ اکتوبر ۱۹۶۴ء کو فرانس کے بین الاقوامی شہرت یافتہ فلسفی اور ادیب ژاں پال سارتر کو ادب کا نوبل انعام دینے کا اعلان کیا گیا۔ سارتر نے یہ انعام لینے سے انکار کر دیا۔

## ۲۳۔ اکتوبر

(•) ۲۳۔ اکتوبر ۱۹۴۰ء کو دنیا کا سب سے مشہور فٹبالر پیلے پیدا ہوا۔ برازیل سے تعلق رکھنے والے پیلے نے ۱۶ برس کی عمر سے بین الاقوامی فٹبال کھیلنا شروع کیا اور اپنے طویل کیریئر میں ایک ہزار سے زائد گول کیے۔

(•) ۲۳۔ اکتوبر ۱۹۵۲ء کو یوکرین سے تعلق رکھنے والے سائنسدان سیلمن واکس مین کو طب کا نوبل انعام دیا گیا۔ اس نے اسٹرپٹو مائیسن نامی اینٹی بائیوٹک دریافت کی تھی جو ٹی بی کے علاج میں بے حد موثر ثابت ہوئی۔

(•) ۲۳۔ اکتوبر ۱۹۸۳ء کو لبنان کے دارالحکومت بیروت میں دو خودکش بمبار حملوں میں امریکہ اور فرانس کے ۳۰۰ سے زائد فوجی ہلاک ہو گئے۔ ایک لبنانی دہشت گرد نے بموں سے بھرا ہوا ایک ٹرک امریکی فوجیوں کی ایک بیرک سے ٹکرا دیا جس سے ۲۴۰



امریکی فوجی ہلاک ہوئے۔ خودکش بمبار حملہ آوروں کے بارے میں کوئی سراغ نہیں مل سکا۔

## ۲۴۔ اکتوبر

(•) ۲۴۔ اکتوبر ۱۸۳۶ء کو امریکی موجد الونزو فلپس نے سیفٹی ماچس کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔

(•) ۲۴۔ اکتوبر ۱۸۸۲ء کو جرمن ڈاکٹر رابرٹ کوچ نے ''ٹیوبرکل بیکی لس'' نامی جرثومے کا سراغ لگایا جو ٹی بی کے مرض کا سبب بنتا ہے۔

(•) ۲۴۔ اکتوبر ۱۹۴۵ء کو دوسری جنگ عظیم ختم ہونے کے دو ماہ بعد اقوام متحدہ کا رسمی افتتاح کر دیا گیا اور اس کے منشور کی منظوری دے دی گئی۔ اقوام متحدہ کی پہلی جنرل اسمبلی میں ۵۱ اقوام کے نمائندے موجود تھے۔ جس کا اجلاس لندن میں ہوا۔

(•) ۲۴۔ اکتوبر ۱۹۶۴ء کو زیمبیا نے برطانیہ سے آزادی حاصل کر لی۔

(•) ۲۴۔ اکتوبر ۱۹۶۹ء کو برطانوی فلم اسٹار رچرڈ برٹن نے اپنی بیوی اداکارہ الزبتھ ٹیلر کو ۶۹ قیراط کا وہ ہیرا تحفے میں پیش کیا جس کی مالیت اس وقت ۱۵ لاکھ ڈالرز تھی۔ یہ ہیرا پوری دنیا میں مقبول ہوا۔

(•) ۲۴۔ اکتوبر ۲۰۰۳ء کو مشہور طیارے کانکورڈ نے آخری پرواز کی۔ ۲۷ برس تک دنیا کی فضاؤں میں محو پرواز رہنے والا یہ طیارہ آواز سے زیادہ تیز رفتار سے سفر کرتا رہا۔ کانکورڈ طیارے کی آخری تین پروازوں میں دنیا کے مشہور لوگوں نے سفر کیا۔

## ۲۵۔ اکتوبر

(•) ۲۵۔ اکتوبر ۱۸۸۱ء کو بیسویں صدی کے سب سے مشہور اور معتبر مصور پابلو پکاسو پیدا ہوئے۔ اسپین میں پیدا ہونے والے پکاسو کے والد ڈرائنگ کے پروفیسر تھے۔ پکاسو نے لگ بھگ ۸۰ برس تک ۵۰ ہزار سے زائد پینٹنگز، ڈرائنگز، مجسمے اور آرٹ کے دیگر شاہکار تخلیق کیئے۔ پکاسو کا انتقال ۱۹۷۳ء میں ہوا۔

۲۵۔ اکتوبر ۱۹۵۱ء کو بھارت نے آزادی حاصل کرنے کے بعد پہلی بار عام

انتخابات منعقد کرائے۔ یہ انتخابات چار ماہ تک جاری رہے۔

- ۲۵۔ اکتوبر ۱۹۶۰ء کو دنیا کی پہلی الیکٹرونک گھڑی فروخت کے لیے پیش کی گئی۔ سوئٹزر لینڈ کی بلوا واچ کمپنی کی بنائی ہوئی اس گھڑی میں بہت باریک الیکٹرونک سرکٹ اور ایک چھوٹا سا سیل لگایا گیا تھا۔
- ۲۵۔ اکتوبر ۱۹۷۱ء کو امریکہ نے پہلی بار یہ اعلان کیا کہ وہ اقوام متحدہ کی سلامتی کونسل میں عوامی جمہوریہ چین کے بجائے تائیوان کو سرکاری طور پر چین کی حیثیت سے تسلیم کرتا تھا۔ اس امریکی فیصلے کے نتیجے میں تائیوان سے سلامتی کونسل کی رکنیت واپس لے لی گئی۔

## ۲۶۔ اکتوبر

- ۲۶۔ اکتوبر ۱۸۷۹ء کو سوویت روس کے مشہور انقلابی رہنما لیون ٹراٹسکی پیدا ہوئے۔ انہوں نے ہیلن کے ساتھ مل کر انقلاب اکتوبر کی بنیاد رکھی تھی۔ اسٹالن نے اسے جلاوطن کردیا اور ایک روسی عدالت نے اسے سزائے موت سنائی۔ ٹراٹسکی نے میکسیکو میں سیاسی پناہ حاصل کی جہاں بعد میں اسے پراسرار طور پر قتل کردیا گیا۔
- ۲۶۔ اکتوبر ۱۹۱۶ء کو فرانس کے سابق صدر فرانکوئی متراں پیدا ہوئے۔ وہ ۱۹۸۱ء سے ۱۹۹۵ء تک فرانس کے صدر رہے۔
- ۲۶۔ اکتوبر ۱۹۱۹ء کو ایران کے آخری شہنشاہ محمد رضا شاہ پہلوی پیدا ہوئے۔
- ۲۶۔ اکتوبر ۱۹۸۴ء کو دنیا میں پہلی بار ایک بندر کا دل کسی انسان کے بدن میں لگانے کی کوشش کی گئی۔ بندر کا یہ دل ایک ۱۴ دن کی نوزائیدہ بچی کو لگایا گیا۔ جس کا اپنا دل خراب تھا۔ یہ آپریشن کامیاب رہا تاہم ۲۰ دن بعد بچی کا انتقال ہوگیا۔

## ۲۷۔ اکتوبر

- ۲۷۔ اکتوبر ۱۸۰۶ء کو فرانسیسی جنرل نپولین بوناپارٹ نے جرمنی کے شہر برلن پر قبضہ کرلیا۔
- ۲۷۔ اکتوبر ۱۸۵۸ء کو امریکہ کے سابق صدر تھیوڈور روز ویلٹ پیدا ہوئے۔ جو



۱۹۰۱ء سے ۱۹۰۹ء تک امریکہ کے صدر رہے۔ روز ویلٹ کو روس اور جاپان کی جنگ ختم کرانے کی کوششوں پر امن کا نوبل انعام بھی ملا۔

- ۲۷۔ اکتوبر ۱۹۰۴ء کو امریکی شہر نیویارک میں پہلی بار زیر زمین ریلوے کا آغاز ہوا۔ آج نیویارک کی زیر زمین ریلوے کا نیٹ ورک دنیا میں سب سے بڑا قرار دیا جاتا ہے۔
- ۲۷۔ اکتوبر ۱۹۷۱ء کو ری پبلک آف کانگو نے اپنا نام بدلنے کا اعلان کردیا۔ ملک کا نیا نام ری پبلک آف زائرے رکھا گیا۔
- ۲۷۔ اکتوبر ۱۹۹۱ء کو ترکمانستان نے خود کو ایک آزاد جمہوریہ قرار دے دیا۔

## ۲۸۔ اکتوبر

- ۲۸۔ اکتوبر ۱۴۹۲ء کو اطالوی مہم جو کرسٹوفر کولمبس کیوبا کے ساحل پر جا پہنچا۔ اس وقت اس کا خیال تھا کہ درحقیقت وہ جاپان پہنچا ہے۔ کچھ دنوں کے بعد اس نے ایک اور غلط اندازہ لگایا اور اعلان کیا کہ وہ جس ساحل تک پہنچا ہے وہ اصل میں چین کا ساحل ہے۔
- ۲۸۔ اکتوبر ۱۷۴۶ء کو ایک خوفناک زلزلے نے پیرو کے دو شہروں لیما اور کیلاؤ کو برباد کردیا۔ زلزلے کے آدھے گھنٹے بعد ایک بہت بڑی سونامی لہر آئی اور بچے کھچے لوگوں کو بہا کر لے گئی۔ کہا جاتا ہے کہ سونامی کی ایک لہر کم از کم ۸۰ فٹ بلند تھی۔
- ۲۸۔ اکتوبر ۱۸۸۶ء کو امریکی شہر نیویارک کی بندرگاہ پر امریکی صدر گروور کلیولینڈ نے تاریخی مجسمہ آزادی کا افتتاح کیا۔ یہ مجسمہ فرانس کے عوام کی طرف سے امریکی عوام کے لیے تحفہ تھا۔
- ۲۸۔ اکتوبر ۱۹۱۴ء کو کوڈک کیمرے کے موجد جارج ایسٹ مین نے اعلان کیا کہ اس نے ایک نئی وضع کی فوٹوگرافک فلم بنائی ہے سیلولائیڈ کی بنی ہوئی اس فلم کی ایجاد سے پرانی وضع کی کاغذی فلم کا استعمال ختم ہوگیا۔

## ۲۹۔ اکتوبر

- ۲۹۔ اکتوبر ۵۳۹ قبل مسیح کو فارس کے شہنشاہ سائرس اعظم نے قدیم دنیا کے عظیم ترین

شہر بابل کو فتح کیا۔

⊙ ۲۹۔ اکتوبر ۱۹۲۷ء کو روسی ماہر آثار قدیمہ پیٹر کوزلوف نے چنگیز خان کا مقبرہ دریافت کیا۔

⊙ ۲۹۔ اکتوبر ۱۹۴۵ء کو امریکہ میں پہلی بار بال پوائنٹ پین فروخت کے لیے پیش کیا گیا جس کی قیمت لگ بھگ ۱۳ ڈالر تھی۔ بال پوائنٹ پین درحقیقت ہنگری کے لازلو بیرو کی ایجاد تھی جسے امریکہ میں غیر قانونی طور پر بنایا گیا۔

⊙ ۲۹۔ اکتوبر ۱۹۵۶ء کو اسرائیلی فوج نے مصر پر حملہ کر دیا کیونکہ مصر نہر سوئز کو قومیانے کی کوشش کر رہا تھا۔

⊙ ۲۹۔ اکتوبر ۱۹۶۳ء کو سوئٹزرلینڈ کی مشہور مخیّر شخصیت ہنری ڈیونانٹ نے ریڈ کراس تنظیم کی بنیاد رکھی۔

⊙ ۲۹۔ اکتوبر ۱۹۶۴ء کو افریقہ کے دو ممالک تانگانیکا اور زنجبار متحد ہو گئے۔ نئے ملک کا نام تنزانیہ رکھا گیا۔

⊙ ۲۹۔ اکتوبر ۱۹۹۹ء کو مشرقی بھارت میں ایک خوفناک طوفان آیا جس سے درجنوں دیہات تباہ ہو گئے۔ زبردست سیلاب آئے اور لگ بھگ ۱۰ ہزار لوگ ہلاک ہوئے۔

## ۳۰۔ اکتوبر

⊙ ۳۰۔ اکتوبر ۱۸۲۱ء کو مشہور روسی ناول نگار اور کہانی کار دستوفسکی پیدا ہوئے۔ اس نے ''جرم وسزا'' اور ''برادرز کراموزوف'' جیسے معرکۃ الآرا ناول لکھ کر بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔

⊙ ۳۰۔ اکتوبر ۱۹۲۲ء کو فاشسٹ رہنما بینٹو مسولینی اٹلی کے وزیر اعظم بن گئے۔

⊙ ۳۰۔ اکتوبر ۱۹۲۵ء کو دنیا میں پہلی بار ایک متحرک تصویر ٹیلی ویژن پر نشر کی گئی۔ یہ کارنامہ ٹی وی کے موجد جان لوگی بیرڈ نے انجام دیا۔ نشریہ میں بیرڈ کے ۱۵ سالہ دفتری ملازم ولیم ٹینٹن کو دکھایا گیا تھا جو ٹیلی ویژن پر نمودار ہونے والے دنیا کے پہلے



انسان بن گئے۔

## ۳۱۔ اکتوبر

⊙ ۳۱۔ اکتوبر ۱۸۸۷ء کو چین کے مشہور رہنما چیانگ کائی شیک پیدا ہوئے۔

⊙ ۳۱۔ اکتوبر ۱۹۲۶ء کو مشہور کرتب باز اور جادوگر ہیری ہوڈینی کا ایک امریکی ہسپتال میں ۵۲ سال کی عمر میں انتقال ہوا۔ ہوڈینی کو آج بھی حیرت انگیز کمالات کی وجہ سے یاد کیا جاتا ہے۔ وہ ہتھکڑیوں، قید خانوں، زنجیروں اور آہنی پنجروں سے باہر نکلنے کے ماہر تھے۔

⊙ ۳۱۔ اکتوبر ۱۹۵۶ء کو سوئز بحران کے دوران برطانوی اور فرانسیسی فوجی بھی نہر سوئز جا پہنچے تاکہ اسرائیلی فوجیوں کے ساتھ مل کر نہر سوئز کو قومیانے کی ان کوششوں کو ناکام بنا سکیں جو مصر کی طرف سے سامنے آئی تھیں۔

⊙ ۳۱۔ اکتوبر ۱۹۵۸ء کو نوبل انعام یافتہ روسی ادیب بورس پاسترناک کو سوویت ادیبوں کی تنظیم سے خارج کر دیا گیا۔ خیال تھا کہ انہیں ''ڈاکٹر ژواگو'' جیسا ناول لکھنے پر جلاوطن کر دیا جائے گا۔

⊙ ۳۱۔ اکتوبر ۱۹۸۴ء کو بھارتی وزیر اعظم اندرا گاندھی کو نئی دہلی میں گولی مار کر ہلاک کر دیا گیا۔ ان کی عمر ۶۷ سال تھی۔ اندرا گاندھی کے قاتل ان کے اپنے گارڈ کانسٹیبل ستونت سنگھ اور سب انسپکٹر بے انت سنگھ تھے۔ قتل کرنے والے دونوں سکھ تھے۔ ہلاکت سے تین ماہ قبل اندرا گاندھی کی ہدایت پر بھارتی فوج نے امرتسر میں سکھوں کی عبادت گاہ گولڈن ٹیمپل پر حملہ کیا تھا۔

⊙ ۳۱۔ اکتوبر ۱۹۹۲ء کو روم میں عیسائیوں کے مذہبی مرکز ویٹی کن نے بالآخر اعتراف کر لیا کہ کئی سو برس قبل گیلیلیو نے جو کچھ کہا تھا وہ بالکل درست تھا اور زمین واقعی سورج کے گرد گردش کرتی ہے۔

☆☆☆

# نومبر

## یکم نومبر

- یکم نومبر ۱۷۵۵ء کو ایک خوفناک زلزلے نے پرتگال کے شہر لزبن میں تباہی مچادی۔ زلزلے کے نتیجے میں ۶۰ ہزار سے زائد لوگ ہلاک ہوئے اور سارا شہر کھنڈر بن گیا۔
- یکم نومبر ۱۸۵۸ء کو ہندوستان پر ایسٹ انڈیا کمپنی کا اقتدار اختتام کو پہنچا اور ملک کا انتظام برطانیہ کی ملکہ وکٹوریا کے حوالے کر دیا گیا۔ ملکہ وکٹوریا نے اس موقع پر اعلان کیا کہ مذہبی مواصلات میں عدم مداخلت کی پالیسی اختیار کی جائے گی اور اہلیت رکھنے والے ہندوستانیوں کو اعلیٰ انتظامی عہدوں پر متعین کیا جائے گا۔ ایسٹ انڈیا کمپنی کی حکومت کے خاتمے کا فیصلہ ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی کے نتیجے میں منظر عام پر آنے والے واقعات کے بعد کیا گیا۔
- یکم نومبر ۱۹۱۴ء کو روس نے سلطنت عثمانیہ کے خلاف جنگ کا اعلان کر دیا۔ اس سے قبل سلطنت عثمانیہ کے بحری بیڑے نے دو روسی بحری جہاز ڈبو دیئے تھے۔
- یکم نومبر ۱۹۵۲ء کو امریکہ نے دنیا میں پہلی مرتبہ ہائیڈروجن بم کا دھماکہ کیا۔ یہ تجربہ بحر اوقیانوس میں کیا گیا۔ اس واقعے کے لگ بھگ ایک برس بعد سوویت یونین نے بھی اپنے ہائیڈروجن بم کا دھماکہ کیا۔
- یکم نومبر ۱۹۵۴ء کو الجزائر کے قوم پرستوں نے فرانسیسیوں کے خلاف جنگ آزادی کا آغاز کیا۔
- یکم نومبر ۱۹۸۴ء کو بھارت میں راجیو گاندھی نے بھارت کے نئے وزیراعظم کی

حیثیت سے حلف اٹھالیا۔

## ۲نومبر

⊙ ۲نومبر۱۹۱۳ءکو ہالی وڈ کے مشہور اکیڈمی ایوارڈ یافتہ اداکار برٹ لنکاسٹر پیدا ہوئے۔

⊙ ۲نومبر۱۹۱۷ءکو برطانیہ نے نام نہاد ''اعلان بالفور'' جاری کیا جس میں کہا گیا تھا کہ برطانیہ فلسطین میں یہودیوں کے لیے ایک وطن بسانے کا ارادہ رکھتا ہے۔اس اعلان پر عرب دنیا میں زبردست مخالفانہ ردعمل سامنے آیا۔

⊙ ۲نومبر۱۹۳۰ءکو افریقی ریاست ایتھوپیا کے دارالحکومت عدلیس ابابا میں نئے شہنشاہ ہیل سلاسی کو تاج پہنایا گیا۔

⊙ ۲نومبر۱۹۴۸ءکو امریکہ میں صدارتی انتخابات کی تاریخ کا سب سے بڑا اپ سیٹ ریکارڈ سامنے آیا جب ڈیموکریٹک امیدوار ہیری ٹرومین نے اپنے ری پبلکن حریف تھامس ڈیوی کو ۲۰لاکھ ووٹوں سے شکست دے دی۔

⊙ ۲نومبر۱۹۵۳ءکو پاکستان نے اعلان کیا کہ ملک میں اسلامی قانون نافذ کیا جائے گا۔

## ۳نومبر

⊙ ۳نومبر۱۹۰۳ءکو پاناما نے امریکی حکومت کی مدد حاصل ہونے کے بعد کولمبیا سے آزادی حاصل کرلی۔اس انقلابی فیصلے کے بعد ہی پاناما نہر کی تعمیر ممکن ہو سکی۔

⊙ ۳نومبر۱۹۵۷ءکو انسانی تاریخ میں پہلی بار ایک جانور کو خلا میں بھیجا گیا۔سوویت یونین نے اپنے ''اسپوتنک۲'' خلائی جہاز میں ایک ''کتیا'' جس کا نام لائیکا تھا' کو روانہ کیا۔اس خلائی جہاز میں کوئی انسان نہیں تھا۔

⊙ ۳نومبر۱۹۶۱ءکو برما کے سفارتکار اوتھانٹ کو متفقہ طور پر اقوام متحدہ کا سیکرٹری جنرل منتخب کرلیا گیا۔ان سے پہلے ڈاگ ہیمر شولڈ اقوام متحدہ کے سیکرٹری جنرل تھے اور وہ ایک فضائی حادثے میں ہلاک ہو گئے تھے۔

⊙ ۳نومبر۱۹۹۲ءکو امریکہ میں ۴۵ سالہ بل کلنٹن صدر بنے۔وہ جارج بش کو شکست



دے کر امریکہ کے نئے صدر منتخب ہو گئے۔

## ۴نومبر

⊙ ۴نومبر۱۸۹۰ءکو برطانیہ کے دارالحکومت لندن میں بجلی کی مدد سے چلنے والی دنیا کی پہلی زیر زمین ریل سروس کا افتتاح ہوا۔

⊙ ۴نومبر۱۹۲۱ءکو جاپانی وزیراعظم تاکاشی ہارا کو ایک کوریائی باشندے نے قتل کر دیا۔

⊙ ۳نومبر۱۹۴۶ءکو اقوام متحدہ کا ایک نیا ذیلی ادارہ یونیسکو قائم کیا گیا جس کا مقصد تعلیم اور ثقافت کا فروغ تھا۔

⊙ ۴نومبر۱۹۷۹ءکو ایران میں آیت اللہ خمینی کے نوجوان پیروکاروں نے امریکی سفارت خانے پر حملہ کر کے ۹۰افراد کو یرغمال بنالیا جن میں سے ۳۸افراد کو رہا کر دیا۔رہا ہونے والوں میں خواتین'غیر امریکی'اقلیتی ارکان اور بچے شامل تھے۔تاہم باقی ۵۲افراد کو لگ بھگ ۴۴۴دن تک یرغمال رکھا۔

⊙ ۴نومبر۱۸۹۰ءکو امریکی دارالحکومت واشنگٹن ڈی سی میں رونالڈ ریگن نے امریکہ کے ۴۰ویں صدر کی حیثیت سے حلف اٹھایا۔

⊙ ۴نومبر۱۹۹۵ءکو اسرائیلی وزیراعظم اسحٰق رابن کو قتل کر دیا گیا۔وہ تل ابیب میں ایک امن ریلی سے خطاب کر رہے تھے۔جب ایک ۲۷سالہ یہودی طالب علم نے ان پر اچانک فائرنگ کر دی۔

## ۵نومبر

⊙ ۵نومبر۱۵۵۶ءکو ۱۳سالہ نوعمر مغل شہنشاہ اکبر کی فوجوں نے پانی پت کی دوسری جنگ میں ایک ہندو فوجی جنرل ہیموں کی فوجوں کو شکست دے دی۔جو حکومت پر قبضہ کرنے کا خواب دیکھ رہا تھا۔اس سے قبل ۱۵۲۶ءمیں پانی پت کی پہلی جنگ میں اکبر کے دادا شہنشاہ بابر نے سلطان ابراہیم لودھی کو شکست دے کر مغل سلطنت کی بنیاد رکھی تھی۔

- ۵نومبر۱۸۵۴ءکو جنگ کریمیا کے دوران نرسنگ کے پیشے کی بنیاد رکھی گئی جب مشہور خاتون فلورنس نائٹ انگیل اور ان کی ساتھی نرسیں ترکی پہنچیں تاکہ زخمی برطانوی فوجی لوگوں کی دیکھ بھال کی جا سکے۔
- ۵نومبر۱۹۱۳ءکو مشہور اکیڈمی ایوارڈ یافتہ برطانوی اداکارہ ویوین لیہہ پیدا ہوئی۔اس نے ''گون وِدی ونڈ'' اور ''اے اسٹریٹ کار نیمڈ ڈیزائر'' جیسی فلموں سے عالمی شہرت حاصل کی۔
- ۵نومبر۱۹۹۶ءکو صدر پاکستان فاروق احمد خان لغاری نے بے نظیر بھٹو کی حکومت کو برطرف کر دیا اور ملک معراج خالد عبوری وزیر اعظم مقرر ہوئے۔

## ۶ نومبر

- ۶ نومبر ۱۳۹۸ءکو وسطی ایشیا کے مشہور فاتح تیمور لنگ نے جو ہندوستان کو فتح کرنے کے لیے آگے بڑھ رہے تھے دریائے سندھ کو عبور کیا۔
- ۶ نومبر۱۸۱۳ءکو میکسیکو نے اسپین سے آزادی حاصل کر لی۔
- ۶ نومبر۱۸۶۰ءکو ابراہام لنکن امریکا کے سولہویں صدر بنے۔
- ۶ نومبر۱۹۶۲ءکو اقوام متحدہ کی جنرل اسمبلی نے پہلی بار جنوبی افریقہ کی نسل پرستانہ پالیسیوں کے خلاف قرارداد منظور کی اور تمام رکن ممالک سے کہا کہ وہ جنوبی افریقہ سے اقتصادی اور فوجی تعلقات منقطع کر لیں۔
- ۶ نومبر ۱۶۵۹ءکو فرانس اور اسپین کی جنگ ختم کرنے پر دونوں ممالک راضی ہو گئے۔اگلے دن جنگ بند ہوئی۔

## ۷نومبر

- ۷نومبر۱۸۶۷ءمشہور خاتون ماہر طبیعات اور کیمیادان میری کیوری پیدا ہوئی۔اس نے اپنے بے مثال سائنسی کام پر نوبل انعام حاصل کیا۔اس نے ''تابکاری'' کی اصطلاح پہلی بار رائج کی اور کئی تابکار مادوں کا سراغ لگایا۔
- ۷۔نومبر۱۸۸۸ءکو مشہور ہندوستانی ماہر طبیعات سر چندر شیکھر وینکٹ رامن پیدا



ہوا۔اسے ۱۹۳۱ءمیں طبیعیات کا نوبل انعام دیا گیا۔

- ۷نومبر۱۹۲۱ءکو اٹلی میں ۳۸ سالہ بینو مسولینی کو نیشنل فاشسٹ پارٹی کا سربراہ منتخب کر لیا گیا۔
- ۷نومبر۱۹۶۰ءکو سوویت یونین کے دارالحکومت ماسکو میں ہونے والی سالانہ فوجی پیریڈ کے دوران پہلی مرتبہ میزائل بھی نمائش کے لیے رکھے گئے۔

## ۸نومبر

- ۸نومبر۱۶۷۴ءکو مشہور برطانوی شاعر جان ملٹن کا لندن میں انتقال ہو گیا۔ان کی عمر ۶۶ برس تھی۔اس نے اپنی کلاسیکی تخلیق ''فردوس گم گشتہ'' کے ذریعے بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔
- ۸نومبر۱۹۲۲ءکو جنوبی افریقہ سے تعلق رکھنے والے مشہور سرجن ڈاکٹر کرسٹیان برنارڈ پیدا ہوئے۔اس نے ۱۹۶۷ءمیں تاریخ کا پہلا تبدیلی قلب کا آپریشن کیا تھا۔
- ۸نومبر۱۹۳۳ءکو افغانستان کے حکمران محمد نادر شاہ کو قتل کر دیا گیا۔ان کے بعد ان کے بیٹے ساحر شاہ نے اقتدار سنبھال لیا۔
- ۸نومبر۱۹۳۹ءکو جرمنی کے رہنما اڈولف ہٹلر ایک بم دھماکے میں بال بال بچ گئے۔وہ ایک تقریب میں شرکت کے بعد روانہ ہوئے ہی تھے کہ ہال میں دھماکہ ہو گیا۔
- ۸نومبر۱۹۴۹ءکو اسرائیل نے ''آپریشن میجک کارپٹ'' کا آغاز کیا جس کے تحت یمن میں بسنے والے ۴۰ ہزار سے زائد یہودیوں کو اسرائیل لا کر بسایا گیا۔
- ۸نومبر۱۹۶۰ءکو جان ایف کینیڈی امریکی تاریخ کے سب سے کم عمر صدر بنے۔اس نے اپنے حریف رچرڈ نکسن کو شکست دی تھی۔

## ۹نومبر

- ۹ نومبر ۱۷۹۹ءکو ۳۰ سالہ جنرل نپولین بونا پارٹ فرانس کے نئے رہنما منتخب ہو گئے۔
- ۹نومبر۱۸۷۷ءکو مفکر پاکستان ڈاکٹر علامہ محمد اقبال پیدا ہوئے۔جنھوں نے اسلام

کے نام پر بننے والی ایک عظیم مملکت جس کا نام آج پاکستان ہے‘ کا خواب دیکھا۔ جنھوں نے برصغیر کے مسلمانوں کو آزادی کے معنی دیئے۔اب وہ پاکستان کے قومی شاعر ہیں۔

- ۹ نومبر ۱۹۰۹ء کو بین الاقوامی شہرت یافتہ امریکی اداکارہ کیتھرین ہیپ برن پیدا ہوئی۔جنہیں ان کی بے مثال اداکاری کی وجہ سے آٹھ مرتبہ اکیڈمی ایوارڈ کے لیے نامزد کیا گیا اور وہ چار بار اکیڈمی ایوارڈ جیتنے میں کامیاب رہیں۔
- ۹ نومبر ۱۹۱۳ء کو ہالی وڈ کی ایک اور مشہور اداکارہ ہیڈی لامار پیدا ہوئی۔آسٹریا میں پیدا ہونے والی اس امریکی اداکارہ کو اس کے عہد کی حسین ترین عورت قرار دیا جاتا ہے۔اس نے فلم ”سیمسن اینڈ ڈیلائیلا“ کے ذریعے بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔
- ۹ نومبر ۱۹۷۰ء کو فرانس کے صدر چارلیس ڈیگال انتقال کر گئے۔

### ۱۰ نومبر

- ۱۰ نومبر ۱۸۸۵ء کو جرمن انجینئر گوٹ لیب ڈیملر نے دنیا کی پہلی موٹر سائیکل عوام کے سامنے پیش کی۔
- ۱۰ نومبر ۱۹۲۵ء کو مشہور اداکار رچرڈ برٹن پیدا ہوئے۔اپنی شاندار اداکاری کی وجہ سے بین الاقوامی شہرت حاصل کرنے والے اس اداکار نے دو مرتبہ ایلزبتھ ٹیلر سے شادی کی۔
- ۱۰ نومبر ۱۹۲۸ء کو ہیرو ہیٹو کو ۲۷ برس کی عمر میں جاپان کا ۱۲۴واں شہنشاہ مقرر کیا گیا۔
- ۱۰ نومبر ۱۹۵۰ء کو تبت پر چین کے حملے کے دوران اس چھوٹی سی ہمالیائی ریاست نے اقوام متحدہ سے مدد کی اپیل کی۔
- ۱۰ نومبر ۱۹۸۹ء کو مشرقی جرمنی اور مغربی جرمنی کے درمیان موجود ۲۸ میل لمبی دیوار برلن کو جگہ جگہ سے توڑ دیا گیا اور مشرقی جرمنی کے لگ بھگ ۱۰ لاکھ شہریوں نے پہلی بار آزادی کے ساتھ مغربی جرمنی میں قدم رکھا۔



### ۱۱ نومبر

- ۱۱ نومبر ۱۹۱۸ء کو پہلی جنگ عظیم (۴) چار سال (۳) تین مہینے اور (۶) چھ دن تک جاری رہنے کے بعد ختم ہوگئی۔دلچسپ بات یہ ہے کہ جنگ کے خاتمے کا اعلان ۱۹۱۸ء کے ۱۱ویں مہینے کے ۱۱ویں دن کو ۱۱ بجے کیا گیا۔اس جنگ میں ۹۰ لاکھ فوجی ہلاک ہوئے۔۲ کروڑ سے زائد فوجی زخمی ہوئے اور کم از کم ۵۰ لاکھ شہری مارے گئے۔
- ۱۱ نومبر ۱۹۶۵ء کو ایان اسمتھ کی رہوڈیشین فرنٹ پارٹی نے افریقہ میں برطانیہ کی آخری نوآبادی رہوڈیشیا کی آزادی کا اعلان کیا۔
- ۱۱ نومبر ۱۹۷۴ء کو ہالی وڈ کی مشہور اداکارہ لیونارڈو ڈی کیپریو پیدا ہوئے اس نے ”رومیو اینڈ جولیٹ“ اور ”ٹائی ٹینک“ سے بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔
- ۱۱ نومبر ۱۹۷۵ء کو انگولا نے پرتگال سے آزادی حاصل کی۔
- ۱۱ نومبر ۱۹۹۵ء کو نائجیریا میں انسانی حقوق کے لیے جدوجہد کرنے والے ادیب کین سارو ویوا اور ان کے آٹھ ساتھیوں کو پھانسی کی سزا دے دی گئی جس پر دنیا بھر میں احتجاج کیا گیا۔

### ۱۲ نومبر

- ۱۲ نومبر ۱۸۴۷ء کو برطانیہ کے ڈاکٹر سر جیمز سمپسن نے بے ہوش کرنے والی ایک نئی دوا دنیا کے سامنے پیش کی جسے آج سب کلوروفام کے نام سے جانتے ہیں۔
- ۱۲ نومبر ۱۹۲۹ء کو مشہور امریکی اداکارہ گریس کیلی پیدا ہوئی۔اس نے ایک بھرپور فلمی کیریئر گزارا اور اپنے عروج کے دنوں میں موناکو کے شہزادہ ریئنیر سے شادی کی۔
- ۱۲ نومبر ۱۹۶۱ء کو رومانیہ کی مشہور ایتھلیٹ اور جمناسٹ نادیہ کومانا چی پیدا ہوئی اس نے ۱۹۷۶ء اور ۱۹۸۰ء کے اولمپک مقابلوں میں گولڈ میڈل حاصل کیے اور ۱۴ برس کی عمر میں اپنے جمناسٹک کے کمالات کی وجہ سے اولمپک تاریخ میں پہلی مرتبہ ”۱۰“

کا اسکور حاصل کیا۔ جو ایک ریکارڈ ہے۔

- ۱۲ نومبر ۱۹۸۰ء کو امریکی خلائی جہاز "وائجیر اول" نے پہلی بار صرف ۷۷ ہزار میل کے فاصلے سے سیارہ مشتری کی تصویریں اتاریں جن سے پتا چلا کہ اس سیارے کے گرد چھ دائرے نہیں بلکہ ہزاروں دائرے ہیں۔
- ۱۲ نومبر ۱۹۹۰ء کو برطانیہ کے کمپیوٹر سائنسدان ٹم برنرز لی نے پہلی بار اس نئے نظام کی تجویز پیش کی جس کا نام "ورلڈ وائیڈ ویب" رکھا گیا تھا جو آج انٹرنیٹ کی بنیاد ہے۔

## ۱۳ نومبر

- ۱۳ نومبر ۱۹۱۳ء کو ہندوستان کے مشہور شاعر رابندر ناتھ ٹیگور نے ادب کا نوبل انعام حاصل کیا۔
- ۱۳ نومبر ۱۹۴۵ء کو فرانس میں جنرل چارلس ڈیگال کو ملک کا نیا صدر منتخب کر لیا گیا۔
- ۱۳ نومبر ۱۹۴۶ء کو امریکی ریاست میساچوسٹس میں پہلی بار قدرتی بادلوں سے مصنوعی برف باری کرانے کا تجربہ کیا گیا جو محض جزوی طور پر کامیاب رہا کیونکہ زمین کی طرف روانہ ہونے والی برف زمین تک پہنچنے سے پہلے ہی بخارات بن کر ہوا میں تحلیل ہو گئی۔
- ۱۳ نومبر ۱۹۷۰ء کو شام کے وزیر دفاع حافظ الاسد نے ایک فوجی انقلاب کے ذریعے ملک کا کنٹرول سنبھال لیا۔ ایک سال بعد ۱۹۷۱ء میں وہ ملک کے صدر بن گئے۔
- ۱۳ نومبر ۱۹۸۵ء کو لاطینی امریکا کے ملک کولمبیا میں ایک آتش فشاں پھٹ گیا جس کے نتیجے میں آنے والے پانی، برف، کیچڑ اور پتھروں کے سیلاب کے نتیجے میں ۲۶ ہزار لوگ ہلاک ہو گئے اور آرمینو کا پورا قصبہ زمین میں دفن ہو گیا۔

## ۱۴ نومبر

- ۱۴ نومبر ۱۸۸۹ء کو پنڈت جواہر لال نہرو پیدا ہوئے۔ جو ۱۹۴۷ء سے ۱۹۶۴ء تک بھارت کے وزیر اعظم رہے۔



- ۱۴ نومبر ۱۹۰۰ء کو ویانا کے ڈاکٹر کارل لینڈ اسٹائر نے پہلی بار انسانی خون کے تین مختلف گروپوں کا سراغ لگا لیا۔
- ۱۴ نومبر ۱۹۲۲ء کو مصر سے تعلق رکھنے والے اقوام متحدہ کے سابق سیکرٹری جنرل بطروس غالی پیدا ہوئے۔
- ۱۴ نومبر ۱۹۴۸ء کو برطانیہ کے ولی عہد شہزادہ چارلس پیدا ہوئے۔

## ۱۵ نومبر

- ۱۵ نومبر ۱۸۸۹ء کو برازیل میں ملک کے دوسرے اور آخری شہنشاہ پیڈرو دوم کا ۴۹ سالہ عہد اقتدار ایک فوجی انقلاب کے نتیجے میں ختم ہو گیا۔
- ۱۵ نومبر ۱۹۳۸ء کو دنیا میں پہلی بار کسی واقعے کی ٹیلی ویژن پر براہ راست نیوز کوریج کی گئی۔ امریکی شہر نیویارک میں آتشزدگی کی ایک واردات کو این بی سی ٹیلی ویژن کے ایک چینل نے براہ راست اپنے ناظرین کو دکھایا۔
- ۱۵ نومبر ۱۹۸۸ء کو الجزائر میں تنظیم آزادی فلسطین کے رہنما یاسر عرفات نے غزہ اور دریائے اردن کے مغربی کنارے پر آزاد فلسطینی ریاست کے قیام کا اعلان کیا۔

## ۱۶ نومبر

- ۱۶ نومبر ۱۹۳۳ء کو امریکا اور سوویت یونین کے درمیان پہلی بار سفارتی تعلقات قائم ہوئے۔
- ۱۶ نومبر ۱۹۴۵ء کو امریکا نے ۸۸ جرمن سائنسدانوں کو امریکا بلا لیا تاکہ وہ راکٹ ٹیکنالوجی کو فروغ دینے میں مدد دے سکیں۔ نازی جرمنی کے حکمرانوں کے ساتھ کام کرنے والے ان سائنسدانوں کی امریکہ آمد پر کڑی تنقید ہوئی۔
- ۱۶ نومبر ۱۹۸۸ء کو پاکستان میں ہونے والے عام انتخابات کے نتیجے میں بے نظیر بھٹو ملک کی نئی وزیر اعظم بن گئیں۔ ۱۱ سال کے طویل وقفے کے بعد ہونے والے ان انتخابات میں ان کی جماعت پاکستان پیپلز پارٹی نے نمایاں کامیابی حاصل کی۔

## ۱۷ نومبر

- ۱۷ نومبر ۱۸۶۹ء کو مصر میں نہر سوئز کا باقاعدہ افتتاح ہوا۔ دس سال کی محنت کے بعد تعمیر ہونے والی یہ نہر لگ بھگ ۳ کروڑ پاؤنڈ کی لاگت سے تیار ہوئی۔
- ۱۷ نومبر ۱۹۷۰ء کو سوویت یونین کا خلائی جہاز "لیونا ۱۷" چاند کی سطح پر اتر گیا۔
- ۱۷ نومبر ۱۹۷۹ء کو ایران کے رہنما آیت اللہ خمینی نے احکامات جاری کیے کہ تہران کے امریکی سفارتخانے میں جن لوگوں کو یرغمال بنایا گیا ہے ان میں سے ۱۳ خواتین اور افریقی نژاد باشندوں کو رہا کر دیا جائے۔

## ۱۸ نومبر

- ۱۸ نومبر ۱۹۵۹ء کو ہالی وڈ کے ہدایت کار ولیم وائلر کی تاریخی فلم "بین حر" نمائش کے لیے پیش کی گئی۔ اس فلم کے ہیرو چارلٹن ہیسٹن تھے۔ اس فلم نے گیارہ اکیڈمی ایوارڈ حاصل کیے جو ایک ریکارڈ ہے۔
- ۱۸ نومبر ۱۹۷۶ء کو اسپین کی پارلیمنٹ نے ۳۷ برس کے آمرانہ دور کے بعد جمہوریت کے قیام کے حق میں ووٹ دے دیا۔
- ۱۸ نومبر ۱۹۷۸ء کو مغربی گیانا کے ایک فرقے کے روحانی رہنما جم جونز نے اپنے تمام پیروکاروں کو اجتماعی خودکشی کا حکم دے دیا۔ سینکڑوں لوگوں نے ایک خوشبودار مگر زہر آلود مشروب پی لیا۔ جس کے نتیجے میں ۹۱۳ لوگ ہلاک ہو گئے۔
- ۱۸ نومبر ۱۹۹۳ء کو جنوبی افریقہ نے ایک نیا جمہوری آئین منظور کر لیا۔ جس میں سیاہ فام افراد کو بھی ووٹ دینے کا حق دیا گیا تھا۔ اس آئین کے نتیجے میں اقلیتی سفید فاموں کی حکمرانی کا خاتمہ ہو گیا۔

## ۱۹ نومبر

- ۱۹ نومبر ۱۹۱۷ء کو بھارت کی مشہور خاتون سیاستدان اندرا گاندھی پیدا ہوئی۔ وہ ۱۹۶۶ء سے ۱۹۷۷ء تک اور پھر ۱۹۸۰ء سے ۱۹۸۵ء تک بھارت کی وزیر اعظم



رہیں۔

- ۱۹ نومبر ۱۹۶۲ء کو اکیڈمی ایوارڈ یافتہ امریکی اداکار جوڈی فوسٹر پیدا ہوئی۔ اُس نے "ٹیکسی ڈرائیور، دی اکیوزڈ اور دی سائنس آف دی لیمبز" جیسی فلموں سے بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔
- ۱۹ نومبر ۱۹۶۹ء کو برازیل کے مشہور فٹ بالر پیلے نے اپنا ایک ہزارواں (۱۰۰۰) گول مکمل کیا۔ یہ گول ایوڈی جنیرو کے اسٹیڈیم میں مکمل کیا گیا۔
- ۱۹ نومبر ۱۹۶۹ء کو امریکی خلائی جہاز "اپالو ۱۲" کے خلاباز چارلس کونراڈ اور ایلین بین چاند کی سطح پر اتر گئے۔

## ۲۰ نومبر

- ۲۰ نومبر ۱۸۱۸ء کو لاطینی امریکا کے ملک وینزویلا نے اسپین سے آزادی حاصل کر لی۔
- ۲۰ نومبر ۱۹۱۷ء کو دنیا کی پہلی ٹینکوں کی جنگ فرانس میں کیمبرائی کے مقام پر ہوئی۔ دوسری جنگ عظیم کے دوران ہونے والی اس جنگ میں ۳۵۰ برطانوی ٹینکوں نے جرمن افواج کا مقابلہ کیا۔
- ۲۰ نومبر ۱۹۲۳ء کو امریکی موجد گیرٹ مارگن نے دنیا کے پہلے خودکار ٹریفک سگنل کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۲۰ نومبر ۱۹۷۲ء کو سوویت یونین کے سب سے مشہور ایٹمی سائنسدان آندرے سخاروف نے تمام سیاسی قیدیوں کی آزادی کا مطالبہ کر کے کمیونسٹ حکومت کی مخالفت کا آغاز کیا۔

## ۲۱ نومبر

- ۲۱ نومبر ۱۶۹۴ء کو مشہور فرانسیسی فلسفی، سائنسدان اور ادیب فرانکوئی والٹیئر پیدا ہوئے۔
- ۲۱ نومبر ۱۹۰۶ء کو یہ بات سامنے آئی کہ چین کی نصف سے زیادہ آبادی افیون کی

عادی ہے جو ایک ریکارڈ ہے۔ اسی روز چین کے شہنشاہ نے اعلان کیا کہ دس سال کے اندر چین سے افیون کا خاتمہ کر دیا جائے گا۔

- ۲۱ نومبر ۱۹۱۰ء کو مشہور روسی ادیب لیوٹالسٹائے کا انتقال ہو گیا۔ اس نے ''جنگ اور امن'' اور ''اینا کیرنینا'' جیسے معرکتہ الآرا ناولوں سے بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔
- ۲۱ نومبر ۱۹۳۸ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران جرمن افواج نے مغربی چیکوسلواکیہ پر قبضہ کر لیا اور وہاں کے شہریوں کو جرمن شہری قرار دے دیا۔
- ۲۱ نومبر ۱۹۷۴ء کو امریکی صدر جیرالڈ فورڈ کے ویٹو کے باوجود امریکی کانگریس نے ''فریڈم آف انفارمیشن'' قانون کی منظوری دے دی۔
- ۲۱ نومبر ۱۹۷۷ء کو آواز سے زیادہ تیز رفتار پرواز کرنے والے کانکورڈ طیارے نے لندن سے نیویارک کے لیے اپنی پہلی پرواز کی۔

## ۲۲ نومبر

- ۲۲ نومبر ۱۸۹۰ء کو فرانس کے سابق صدر چارلس ڈیگال پیدا ہوئے۔
- ۲۲ نومبر ۱۹۶۳ء کو امریکی صدر جان ایف کینیڈی کو ریاست ٹیکساس کے شہر ڈلاس میں گولی مار کر ہلاک کر دیا گیا۔ ۴۶ سالہ صدر جان ایف کینیڈی اپنی اہلیہ جیکولین کینیڈی کے ساتھ حکمران ڈیموکریٹک پارٹی کی انتخابی مہم میں مصروف تھے۔ ان کے قتل کے الزام میں لی ہاروے آسولڈ نامی ایک شخص کو گرفتار کر لیا گیا۔ نائب صدر لنڈن بی جانسن نے امریکی صدر کی حیثیت سے حلف اٹھا لیا۔
- ۲۲ نومبر ۱۹۷۲ء کو امریکی حکومت نے وہ ۲۲ سالہ پابندی ختم کرنے کا اعلان کر دیا جس کے تحت امریکی شہری چین نہیں جاسکتے تھے۔
- ۲۲ نومبر ۱۹۷۵ء کو اسپین کے حکمران جنرل فرانکو کے انتقال کے بعد جوآن کارلوس نے ملک کے نئے شہنشاہ کی حیثیت سے حلف اٹھا لیا اور ملک کو جمہوریت کی طرف لے جانے کے لیے اقدامات کا آغاز کیا۔



- ۲۲ نومبر ۱۹۸۶ء کو امریکی ہیوی ویٹ باکسر مائیک ٹائی سن اپنے مخالف ٹریور بربیک کو شکست دے کر دنیا کے سب سے کم عمر عالمی ہیوی ویٹ چیمپئن بن گئے۔ ان کی عمر صرف ۲۰ سال تھی۔

## ۲۳ نومبر

- ۲۳ نومبر ۱۹۴۸ء کو نیویارک کے ڈاکٹر فرینک جی بک نے دنیا کے پہلے کیمرہ زوم لینس کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔
- ۲۳ نومبر ۱۹۷۱ء کو عوامی جمہوریہ چین اقوام متحدہ کی سلامتی کونسل کا رکن بن گیا۔
- ۲۳ نومبر ۱۹۷۹ء کو آئرش ری پبلکن آرمی کے تھامس ملک موہان کو ہندوستان میں برطانیہ کے آخری وائسرائے لارڈ ماؤنٹ بیٹن کو ہلاک کرنے کے الزام میں عمر قید کی سزا دی گئی۔
- ۲۳ نومبر ۱۹۸۰ء کو جنوبی اٹلی میں آنے والے ایک خوفناک زلزلے کے نتیجے میں لگ بھگ ۵ ہزار لوگ ہلاک ہو گئے۔

## ۲۴ نومبر

- ۲۴ نومبر ۱۸۵۹ء کو مشہور برطانوی سائنسدان چارلیس ڈارون کی مشہور کتاب ''اوریجن آف اسپی شیز'' منظر عام پر آئی جسے دنیا بھر میں سراہا گیا۔
- ۲۴ نومبر ۱۹۴۸ء کو آئرلینڈ نے برطانیہ سے آزادی حاصل کرنے کے حق میں ووٹ دے دیا۔ ایک سال بعد برطانیہ نے آئرلینڈ کے آزادی کے حق کو تسلیم کیا۔
- ۲۴ نومبر ۱۹۶۳ء کو امریکی صدر جان ایف کینیڈی کے مبینہ قاتل لی ہاروے آسولڈ کو جیک روبی نامی ایک شخص نے اس وقت گولی مار کر ہلاک کر دیا جب آسولڈ کو جیل لے جایا جا رہا تھا۔
- ۲۴ نومبر ۱۹۶۹ء کو ویت نام کی جنگ کے دوران امریکی افواج نے اعلان کیا کہ امریکی فوجی ولیم کیلے کا ۱۰۹ ویتنامی شہریوں کو بیدردی سے ہلاک کرنے کے الزام میں کوٹ مارشل کیا جائے گا۔ ولیم کیلے کو ۲۲ شہریوں کے قتل کا مجرم قرار دیا گیا۔ لیکن

اس کی سزا میں دوبارہ تخفیف کی گئی اور بالآخر ۱۹۷۴ء میں صدر رچرڈ نکسن نے اسے رہا کر دیا۔

- ۲۴ نومبر ۱۹۸۵ء کو مصری فضائی کمپنی کے ایک اغوا ہو جانے والے طیارے پر مصر کے کمانڈوز نے حملہ کیا جس کے نتیجے میں ۵۸ لوگ مارے گئے۔ یہ طیارہ اغوا ہونے کے بعد مالٹا کے ائیر پورٹ پر کھڑا تھا۔

## ۲۵ نومبر

- ۲۵ نومبر ۱۸۶۷ء کو امریکا میں رہنے والے سویڈن کے ایک کیمیادان الفریڈ نوبل نے دنیا میں پہلی بار ڈائنامائٹ کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔ وہ اپنی ایجاد کے ممکنہ خطرناک نتائج کی بدولت تشویش میں مبتلا رہے اور بالآخر اس نے امن اور علم کو فروغ دینے کے لیے نوبل انعام کا اجرا کیا۔
- ۲۵ نومبر ۱۸۸۴ء کو دنیا میں پہلی بار خشک دودھ کی ایجاد کا پیٹنٹ امریکا کے جان ماین برگ نے حاصل کیا۔
- ۲۵ نومبر ۱۹۲۱ء کو ہیروہیٹو جاپان کے نئے شہنشاہ بن گئے۔
- ۲۵ نومبر ۱۹۹۰ء کو پولینڈ میں کمیونسٹ حکومت کے خاتمے کے بعد پہلی بار صدارتی انتخابات ہوئے۔ ان انتخابات میں مزدور تحریک ''سولیڈیریٹی'' کے رہنما لیخ ولیسا نے کامیابی حاصل کی۔

## ۲۶ نومبر

- ۲۶ نومبر ۱۹۴۹ء کو بھارت اپنے نئے آئین کے تحت ایک خود مختار جمہوریہ بن گیا۔
- ۲۶ نومبر ۱۹۶۵ء کو فرانس نے اپنا پہلا خلائی سیارہ کامیابی سے خلا میں بھیجا۔ یوں وہ امریکا اور روس کے بعد خلا میں سیارہ بھیجنے والا تیسرا ملک بن گیا۔
- ۲۶ نومبر ۱۹۸۳ء کو برطانیہ میں دنیا کی سب سے بڑی ڈکیتی کی واردات ہوئی جس میں ڈھائی کروڑ پونڈ یعنی لگ بھگ پانچ کروڑ ڈالر مالیت کا سونا چرا لیا گیا۔ یہ واردات لندن کے ہیتھرو ائیر پورٹ کے قریب واقع ایک سیکورٹی گودام میں ہوئی۔



- ۲۶ نومبر ۲۰۰۰ء کو ایک سنسنی خیز انتخابات کے بعد امریکا میں جارج ڈبلیو بش ۵۳۷ ووٹوں سے جیت گئے۔ اس کے بعد جارج بش امریکی قصر صدارت میں داخل ہونے میں کامیاب ہو گئے۔

## ۲۷ نومبر

- ۲۷ نومبر ۱۸۳۴ء کو تھامس ڈیون پورٹ نے امریکا میں دنیا کی پہلی تجارتی طور پر کامیاب بجلی کی موٹر ایجاد کی۔
- ۲۷ نومبر ۱۸۹۵ء کو سویڈن کے انجینئر الفریڈ نوبل نے، جو ڈائنامائٹ کے موجد کے طور پر جانے جاتے تھے، پیرس میں اپنی وصیت مرتب کی۔ اس وصیت کے تحت اس نے اپنی دولت ایک ٹرسٹ قائم کرنے کے لیے وقف کر دی جو دنیا میں امن اور علم کے فروغ کے لیے نوبل انعام دے گا۔
- ۲۷ نومبر ۱۹۱۰ء کو دنیا کے سب سے بڑے ریلوے اسٹیشن کا امریکا کے شہر نیویارک میں سرکاری طور پر افتتاح ہوا۔
- ۲۷ نومبر ۱۹۴۰ء بین الاقوامی شہرت یافتہ ہانگ کانگ میں پیدا ہونے والے مشہور امریکی اداکار اور مارشل آرٹ کے ماہر بروس لی کا یوم پیدائش ہے۔

## ۲۸ نومبر

- ۲۸ نومبر ۱۵۸۲ء کو برطانیہ کے ۱۸ سالہ نوجوان ولیم شیکسپیئر نے ۲۶ سالہ این ہیتھاوے کے ساتھ شادی کرنے کا لائسنس حاصل کرنے کے لیے ۴۰ پاؤنڈ مالیت کا سرکاری اجازت نامہ خریدا۔ کوئی نہیں جانتا تھا کہ چند برس بعد یہ نوجوان انگریزی زبان کے عظیم ترین شاعر کی حیثیت سے دنیا کے سامنے آئے گا اور بین الاقوامی دانشور کی حیثیت سے مشہور ہو گا۔
- ۲۸ نومبر ۱۸۹۳ء کو دنیا میں پہلی بار ایک آزاد ملک کے عام انتخابات میں خواتین کو ووٹ دینے کا حق ملا۔ خواتین کو یہ حق دینے والے دنیا کے اس پہلے ملک کا نام نیوزی لینڈ تھا۔

### ۲۹ نومبر

- ۲۹ نومبر ۱۹۲۹ء کو امریکی مہم جو رچرڈ بائیرڈ اور ان کے تین ساتھیوں نے دنیا میں پہلی بار قطب جنوبی کے اوپر پرواز کی۔ وہ اپنے چھوٹے سے طیارے سے راس آئس شیلف میں قائم ہوائی اڈے سے قطب جنوبی تک گئے اور لگ بھگ ۱۹ گھنٹے میں واپس آ گئے۔
- ۲۹ نومبر ۱۹۴۷ء کو عرب ممالک کی سخت ترین مخالفت کے باوجود اقوام متحدہ نے فلسطین کی تقسیم اور ایک آزاد یہودی ریاست کی تخلیق کے حق میں ووٹ دے دیا۔
- ۲۹ نومبر ۱۹۹۰ء کو اقوام متحدہ کی سلامتی کونسل نے عراق کے خلاف ایک نہایت سخت قرارداد منظور کی جس میں کہا گیا تھا کہ اگر عراق نے اپنی فوجیں کویت سے واپس نہ بلائیں اور تمام غیر ملکی یرغمالیوں کو ڈیڑھ ماہ میں رہا نہ کیا تو اس کے خلاف فوجی کارروائی کی جائے گی۔

### ۳۰ نومبر

- ۳۰ نومبر ۱۸۷۲ء کو دنیا کا پہلا بین الاقوامی فٹبال میچ برطانیہ کے شہر گلاسکو میں کھیلا گیا۔ اسکاٹ لینڈ اور انگلینڈ کے درمیان کھیلے جانے والے اس میچ میں کوئی بھی ٹیم گول نہ کر سکی۔
- ۳۰ نومبر ۱۸۷۴ء کو سابق برطانوی وزیر اعظم سر ونسٹن چرچل پیدا ہوئے۔
- ۳۰ نومبر ۱۹۳۹ء کو سوویت یونین نے فن لینڈ پر حملہ کر دیا۔
- ۳۰ نومبر ۱۹۵۶ء کو امریکا کے ۲۱ سالہ باکسر فلائیڈ پیٹرسن اپنے حریف آرچی مور کو شکست دے کر دنیا کے سب سے کم عمر عالمی ہیوی ویٹ باکسنگ چیمپئن بن گئے۔

☆☆☆

# دسمبر

# دسمبر

## یکم دسمبر

- یکم دسمبر ۱۶۴۰ء کو پرتگال نے ۶۰ سالہ ہسپانوی حکومت کے بعد آزادی حاصل کر لی۔
- یکم دسمبر ۱۷۶۱ء کو مادام تساؤ پیدا ہوئی۔ سوئٹزرلینڈ میں پیدا ہونے والی اس خاتون نے موم سے بنے ہوئے مجسموں کا وہ مشہور میوزیم بنایا جو آج بھی لندن میں لاکھوں سیاحوں کی دلچسپی کا مرکز ہے۔
- یکم دسمبر ۱۹۰۶ء کو دنیا کا پہلا سینما فرانس کے دارالحکومت پیرس میں عوام کے لیے کھول دیا گیا۔
- یکم دسمبر ۱۹۵۹ء کو امریکا اور سوویت یونین سمیت ۱۲ ممالک نے معاہدہ قطب شمالی کیا۔ جس کے تحت اس براعظم پر فوجی تجربات اور سرگرمیوں کی اجازت نہیں ہوگی۔
- یکم دسمبر ۱۹۵۹ء کو ایک میزائل پر لگائے جانے والے کیمرے نے دنیا میں پہلی بار خلاء سے کرۂ ارض کی رنگین تصویر ارسال کی۔
- یکم دسمبر ۱۹۹۰ء کو برطانیہ اور یورپ کے درمیان زیرآب سرنگ مکمل ہوگئی اور یوں برطانیہ تاریخ میں پہلی مرتبہ براعظم یورپ سے منسلک ہوگیا۔

## ۲ دسمبر

- ۲ دسمبر ۱۹۰۱ء کو امریکی موجد کنگ کیمپ جیلیٹ نے پہلی بار ڈسپوزیبل سیفٹی ریزر کی

ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔

- ۲ دسمبر ۱۹۰۸ء کو چین کے آخری شہنشاہ ژوان ٹونگ کی تاج پوشی ہوئی۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ تاج پوشی کے وقت شہنشاہ ژوان ٹونگ کی عمر صرف ۲ سال تھی۔
- ۲ دسمبر ۱۹۹۰ء کو دیوار برلن گرنے کے بعد نئے متحدہ جرمنی میں پہلی بار آزادانہ پارلیمانی انتخابات منعقد ہوئے۔
- ۲ دسمبر ۲۰۰۱ء کو ورلڈ ٹریڈ سینٹر کے سانحے کے تین ماہ بعد امریکی بمبار طیاروں نے افغانستان کے شہر قندھار کے اردگرد طالبان کے ٹھکانوں پر براہ راست بمباری کی۔

## ۳ دسمبر

- ۳ دسمبر ۱۵۸۶ء کو برطانیہ کے سر تھامس ہیریٹ نے پہلی بار برطانیہ کے لوگوں کو آلوؤں سے متعارف کرایا۔ وہ یہ آلو لاطینی امریکا کے ملک کولمبیا سے لے کر آئے تھے۔
- ۳ دسمبر ۱۸۷۹ء کو امریکی موجد تھامس ایڈیسن نے اپنی نئی ایجاد بلب کا عوام کے سامنے پہلی بار مظاہرہ کیا۔
- ۳ دسمبر ۱۹۶۷ء کو جنوبی افریقہ کے شہر کیپ ٹاؤن میں سرجن کرسٹیان برنارڈ نے تبدیلی قلب کا پہلا آپریشن کیا، جس میں ۵۳ سالہ مریض کے سینے میں ایک حادثے میں ہلاک ہونے والی ۲۵ سالہ عورت کا دل لگایا گیا۔ تبدیلی قلب کے اس آپریشن کا مریض محض ۱۸ دن تک زندہ رہ سکا۔
- ۳ دسمبر ۱۹۷۱ء کو پاکستان اور بھارت کے درمیان جنگ شروع ہوگئی۔ جب بھارت نے مشرقی پاکستان پر حملہ کردیا۔ اس جنگ کے نتیجے میں مشرقی پاکستان علیحدہ ہوکر بنگلہ دیش بن گیا۔
- ۳ دسمبر ۱۹۸۴ء کو تاریخ کا سب سے بڑا صنعتی حادثہ بھارت کے شہر بھوپال میں پیش آیا جب یونین کاربائیڈ کے ایک جراثیم کش پلانٹ سے زہریلا مادہ فضا میں پھیل گیا



اس حادثے میں ۲ ہزار لوگ فوری طور پر ہلاک ہوگئے اور لگ بھگ چھ لاکھ لوگ زخمی ہوئے۔ اگلے چند ماہ میں بتایا گیا کہ ہلاک شدگان کی تعداد ۶ ہزار تھی۔

## ۴ دسمبر

- ۴ دسمبر ۱۷۹۱ء کو اتوار کے روز شائع ہونے والے سب سے پرانے اخبار برطانیہ کے ''آبزرور'' نے اشاعت کا آغاز کیا۔
- ۴ دسمبر ۱۸۲۹ء کو حکومت برطانیہ نے ہندوستان میں ''ستی'' کی رسم پر پابندی لگادی۔ اس رسم کے تحت بیوہ ہونے والی عورت اپنے آنجہانی شوہر کی چتا کے ساتھ ہی جل جایا کرتی تھی۔
- ۴ دسمبر ۱۸۹۲ء کو اسپین کے مطلق العنان حکمران جنرل فرانسسکو فرانکو پیدا ہوئے۔ جو ۱۹۳۹ء سے ۱۹۷۵ء تک اسپین کے حکمران رہے۔
- ۴ دسمبر ۱۹۴۵ء کو امریکی سینیٹ نے امریکا کی اقوام متحدہ میں شمولیت کے حق میں ایک قرارداد واضح اکثریت سے منظور کرلی۔ یہ واقعہ اقوام متحدہ کے قیام کے ڈیڑھ ماہ بعد رونما ہوا۔
- ۴ دسمبر ۱۹۸۹ء کو مشرقی جرمنی کے سربراہ حکومت ایگون کرینز کو اقتدار سنبھالنے کے صرف ۶ ہفتے بعد مستعفی ہونا پڑا۔

## ۵ دسمبر

- ۵ دسمبر ۱۸۶۱ء کو امریکی موجد ڈاکٹر رچرڈ گیٹلنگ نے اپنی نئی ایجاد ''گیٹلنگ گن'' کے حقوق اپنے نام کرائے۔ نئی وضع کی یہ بندوق ایک منٹ میں ۲۰۰ گولیاں فائر کرسکتی تھی۔ اس ایجاد کو جدید مشین گن کی ابتدائی شکل قرار دیا جاتا ہے۔
- ۵ دسمبر ۱۹۰۱ء کو مشہور امریکی کارٹونسٹ اور پروڈیوسر والٹ ڈزنی پیدا ہوا۔ والٹ ڈزنی نے ''مکی ماؤس'' جیسے کارٹون کردار تخلیق کیے۔ جس کی وجہ سے اس نے بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔ اور اس کے علاوہ ڈزنی لینڈ بنایا اور متعدد فیچر فلمیں تخلیق کیں۔
- ۵ دسمبر ۱۹۴۵ء کو امریکی بحریہ کے پانچ طیارے بحر اوقیانوس پر اپنی معمول کی پرواز

اکے دوران اس جگہ اچانک غائب ہو گئے جسے ''برموداٹرائی اینگل'' کہا جاتا ہے۔ اس واقعے کے بعد ہی ''برموداٹرائی اینگل'' کی پراسراریت کے بارے میں نت نئی کہانیوں نے جنم لیا۔

- ۵ دسمبر ۱۹۷۷ء کو مصر نے پانچ عرب ریاستوں سے اپنے سفارتی تعلقات منقطع کر لیے جنہوں نے مصر کے صدر انور السادات کی جانب سے اسرائیل کی طرف دوستی کا ہاتھ بڑھانے کے اقدام کی شدید مخالفت کی تھی۔

## ۶ دسمبر

- ۶ دسمبر ۱۷۶۸ء کو دنیا کا سب سے مشہور انسائیکلوپیڈیا اسکاٹ لینڈ میں ''انسائیکلوپیڈیا بریٹانیکا'' کے نام سے پہلی بار شائع ہوا۔
- ۶ دسمبر ۱۹۱۷ء کو ایٹمی دور کے آغاز سے قبل انسانی تاریخ کا سب سے بڑا دھماکہ اس وقت ہوا جب ڈھائی ہزار ٹن گولہ بارود سے لدا ہوا ایک فرانس کا بحری جہاز دوسرے جہاز سے ٹکرا کر دھماکے سے پھٹ گیا۔ اس دھماکے کے نتیجے میں ۱۸۰۰ لوگ ہلاک ہوئے۔ ۹ ہزار زخمی ہوئے اور ہیلی فیکس نامی شہر کا شمالی حصہ بالکل تباہ ہو گیا۔
- ۶ دسمبر ۱۹۲۱ء کو برطانیہ سے آزادی حاصل کی پانچ سالہ آئرش جدوجہد کے بعد ''آئرش فری اسٹیٹ'' کا اعلان کر دیا گیا۔ آج اس ملک کو آئرلینڈ کہا جاتا ہے۔
- ۶ دسمبر ۱۹۴۵ء کو برطانوی سائنسدان پرسی اسپینسر نے مائیکروویو اوون ایجاد کیا۔ اس نے مشاہدہ کیا تھا کہ ایک روز جب وہ ایک میگنیٹرون ٹیوب کے سامنے کھڑے تھے اور کسی نے اچانک ٹیوب کا سوئچ آن کر دیا تھا تو ان کی جیب میں موجود چاکلیٹ اچانک پگھل گئی تھی۔
- ۶ دسمبر ۱۹۵۶ء کو جنوبی افریقہ کے نیلسن منڈیلا اور ان کے ۱۵۶ ساتھیوں کو سیاسی الزامات کی بنیاد پر جیل بھیج دیا گیا۔
- ۶ دسمبر ۱۹۵۷ء کو امریکا کی جانب سے زمین کے مدار میں ایک سیارہ بھیجنے کی پہلی کوشش اس وقت ناکام ہو گئی جب اس سیارے کو خلا کی جانب لے جانے والا



راکٹ ابتداء میں ہی تباہ ہو گیا۔

- ۶ دسمبر ۱۹۸۴ء کو ٹینس کی دنیا کی بے مثال خاتون کھلاڑ مارٹینا نیوراتیلووا کو ۱۱ ماہ کے دوران مسلسل ۷۴ میچ جیتنے کے بعد پہلی بار ایک میچ میں شکست ہوئی۔ ۷۴ مسلسل کامیابیاں خواتین ٹینس کی تاریخ کا ایک ریکارڈ ہیں۔

## ۷ دسمبر

- ۷ دسمبر ۱۹۱۷ء کو امریکا نے آسٹریا اور ہنگری کے خلاف جنگ کا اعلان کر دیا اور یوں امریکا بھی پہلی جنگ عظیم میں شامل ہو گیا۔
- ۷ دسمبر ۱۹۲۵ء کو امریکی پیراک جانی ویز ملر نے ۱۵۰ گز تک کی فری اسٹائل تیراکی میں نیا ریکارڈ قائم کیا۔ اس نے آنے والے دنوں میں ہالی وڈ کی فلموں میں ٹارزن کی حیثیت سے بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔
- ۷ دسمبر ۱۹۴۹ء کو چین پر مکمل کنٹرول حاصل کرنے کی کوشش میں ناکام ہونے کے بعد قوم پرست چینی رہنما چیانگ کائی شیک اور ان کے ساتھی فرار ہو کر تائیوان چلے گئے۔
- ۷ دسمبر ۱۹۶۳ء کو امریکا میں پہلی بار ایک فٹ بال میچ کے دوران ٹیلی ویژن پر فوری ری پلے دکھایا گیا۔
- ۷ دسمبر ۱۹۸۸ء کو سوویت یونین میں شمال مغربی آرمینیا کے علاقے میں ایک خوفناک زلزلہ آیا جس کے نتیجے میں ۲۵ ہزار سے زائد لوگ ہلاک ہوئے۔ ۱۵ ہزار سے زائد زخمی ہوئے اور لگ بھگ ۵ لاکھ لوگ بے گھر ہو گئے۔

## ۸ دسمبر

- ۸ دسمبر ۱۸۶۳ء کو برطانوی باکسر ٹام کنگ نے دنیا کا پہلا عالمی ہیوی ویٹ باکسنگ اعزاز جیت لیا۔ اس نے کینٹ میں ہونے والے ایک مقابلے میں امریکی باکسر جان ہینان کو شکست دی۔
- ۸ دسمبر ۱۹۵۳ء کو پہلی مرتبہ بین الاقوامی ایٹمی توانائی ایجنسی بنانے کی تجویز پیش کی۔

یہ تجویز امریکی صدر آئزن ہاور نے اقوام متحدہ سے خطاب کرتے ہوئے دی۔

- ۸ دسمبر ۱۹۹۱ء کو روس، بیلا روس اور یوکرائن کی حکومت نے بالآخر اعلان کر دیا کہ سوویت قومی حکومت اب ختم ہو چکی ہے۔ ان تینوں ممالک نے ایک نئے اتحاد کی بنیاد بھی رکھی جسے آزاد ریاستوں کی دولت مشترکہ کا نام بھی دیا گیا۔

### ۹ دسمبر

- ۹ دسمبر ۱۹۱۶ء کو ہالی وڈ کا مشہور اداکار کرک ڈگلس پیدا ہوا۔ اس نے اپنی اداکاری کی وجہ سے بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔
- ۹ دسمبر ۱۹۸۵ء کو ارجنٹائن کے سابق صدر جورگ وڈیلا کو عمر قید کی سزا سنائی گئی۔ ان پر کمیونسٹ چھاپہ ماروں کے خلاف ہونے والی جنگ میں ۹ ہزار سے زائد لوگوں کو غیر قانونی طور پر ہلاک کرنے کا الزام تھا۔
- ۹ دسمبر ۱۹۹۲ء کو ۲۵ ہزار سے زائد امریکی فوجی افریقی ملک صومالیہ کے دارالحکومت موغادیشو میں اتر گئے تاکہ ۲۰ ویں صدی کے بدترین قحط پر قابو پانے کے لیے بین الاقوامی کوششوں میں مدد دے سکیں۔

### ۱۰ دسمبر

- ۱۰ دسمبر ۱۹۰۱ء کو دنیا میں پہلی مرتبہ نوبل انعام دیئے گئے۔ سوئیڈن میں منعقد ہونے والی اس تقریب میں کیمیا، طبیعیات، طب، ادب اور امن کے نوبل انعامات تقسیم کیے گیے کیونکہ ۱۰ دسمبر ۱۹۰۱ء الفریڈ نوبیل کا یوم وفات ہے۔
- ۱۰ دسمبر ۱۹۴۸ء کو اقوام متحدہ کی جنرل اسمبلی نے انسانی حقوق کے بین الاقوامی اعلامیئے کو منظور کر لیا۔
- ۱۰ دسمبر ۱۹۶۲ء کو برطانوی فلمی ہدایت کار ڈیوڈ لین کی تاریخی فلم ”لارنس آف عریبیہ“ نمائش کے لیے پیش کی گئی۔ اس فلم نے بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔



### ۱۱ دسمبر

- ۱۱ دسمبر ۱۹۳۶ء کو برطانیہ کے بادشاہ ایڈورڈ ہشتم نے اعلان کیا کہ وہ رضا کارانہ طور پر بادشاہت سے دستبردار ہو رہے ہیں۔ ایڈورڈ ہشتم نے ایک امریکی مطلقہ خاتون مسز ولیس سمپسن سے شادی کرنے کا فیصلہ کیا تھا جسے برطانوی حکومت عوام اور چرچ آف انگلینڈ نے شدت سے ناپسند کیا تھا۔ محبت کی خاطر تخت وتاج ٹھکرانے کا یہ واقعہ آج بھی دنیا بھر میں ایک روایت کے طور پر مشہور ہے۔
- ۱۱ دسمبر ۱۹۴۶ء کو دوسری جنگ عظیم کے خاتمے کے بعد اقوام متحدہ کی جنرل اسمبلی نے جنگ سے متاثر ہونے والے دنیا بھر کے بچوں کی مدد کرنے کے لیے ایک نیا عالمی ادارہ ”یونیسیف“ قائم کرنے کا فیصلہ کیا۔
- ۱۱ دسمبر ۱۹۴۶ء کو ہی ایک مشہور امریکی صنعت کار جان ڈی راک فیلر نے اقوام متحدہ کے صدر دفتر کے لیے نیویارک شہر میں ایک بہت بڑا قطعہ زمین فراہم کرنے کی پیشکش کی۔ اقوام متحدہ نے یہ پیش کش اگلے روز قبول کر لی۔
- ۱۱ دسمبر ۱۹۷۲ء کو امریکی خلائی جہاز ”اپولو ۱۷“ چاند کی سطح پر اتر گیا۔ یہ امریکا کی جانب سے چاند کی جانب بھیجا جانے والا آخری اپالو خلائی جہاز تھا۔
- ۱۱ دسمبر ۱۹۹۴ء کو ہزاروں روسی فوجی اور سینکڑوں ٹینک ہمسایہ ریاست چیچنیا میں داخل ہو گئے۔
- ۱۱ دسمبر ۱۹۹۷ء کو دنیا کے ۱۶۰ ممالک نے جاپان کے شہر کیوٹو میں منعقد ہونے والے ایک اجلاس میں ”کیوٹو پروٹوکول“ پر دستخط کیے۔ جس کا مقصد دنیا میں گرین ہاؤس گیسوں کی شرح میں کمی کرنا تھا۔

### ۱۲ دسمبر

- ۱۲ دسمبر ۱۸۰۰ء کو ریاست ہائے متحدہ امریکا کا دارالحکومت فلاڈیلفیا کی بجائے واشنگٹن ڈی سی کو بنا دیا گیا۔
- ۱۲ دسمبر ۱۸۲۱ء مشہور فرانسیسی ادیب گستاؤ فلابیئر پیدا ہوا۔ اس نے اپنے ناول

''مادام بواری'' کے ذریعے بین الاقوامی شہرت حاصل کی۔

- ۱۲ دسمبر ۱۹۱۳ء کو پیرس کے لوور میوزیم سے دو سال قبل چرائی جانے والی مشہور پینٹنگ ''مونا لیزا'' فلورینس کے ایک ہوٹل میں کام کرنے والے ویٹر کے کمرے سے بازیاب کرالی گئی۔
- ۱۲ دسمبر ۱۹۵۵ء کو امریکا میں فورڈ فاؤنڈیشن نے تاریخ عالم کا اس وقت تک سب سے بڑا عطیہ دیا۔ فاؤنڈیشن نے اسپتالوں اور میڈیکل کالجوں کے لیے ۵۰ کروڑ ڈالر کا عطیہ دینے کا اعلان کیا۔
- ۱۲ دسمبر ۱۹۶۳ء کو کینیا برطانوی دولت مشترکہ میں ایک آزاد ریاست بن گیا جو کہ موکینیاٹا ملک کے پہلے وزیر اعظم منتخب ہوئے۔
- ۱۲ دسمبر ۱۹۸۰ء کو تاریخ میں پہلی مرتبہ کمپیوٹر پروگراموں کو امریکی کاپی رائیٹ قوانین کے تحت محفوظ کیا گیا۔

## ۱۳ دسمبر

- ۱۳ دسمبر ۱۹۲۰ء کو اقوام عالم کی تنظیم ''لیگ آف نیشنز'' نے بین الاقوامی عدالت انصاف قائم کی۔ یہ عدالت ہالینڈ کے شہر ہیگ میں قائم کی گئی۔
- ۱۳ دسمبر ۱۹۶۲ء کو امریکا نے اپنا پہلا مواصلاتی سیارہ ''ریلے'' خلا میں بھیجا۔ اس سیارے کے ذریعے بیک وقت ۱۲ ٹیلیفون کالز بھیجی جاسکتی تھیں یا صرف ایک ٹیلی ویژن چینل کی نشریات ارسال کی جاسکتی تھیں۔ ابتدائی نوعیت کے اس مصنوعی سیارے کے ذریعے براعظم امریکا اور یورپ کا مواصلاتی رابطہ ممکن ہوا۔
- ۱۳ دسمبر ۱۹۹۱ء کو شمالی اور جنوبی کوریا نے ایک دوسرے کے خلاف عدم جارحیت کا معاہدہ کیا۔ جس کا مقصد تعلق کو بہتر بنانا اور بالآخر دوستانہ تعلقات کو قائم کرنا تھا۔

## ۱۴ دسمبر

- ۱۴ دسمبر ۱۵۰۳ء کو فرانس کے مشہور ستارہ شناس ادیب اور فزیشن ناسٹراڈیمس پیدا ہوئے۔ کہا جاتا ہے کہ ناسٹراڈیمس نے اپنی نظموں میں آنے والی صدیوں کے



بارے میں ایسی پیش گوئیاں کی تھیں جو بعد میں درست ثابت ہوگئیں۔

- ۱۴ دسمبر ۱۷۹۸ء کو امریکا کے مکینیکل انجینئر ڈیوڈ ولکن سن نے نئی وضع کی لیتھ مشین کی ایجاد کے حقوق اپنے نام کرائے۔ اس کی اس ایجاد نے پرزے بنانے کی صنعت میں ایک انقلاب برپا کردیا۔
- ۱۴ دسمبر ۱۹۱۱ء کو ناروے کے مہم جو روآلڈ امنڈسن قطب جنوبی تک پہنچنے والے دنیا کے پہلے انسان بن گے۔
- ۱۴ دسمبر ۱۹۲۷ء کو برطانیہ نے پہلی بار عراق کو ایک آزاد ملک کی حیثیت سے تسلیم کرلیا۔
- ۱۴ دسمبر ۱۹۶۲ء کو امریکی خلائی جہاز ''میرینز II'' زہرہ سیارے سے صرف ۲۱ ہزار میل کی دوری سے گزرا۔ اس خلائی جہاز نے پہلی بار یہ سراغ لگایا کہ زہرہ پر طاقتور تابکار علاقے اور مقناطیسی لہریں نہیں ہیں۔
- ۱۴ دسمبر ۱۹۸۱ء کو اسرائیل نے گولان کی پہاڑیوں کے علاقے کو اپنے ملک میں شامل کرلیا۔ یہ علاقہ اس نے ۱۹۶۷ء کی جنگ میں شام سے چھینا تھا۔

## ۱۵ دسمبر

- ۱۵ دسمبر ۳۷ء کو مشہور رومن شہنشاہ نیرو پیدا ہوا۔ نیرو نے ۵۴ء سے لے کر ۶۸ تک روم پر حکمرانی کی۔ بعد میں جب سینیٹ نے اس کے اقدامات کو قابل تعزیر قرار دیا تو اس نے خودکشی کرلی۔
- ۱۵ دسمبر ۱۸۳۲ء کو مشہور فرانسیسی اسٹرکچرل انجینئر گستاؤ ایفل پیدا ہوا۔ اس مشہور انجینئر نے ایفل ٹاور تعمیر کیا تھا۔ امریکا میں موجود مشہور مجسمہ آزادی کا فریم بھی اس نے بنایا تھا۔
- ۱۵ دسمبر ۱۹۲۲ء کو لندن میں ایک نئی کمپنی برٹش براڈ کاسٹنگ کمپنی لمیٹڈ کو رجسٹر کرایا گیا جسے آج ہم سب ''بی بی سی لندن'' کے نام سے جانتے ہیں۔
- ۱۵ دسمبر ۱۹۸۹ء کو رومانیہ میں عوام کی زبردست بغاوت کے نتیجے میں حکمران نکولائی چاؤشسکو کی حکومت ختم ہوگئی۔

- ۱۵ دسمبر ۲۰۰۱ء کو اٹلی کا مشہور ٹاور آف پیسا ۱۰ برس کے بعد لوگوں کے لیے کھول دیا گیا۔ ایک طرف کو جھکنے والے ٹاور آف پیسا پر ۲۷ ملین ڈالرز کا خصوصی تعمیراتی کام کیا گیا تا کہ اسے مستقبل میں گرنے سے روکا جا سکے۔

## ۱۶ دسمبر

- ۱۶ دسمبر ۱۷۷۰ء کو مشہور جرمن موسیقار بیتھوون پیدا ہوا۔ اس کی ترتیب دی ہوئی دھنوں کو آج بھی دنیا کی بہترین موسیقی سمجھا جاتا ہے۔
- ۱۶ دسمبر ۱۹۱۳ء کو امریکہ کے کی اسٹون اسٹوڈیوز میں ایک نیا اداکار پہلے دن فلم میں کام کرنے کے لیے داخل ہوا۔ اس کا نام ''چارلس چپلن'' تھا جو صرف چند برس بعد ''چارلی چپلن'' کے طور پر دنیا کا مقبول ترین اداکار بن گیا۔
- ۱۶ دسمبر ۱۹۲۰ء کو چین کے صوبہ گانسو میں ایک خوفناک زلزلہ آیا جسے تاریخ کے سب سے بڑے زلزلوں میں سے ایک قرار دیا جاتا ہے۔ اس زلزلے کے نتیجے میں لگ بھگ ۲ لاکھ افراد ہلاک ہوئے۔
- ۱۶ دسمبر ۱۹۷۱ء کو پاکستان کی تاریخ کا سیاہ ترین دن کہا جاتا ہے۔ اس دن مشرقی پاکستان میں پاکستانی افواج نے حملہ آور بھارتی افواج کے سامنے ہتھیار ڈال دیئے۔ ۹۰ ہزار سے زائد لوگ جنگی قیدی بنے اور مشرقی پاکستان ایک نیا ملک بن گیا۔ جسے آج ساری دنیا بنگلہ دیش کے نام سے جانتی ہے۔

## ۱۷ دسمبر

- ۱۷ دسمبر ۱۳۹۹ء کو ہندوستان پر منگولوں کے حملے کے دوران تیمور لنگ کی منگول افواج نے دہلی کے سلطان محمود تغلق کی فوجوں کو شکست دے دی۔
- ۱۷ دسمبر ۱۹۵۷ء کو امریکا نے اپنے پہلے بین البراعظمی بیلسٹک میزائل ''اٹلس'' کا پہلا تجربہ کیا۔
- ۱۷ دسمبر ۱۹۶۵ء کو ہی فرڈینینڈ مارکوس کو فلپائن کا نیا صدر قرار دے دیا گیا۔
- ۱۷ دسمبر ۱۹۶۵ء کو ہی امریکی اخبار ''نیویارک ٹائمز'' نے دنیا کا سب سے ضخیم اخبار



شائع کیا یہ اسی اخبار کا سنڈے ایڈیشن تھا جو ۹۴۶ صفحات پر مشتمل تھا۔

- ۱۷ دسمبر ۱۹۹۶ء کو امریکا کے محکمہ توانائی اور انٹیل کارپوریشن نے اعلان کیا کہ انہوں نے ایک بے حد برق رفتار کمپیوٹر ایجاد کر لیا ہے جو ایک سیکنڈ میں ایک کھرب مختلف حساب کتاب کر سکتا ہے۔

## ۱۸ دسمبر

- ۱۸۔ دسمبر ۱۹۴۱ء کو دوسری جنگ عظیم کے دوران جاپانی افواج نے تین گھنٹے کی زبردست جنگ کے بعد گوام کے جزیرے پر قبضہ کر لیا جو امریکی افواج کے قبضے میں تھا۔
- ۱۸ دسمبر ۱۹۵۶ء کو جاپان کو اقوام متحدہ کا رکن بنا لیا گیا۔
- ۱۸ دسمبر ۱۹۵۸ء کو دنیا کا پہلا تجرباتی مواصلاتی سیارہ امریکی ریاست فلوریڈا سے خلا میں روانہ کیا گیا۔ ''اسکور'' نامی یہ مصنوعی سیارہ ۱۳ روز تک زمین کے گرد چکر لگاتا رہا جس کے بعد اس کی بیٹریوں نے جواب دے دیا۔

## ۱۹ دسمبر

- ۱۹ دسمبر ۱۸۸۷ء کو فرانس میں امریکی باکسر جیک کلرین اور برطانوی باکسر جیم اسمتھ کے درمیان دستانوں کے بغیر باکسنگ کا ایک مقابلہ ہوا جو (۱۰۶) راؤنڈز تک جاری رہا۔ دو گھنٹے تک جاری رہنے والا یہ انوکھا مقابلہ ہار جیت کے فیصلے کے بغیر ختم ہو گیا۔
- ۱۹ دسمبر ۱۹۱۰ء کو امریکی ریاست پینی سلوانیا میں پہلی بار ایک نئی قسم کا مصنوعی ریشہ تجارتی بنیادوں پر تیار کرنے کا آغاز کیا گیا۔ اس وقت دنیا اس مصنوعی ریشے کو ''مصنوعی ریشم'' کے نام سے جانتی ہے۔
- ۱۹ دسمبر ۱۹۷۲ء کو چاند کی طرف روانہ کیا جانے والا آخری انسان بردار خلائی جہاز ''اپالو ۱۷'' کامیابی سے بحرالکاہل میں اتر گیا۔ اس کے ساتھ ہی چاند پر انسانوں کو پہنچانے کا امریکی اپالو پروگرام ختم ہو گیا۔

⊙ ۱۹ دسمبر ۱۹۷۴ء کو دنیا میں پہلی بار پرسنل کمپیوٹر کے انقلاب کا آغاز ہوا جب ''آلٹ ائیر ۸۸۰۰'' نامی ابتدائی نوعیت کا ایک کمپیوٹر کٹ امریکا میں پہلی بار فروخت کے لیے پیش کیا گیا۔ اس کمپیوٹر کٹ کی قیمت ۳۹۷ ڈالر تھی۔

⊙ ۱۹ دسمبر ۱۹۸۴ء کو چین کے دارالحکومت بیجنگ میں برطانوی وزیراعظم مسز مارگریٹ تھیچر اور چین کے وزیراعظم ژاؤ ژیانگ نے ایک معاہدہ کیا جس میں یہ طے پایا تھا کہ برطانیہ ہانگ کانگ کی ملکیت واپس چین کے حوالے کر دے گا۔ ہانگ کانگ کو برطانیہ نے یکم جولائی ۱۸۹۸ کو ۹۹ سال کی مدت کے لیے حاصل کیا تھا۔

⊙ ۱۹ دسمبر ۱۹۸۶ء کو سوویت یونین کے رہنما میخائل گورباچوف نے مشہور دانش ور اور سائنس دان آندرے سخاروف اور ان کی اہلیہ الینا بونر کو رہا کر دیا۔ آندرے سخاروف کئی برس سے گورکی شہر میں نظر بند تھے۔ ان پر سابق سوویت حکومت کی مخالفت کا الزام لگایا گیا تھا۔

## ۲۰ دسمبر

⊙ ۲۰ دسمبر ۱۹۳۸ء کو روس میں پیدا ہونے والے امریکی موجد ولادیمیر زوری کین نے دو انقلابی ایجادات کے حقوق اپنے نام کرائے (۱) پہلی ایجاد کائنسکوپ تھی جسے کیتھوڑے ریسیور بھی کہا جاتا ہے اور جو آج بھی ہر ٹی وی اور کمپیوٹر کا حصہ ہوتی ہے جس کے ذریعے ٹیلی ویژن کی ایجاد ممکن ہوسکی اور (۲) دوسری ایجاد آئیکونوسکوپ تھی جسے کیتھوڑے ٹرانسمیٹر کہا جاتا ہے۔ یہ ایجاد اگلے پچاس برس تک دنیا میں استعمال ہونے والے ہر ٹیلی ویژن کیمرے کا حصہ تھی۔

⊙ ۲۰ دسمبر ۱۹۵۱ء کو امریکا کے ایک ایٹمی ری ایکٹر سے پہلی مرتبہ ایٹمی توانائی کے ذریعے بجلی پیدا کی گئی۔

⊙ ۲۰ دسمبر ۱۹۷۱ء کو پاکستانی صدر جنرل محمد یحییٰ خان نے استعفیٰ دے دیا اور اقتدار ذوالفقار علی بھٹو کے حوالے کر دیا۔ یہ واقعہ سقوط مشرقی پاکستان کے چار دن بعد پیش آیا۔

## ۲۱ دسمبر

⊙ ۲۱ دسمبر ۱۸۷۹ء کو سوویت یونین کے رہنما جوزف اسٹالن پیدا ہوئے۔ وہ ۱۹۲۹ء



سے ۱۹۵۳ء تک سوویت یونین پر حکمرانی کرتے رہے۔

⊙ ۲۱ دسمبر ۱۸۹۸ء کو فرانسیسی سائنس دان پئیر کیوری اور میری کیوری نے ریڈیم کو دریافت کیا۔ تاہم انہوں نے اپنی اس دریافت کا باقاعدہ اعلان ۲۶ دسمبر کو کیا۔

⊙ ۲۱ دسمبر ۱۹۲۳ء کو نیپال ایک آزاد ملک بن گیا۔

⊙ ۲۱ دسمبر ۱۹۵۸ء کو چارلس ڈیگال کو نئے آئین کے تحت فرانس کا پہلا صدر منتخب کر لیا گیا۔ دوسری جنگ عظیم میں نمایاں کارنامے انجام دینے کے بعد چارلس ڈیگال ریٹائرمنٹ کی زندگی گزار رہے تھے۔ جب انہیں ملک کی قیادت سنبھالنے کے لیے عملی سیاست میں آنے پر مجبور کیا گیا۔

⊙ ۲۱ دسمبر ۱۹۸۸ء کو لندن سے نیویارک جانے والی پان امریکن کی فلائٹ ۱۰۳ اسکاٹ لینڈ کے قریب اس وقت حادثے کا شکار ہوگئی جب طیارہ فضا میں ہی دھماکے سے پھٹ گیا۔ اس حادثے میں طیارے کے ۲۵۹ مسافر اور زمین پر ۱۱ افراد ہلاک ہوئے۔ ابتدائی طور پر دہشت گردی کا الزام لیبیا کے دو باشندوں پر لگایا گیا۔

⊙ ۲۱ دسمبر ۱۹۹۳ء کو روس کے صدر بورس یلسن نے خفیہ ایجنسی ''کے جی بی'' کو ختم کرنے کا اعلان کر دیا۔ ان کا کہنا تھا کہ اس سیکورٹی فورس کو سدھارا نہیں جا سکتا۔

## ۲۲ دسمبر

⊙ ۲۲ دسمبر ۱۸۴۹ء کو مشہور روسی ادیب فیودر دستوفسکی کو سزائے موت دینے کے لیے فائرنگ اسکواڈ کے سامنے کھڑا کر دیا گیا۔ اسے ایک ماہ قبل حکومت مخالف سرگرمیوں میں حصہ لینے پر سزائے موت سنائی گئی تھی۔ تاہم آخری وقت میں ان کی سزائے موت کی معطلی کے احکامات موصول ہوگئے اور اسے جلاوطنی کی سزا سنا دی گئی بعد میں فیودر دستوفسکی نے ''جرم اور سزا'' اور ''دی برادرز کرامازوف'' جیسے شاندار ناول تخلیق کیے جس کی وجہ سے اسے بین الاقوامی شہرت حاصل ہوئی۔

⊙ ۲۲ دسمبر ۱۸۷۹ء کو سوئٹزرلینڈ سے تعلق رکھنے والے کیمیادان اور ماہر طبیعیات راؤل

پیرے پکٹیٹ نے اعلان کیا کہ وہ آکسیجن گیس کو مائع حالت میں تبدیل کرنے میں کامیاب ہو گیا ہے۔

- ۲۲ دسمبر ۱۹۶۴ء کو امریکی طیارہ ساز کمپنی لاک ہیڈ کے SR-71 جاسوس طیارے نے ۲۱۱۸ میل فی گھنٹے کی رفتار سے پرواز کی اور تیز رفتاری کا نیا عالمی ریکارڈ قائم کیا۔
- ۲۲ دسمبر ۱۹۷۲ء کو نکاراگوا میں ایک خوفناک زلزلہ آیا جس کے نتیجے میں ۱۲ ہزار لوگ ہلاک ہوئے۔
- ۲۲ دسمبر ۱۹۹۰ء کو پولینڈ کے مشہور مزدور رہنما نوبل انعام یافتہ لیخ ولیسا نے پولینڈ کے نئے صدر کی حیثیت سے حلف اٹھالیا۔

## ۲۳ دسمبر

- ۲۳ دسمبر ۱۸۸۸ء کو مشہور ولندیزی مصور وان گاگ نے جو شدید ڈپریشن کا شکار تھے' اپنے بائیں کان کو ریزر بلیڈ کی مدد سے کاٹ دیا۔
- ۲۳ دسمبر ۱۹۴۷ء کو امریکی سائنس دانوں واٹر برائین اور جان بارڈین نے دنیا کے سامنے پہلی بار ایک ٹرانزسٹر لوگوں کے سامنے پیش کیا۔ ان کی اس ایجاد کو بعد میں سائنس دان ولیم شوکلنے نے مزید بہتر بنایا۔ ان تینوں کو ۱۹۵۶ء میں طبیعات کا نوبل انعام دیا گیا۔
- ۲۳ دسمبر ۱۹۴۸ء کو ٹوکیو میں جاپان کے سابق وزیراعظم ہڈیکی ٹوجو کو ۶ مزید اعلیٰ رہنماؤں کے ساتھ سزائے موت دے دی گئی۔ ان پر دوسری جنگ عظیم کے دوران جنگی جرائم میں ملوث ہونے کا الزام تھا۔
- ۲۳ دسمبر ۱۹۸۶ء کو امریکا کا تجرباتی طیارہ ''وائجر'' مسلسل نو (۹) دن اور چار (۴) منٹ تک پرواز کے دوران دنیا کا بغیر رکے چکر لگانے کے بعد کیلیفورنیا کے ایک ہوائی اڈے پر اتر گیا۔ پرواز کے دوران اس طیارے نے ایک مرتبہ بھی مزید ایندھن نہیں لیا۔



## ۲۴ دسمبر

- ۲۴ دسمبر ۱۵۶۸ء کو جنوبی اسپین میں مورسکو کی خونیں بغاوت برپا ہوئی۔ اس بغاوت کا سبب یہ تھا کہ شہر کے قدیم مور باشندوں کو اسلام چھوڑ کر عیسائیت قبول کرنے پر مجبور کیا گیا۔
- ۲۴ دسمبر ۱۶۳۸ء کو عثمانی سلطنت کے سلطان مراد چہارم نے ایران کے شاہ عباس اول کی فوجوں کو شکست دے کر بغداد پر دوبارہ قبضہ کر لیا۔
- ۲۴ دسمبر ۱۸۵۱ء کو امریکی دارالحکومت واشنگٹن ڈی سی کی لائبریری آف کانگریس میں آگ لگ گئی جس کے نتیجے میں لائبریری میں موجود ۵۵ ہزار کتابوں میں سے لگ بھگ دو تہائی کتابیں جل کر خاک ہو گئیں۔
- ۲۴ دسمبر ۱۹۴۲ء کو جرمنی میں پہلی بار زمین سے زمین پر مار کرنے والے دنیا کے پہلے میزائل کا تجربہ کیا گیا۔
- ۲۴ دسمبر ۱۹۵۱ء کو لیبیا نے اٹلی سے آزادی حاصل کر لی۔

## ۲۵ دسمبر

- ۲۵ دسمبر ۱۷۴۱ء کو سویڈن کے مشہور ستارہ شناس اور سائنسدان اینڈرز سیلسئس نے درجہ حرارت کو ناپنے کے لیے سینٹی گریڈ کا پیمانہ ایجاد کیا جسے سیلسئس کا پیمانہ بھی کہا جاتا ہے۔ اس پیمانے کے تحت پانی کے جمنے کا درجہ حرارت صفر (۰) درجہ سینٹی گریڈ اور ابلنے کا درجہ حرارت سو (۱۰۰) ڈگری سینٹی گریڈ مقرر کیا گیا۔
- ۲۵ دسمبر ۱۸۷۶ء کو بانی پاکستان قائداعظم محمد علی جناح پیدا ہوئے۔ قائداعظم محمد علی جناح نے اپنی بے مثال سیاسی جدوجہد کے نتیجے میں برطانوی حکمرانوں سے مسلمانوں کے لیے ایک علیحدہ وطن کے لیے کامیابی حاصل کی۔
- ۲۵ دسمبر ۱۹۸۱ء کو مصر کے سابق صدر انور السادات پیدا ہوئے۔ انور السادات کو ۱۹۷۸ء میں امن کا نوبل انعام دیا گیا۔
- ۲۵ دسمبر ۱۹۷۹ء کو مصر نے فرعون کے دور کے تاریخی مجسمے ابوالہول کی سائنسی بنیادوں پر مرمت کا کام شروع کیا۔

## ۲۶ دسمبر

- ۲۶ دسمبر ۱۸۵۴ء کو دنیا میں پہلی بار لکڑی کے ریشے سے کاغذ بنانے کے عمل کی ایجاد کے حقوق امریکا کے ہیو برگس اور چارلس واٹ نے اپنے نام کرائے۔
- ۲۶ دسمبر ۱۸۹۳ء کو چین کے مشہور کمیونسٹ انقلابی رہنما ماؤزے تنگ پیدا ہوئے۔ ماؤزے تنگ کو عوامی جمہوریہ چین کا بابائے قوم بھی کہا جاتا ہے۔
- ۲۶ دسمبر ۱۹۷۸ء کو ۱۱ برس تک بھارت کی وزیراعظم رہنے والی مسز اندرا گاندھی کو بدعنوانی کے الزامات پر ۱۰ دن قید میں گزارنے کے بعد رہائی نصیب ہوئی۔ وہ بعد میں ۱۹۸۰ء سے ۱۹۸۴ء تک بھارت کی وزیراعظم رہیں۔

## ۲۷ دسمبر

- ۲۷ دسمبر ۱۸۲۲ء کو مشہور فرانسیسی سائنس دان لوئی پاسچر پیدا ہوا۔ اس نے پہلی بار یہ دریافت کیا تھا کہ زیادہ تر بیماریاں جراثیم کی وجہ سے پیدا ہوتی ہیں۔ باؤلے کتے کے کاٹنے کا علاج بھی لوئی پاسچر نے دریافت کیا۔
- ۲۷ دسمبر ۱۹۲۷ء کو سوویت یونین کی کمیونسٹ پارٹی سے مشہور رہنما لیون ٹراٹسکی کو نکال دیا گیا۔ یہ کارروائی سوویت یونین کے رہنما جوزف اسٹالن کے کہنے پر ہوئی۔
- ۲۷ دسمبر ۱۹۴۵ء کو دوسری جنگ عظیم کے بعد اتحادی افواج نے کوریا کو دو حصوں میں تقسیم کرنے کا فیصلہ کیا۔ شمالی کوریا پر سوویت افواج قابض رہیں اور جنوبی کوریا پر امریکی افواج نے قبضہ کرلیا۔
- ۲۷ دسمبر ۱۹۴۵ء ہی کو امریکی دارالحکومت واشنگٹن میں ۲۸ ممالک نے ایک معاہدہ کیا جس کے نتیجے میں بین الاقوامی مالیاتی فنڈز (آئی ایم ایف) اور عالمی بینک کے ادارے وجود میں آئے۔
- ۲۷ دسمبر ۱۹۷۹ء کو افغانستان کے کمیونسٹ صدر حفیظ اللہ امین اور ان کے اہل خانہ کو قتل کر دیا گیا۔ اس کے ساتھ ہی سوویت افواج افغانستان میں داخل ہوگئیں اور یوں افغانستان پر دس سالہ سوویت قبضے کا آغاز ہوا۔
- ۲۷ دسمبر ۱۹۸۹ء کو مصر اور شام نے بارہ سال کے تعطل کے بعد ایک دوسرے کے



ساتھ سفارتی تعلقات بحال کر دیئے۔

- 27 دسمبر 2007ء اسلامی جمہوریہ پاکستان کی سابقہ وزیراعظم اور پاکستان پیپلز پارٹی کی چیئرپرسن محترمہ بے نظیر بھٹو کو لیاقت باغ راولپنڈی میں انتخابی جلسے کے بعد واپسی کے وقت فائرنگ اور خودکش دھماکے کے ذریعے شہید کر دیا گیا۔

## ۲۸ دسمبر

- ۲۸ دسمبر ۱۹۰۸ء کو یورپ کی تاریخ کا سب سے بڑا زلزلہ جنوبی اٹلی میں آیا۔ اس زلزلے سے اور اس کے نتیجے میں پیدا ہونے والی سونامی لہروں سے لگ بھگ ایک لاکھ لوگ ہلاک ہوئے۔
- ۲۸ دسمبر ۱۹۱۱ء کو سن یات سین کو چین کا جمہوری صدر منتخب کرایا گیا۔ تاہم اس نے دو ماہ بعد استعفیٰ دے دیا۔
- ۲۸ دسمبر ۱۹۸۹ء کو چیکوسلواکیہ کے مشہور ادیب اور ڈرامہ نویس واکلاو ہیول نے ملک کے نئے صدر کی حیثیت سے حلف اٹھالیا۔
- ۲۸ دسمبر ۱۹۹۳ء کو عیسائیوں کے مذہبی مرکز ویٹی کن اور اسرائیل نے پہلی بار ایک دوسرے کو تسلیم کرلیا۔

## ۲۹ دسمبر

- ۲۹ دسمبر ۱۸۹۱ء کو امریکی سائنس دان اور موجد تھامس ایڈیسن کو وائرلیس ریڈیو کی ایجاد کے حقوق دے دیئے گئے۔
- ۲۹ دسمبر ۱۹۵۶ء کو امریکی صدر آئزن ہاور نے امریکی کانگریس سے ایسی قرارداد منظور کی جس کے تحت مشرق وسطیٰ میں امریکا کی اقتصادی اور فوجی موجودگی کو ممکن بنایا جاسکے۔

## ۳۰ دسمبر

- ۳۰ دسمبر ۱۸۶۵ء کو ہندوستان میں مشہور برطانوی ادیب اور شاعر رڈیارڈ کپلنگ پیدا ہوا۔ اسے ادب کا نوبل انعام دیا گیا۔
- ۳۰ دسمبر ۱۹۰۶ء کو ایران ایک آئینی بادشاہت بن گیا۔

- ۳۰ دسمبر ۱۹۲۲ء کو روسی انقلاب کے بعد سوویت یونین وجود میں آیا۔ ابتدائی طور پر یہ نیا ملک روس، بیلا روس، یوکرائن اور ٹرانس کا کیشین فیڈریشن پر مشتمل تھا۔ یہ دنیا کا پہلا ملک تھا جو مارکسٹ سوشلزم کے نظریے پر قائم کیا گیا تھا۔
- ۳۰ دسمبر ۱۹۲۴ء کو امریکی ماہر نجوم اور سائنس دان ایڈون ہبل نے اعلان کیا کہ اس کائنات میں ہماری کہکشاں کے علاوہ ایک اور کہکشاں بھی ہے۔
- ۳۰ دسمبر ۱۹۲۷ء کو جاپان کے دارالحکومت ٹوکیو میں ایشیا کی سب سے پہلی زیر زمین ٹرین کا آغاز ہوا۔ زیر زمین ریلوے کا یہ نظام اب وہاں ۱۳۵ میل طویل ہو چکا ہے۔ اسے دنیا کا چھٹا طویل ترین نظام قرار دیا جاتا ہے۔
- ۳۰ دسمبر ۱۹۸۵ء کو پاکستان کے صدر جنرل محمد ضیاء الحق نے مارشل لاء اٹھانے کا اعلان کر دیا۔ اس نے ۱۹۷۷ء میں ذوالفقار علی بھٹو کی حکومت کو ختم کر کے اقتدار سنبھالا تھا اور آٹھ سال تک ملک پر مارشل لاء نافذ رکھا تھا۔
- ۳۰ دسمبر ۱۹۹۲ء کو افغانستان میں عبوری صدر برہان الدین ربانی کو دو برس کے لیے ملک کا نیا سربراہ منتخب کر لیا گیا۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ اس انتخاب میں وہ واحد امیدوار تھے۔

## ۳۱ دسمبر

- ۳۱ دسمبر ۱۹۱۱ء کو فرانسیسی خاتون سائنس دان میری کیوری کو ان کے طبیعات کے کام پر دوسرا نوبل انعام دیا گیا۔ اس سے پہلے دنیا میں کسی کو دو نوبل انعام نہیں ملے تھے۔ میری کیوری ۱۹۰۳ء میں پہلا نوبل انعام حاصل کرنے والی دنیا کی پہلی خاتون بن چکی تھیں۔
- ۳۱ دسمبر ۱۹۸۱ء کو افریقی مملکت گھانا میں صدر ہلا لیمان کی سویلین حکومت کا ایک فوجی انقلاب کے نتیجے میں تختہ الٹ دیا گیا۔
- ۳۱ دسمبر ۱۹۸۷ء کو رابرٹ موگابے نے زمبابوے کے پہلے صدر کی حیثیت سے حلف اٹھالیا۔

☆☆☆